مستحق ہے۔ اور حقیقت یہی ہے۔ کہ اس وقت تک اس نام سے جتنی کتابیں شائع
ہوئی ہیں اُن میں سے کوئی بھی اس سے لگا نہیں کھاتی۔ اور ہم مؤلف کی محنت
کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتے" ۔

**[illegible] حیدر آباد (دکن)** ۔ ترتیب کتاب سے واضح ہوتا ہے
گورنمنٹ آف انڈیا شملہ۔ ہندوستانیوں [illegible] اور
انگریزی سکھانے کے لیئے میرے خیال میں آپ کی کتاب بہت مفید ثابت ہوگی۔

**مولوی احمد دین صاحب بی۔اے۔** پرنسپل گورنمنٹ ہائی
اینڈ نارمل سکول گورداسپور۔ ۔ ۔ ۔ ۔ استادوں کے لئے طالبعلموں سے
بھی زیادہ مفید ثابت ہوگی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

**پروفیسر سری رام صاحب شرما۔ ایم۔اے۔ آر۔اے**
ایس" (لنڈن) ڈی۔اے۔وی کالج لاہور۔ میرے خیال میں یہ کتاب اُن اردو دانوں
کے لئے جو انگریزی سیکھنا چاہتے ہوں۔ بہت مفید ثابت ہوگی قواعد گرامر صاف
صاف سمجھ میں آجاتے ہیں۔

**مسٹر محمد ابراہیم ایم۔اے۔ علیگ۔** اسلامیہ کالج اورنگ آباد
دکن۔ مصنف نے گرامر کی اُن بہت سی گتھیوں کے سلجھانے میں جو طالب علم کے دماغ
کو پریشان کیا کرتی ہیں پوری کوشش صرف کردی ہے۔ یہ کتاب اوسط درجے کے
طالبعلم اور خاص کر اُن طالب علموں کے لئے جو انگریزی جلدی سیکھ لینا چاہتے
ہوں مفید ہوگی۔

**مسٹر بی۔ایم۔ایل۔ٹکو۔** پروفیسر انگریزی ہندو سبھا کالج امرتسر
یہ کتاب صحیح طریق پر لکھی گئی ہے۔ گرامر کا مضمون سکولوں میں عام طور پر اچھی
طرح نہیں پڑھایا جاتا۔ لیکن اگر اس طریقہ سے پڑھایا جائے جو اس کتاب میں
اختیار کیا گیا ہے۔ تو کوئی وجہ نہیں کہ کامیابی نہ ہو۔

**مسٹر محمد عمر بی۔اے۔ بی۔ٹی۔** ہیڈماسٹر مسلم ہائی سکول امرتسر۔ گرامر
کے مضمون کو جو خشک اور روکھا پھیکا سمجھا جاتا ہے۔ بہت آسان اور دلچسپ بنا دیا
گیا ہے۔ گرامر میں کمزور طالبعلموں کے لئے یہ کتاب بہت مفید ثابت ہوگی۔ اگر ہائی سکول

... [illegible] ڈسٹرکٹ [illegible] بورڈ

... [illegible] بغیر استاد کے انگریزی سکھلانے کے لئے

آج تک بہت سی کتابیں چھپ چکی ہیں۔ درجنوں کا تو میں خود مطالعہ کر چکا ہوں لیکن میری رائے میں جدید انگلش ٹیچر ان سب سے آسان اور بہتر طریق پر طیار کی گئی ہے۔ واقعی مصنف نے نہایت قابلیت کے ساتھ قواعد گرامر سب سے نرالے ڈھنگ میں تحریر کئے ہیں۔ میری زبردست رائے ہے۔ کہ دس کتابیں خریدنے کی بجائے یہ صرف ایک ہی کافی ہے +

**ایم۔ محمد عبد اللہ صاحب** ہیڈ کلرک ریفارمیٹری فارمز بورسٹیل ایں نے ایک دوست کو پڑھانے کے لئے جس کو پولیس کا ایک محکمانہ امتحان پاس کرنے کا فکر رہتا تھا جدید انگلش ٹیچر منگوایا تھا۔ جو اس کیلئے مفید ثابت ہؤا۔ اور وہ پاس ہو گیا۔

**ماسٹر سالگرام صاحب** سابق ہیڈ ماسٹر ڈے۔ اے۔ وی مڈل سکول جاڈلہ ہوشیارپور استاد کی مدد کے بغیر انگریزی سیکھنے والوں کے واسطے ایک بینظیر کتاب ہے۔ امتحان میٹریکولیشن کی طیاری کرنے والوں کے واسطے بھی بڑی مفید ثابت ہوگی

**ماسٹر ملیح الدین** صاحب بلہوری۔ سکول پوروہ۔ ہیرامن کا پور۔ آج تک میری نظر میں دو کتابیں ...... لڑکوں کی شمع ہدایت کے لئے درجہ اولی رکھتی تھیں۔ لیکن جدید انگلش ٹیچر کو دیکھ کر خدا کا کلام فضلنا بعضکم علی بعض یاد آ گیا۔ درحقیقت یہ کتاب بھی اپنی نظیر آپ ہی ہے۔ ایک کتاب اور حسب ذیل پتہ پر جلد ارسال فرمائیے۔

**اخبار گورو گھنٹال لاہور۔** قواعد گرامر کو ایسی خاص ترتیب اور ایسے ڈھنگ کے ساتھ بیان کیا گیا ہے کہ طالب علم ہر قاعدہ کو نہایت آسانی کے ساتھ سمجھ سکتا ہے۔ ہماری رائے میں جہاں یہ کتاب مبتدیوں کے لئے مفید مطلب ہے وہاں انٹرنس کے طالب علم بھی اس سے خاصہ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

**اخبار زمیندار لاہور۔** صحیح معنوں میں یہی کتاب انگلش ٹیچر کہلانے کی

مستحق ہے۔ اور حقیقت یہی ہے۔ کہ اس وقت تک اس نام سے جتنی کتابیں شائع ہوئی ہیں اُن میں سے کوئی بھی اس سے لگا نہیں کھاتی۔ اور ہم مولّف کی محنت کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتے۔

**رسالہ اردو حیدر آباد (دکن)** - ترتیب کتاب سے واضح ہوتا ہے کہ قابل مصنف انگریزی قواعد کو اصول فطرت کے مطابق سکھانا چاہتے ہیں۔ اور اس میں شک نہیں کہ اس مقصد میں انہیں بڑی حد تک کامیابی ہوئی ہے

**مسٹر بہادر رائے** ہیڈ ماسٹر لوئر مڈل سکول چھتّہ۔ ضلع جھنگ۔ میں انگلش زبان کا مبتدی تھا۔ جہاں تک جدید انگلش ٹیچر کا مطالعہ کیا۔ اسے ایک مکمل رہنما پایا۔ شائقین انگریزی جسقدر جلد ممکن ہو اس گوہر بے بہا سے مستفید ہوں۔

**سید اکرام الدین صاحب** ترمذی میکینکل انجینئر وائرلیس ٹیلیگراف آفس جینڈولہ۔ بیشتر اس کے جس قدر نسخے انگلش ٹیچر کے نظر سے گذرے میرے خیال میں ان کو انگلش ٹیچر کہنا ہی غلطی ہے۔ جدید انگلش ٹیچر ہی صحیح معنوں میں انگلش ٹیچر کہلانے کا مستحق ہے

**محمودہ اختر صاحبہ** بنت خواجہ محمد عباد اللہ صاحب بی اے تحصیلدار پاک پٹن۔ قابلِ قدر تالیف ہے۔ پردہ دار گھروں میں اردو دان لڑکیاں اگر انگریزی سیکھنا چاہیں۔ تو اس سے بہتر استاد نہ ملیگا۔

**مس کے۔ محمد یونس خاں صاحبہ** - چھنوا پور روڈ لکھنؤ۔ جدید انگلش ٹیچر میں یہ خوبی ہے کہ بغیر اردو کی گرامر جانے ہوئے بھی انگریزی گرامر آسانی سے سمجھ میں آجاتی ہے

**مسٹر عبد الرحمٰن صابر** ہیڈ وڈ فسٹمین بروٹ۔ میں نے یہ کتاب اپنے بچے کی تعلیم کے لئے منگوائی تھی۔ مگر میں دیکھتا ہوں کہ اس سے میری اپنی تعلیم میں اضافہ ہو رہا ہے

**مسٹر بی۔ سی۔ دیوان** فوٹو گرافر پشاور۔ اس سے پہلے میں نے بہت سے انگلش ٹیچر دیکھے مگر کچھ فائدہ نہ ہوا۔ آپ کی کتاب ایسی عمدہ سکھاتی ہے جیسے زندہ ٹیچر سے کئی گنا بڑھ کر۔ میں نے جس قدر فائدہ ان دو ماہ میں اُٹھایا

ہے سابقہ چند سال میں نہ اُٹھایا تھا۔ اب میں اپنے مطلب کے لئے باقاعدہ (انگریزی) بول لیتا ہوں۔

**سردار امریک سنگھ صاحب بھیرہ** - آپ کی کتاب کا میں نے اچھی طرح مطالعہ کیا ہے۔ نایاب چیز ہے۔ میری لیاقت میں اس کے پڑھنے سے کافی اضافہ ہوا ہے۔ ان تمام خوبیوں کے باوجود قیمت بہت تھوڑی ہے۔

**مولوی غلام محمد صاحب** سابق آفیسرز منشی و آرمی سکول ماسٹر حال گورنمنٹ ہائی سکول میانوالی۔ اگرامر کی جتنی کتابیں سکولوں میں یا ٹیکسٹ بک کمیٹی کی منظور شدہ فہرستوں میں مندرج ہوتی ہیں وہ بغیر استاد کی باقاعدہ تعلیم کے کامیابی کے زینہ پر نہیں چڑھا سکتیں (مگر) میری ناقص رائے میں جدید انگلش ٹیچر اس کامیابی کو پورا کرنے کے لئے کافی ثابت ہوگی۔

**ایس۔ گوپال سنگھ** صاحب سلطانونڈ (امرتسر) میں دنے) اس سال انٹرنس کا امتحان دیا تھا اور فیل ہو گیا تھا مگر اب میں امید کرتا ہوں۔ کہ ضرور پاس ہو جاؤنگا۔ کیونکہ میں انگریزی میں بہت ہی کمزور تھا۔ اور اس کتاب کی طفیل بہت اچھی (طرح) انگریزی گرامر سیکھ گیا ہوں۔ مصنف کا ہزار درجہ شکریہ ادا کرتا ہوں۔

**ایم۔ غلام احمد** طالبعلم حیدر آباد دکن۔ ایک لائق استاد کا کام دینے والی کتاب ہے۔

**جمعدار محمد دلبر خاں لمبردار** بابی ضلع پشاور۔ میں نے جدید انگلش ٹیچر کا سرتا پا مطالعہ کر لیا ہے۔ اس سے قبل میں مختلف تاجرانِ کتب سے انگلش ٹیچر کے کئی نسخے خرید چکا ہوں۔ میرے خیال میں اُن تمام نسخوں سے جو میرے مطالعہ سے گذرے ہیں جدید انگلش ٹیچر آسان اور زیادہ زود فہم ہے۔ خوبیوں کے مقابلہ میں قیمت ارزاں ہے۔

**پرکاش چند** طالبعلم ففتھ ہائی کلاس گورنمنٹ ہائی سکول شملہ آپ کے جدید انگلش ٹیچر میں direct indirect کا سبق پڑھا جس سے مجھے ہر بات صاف سمجھ میں آگئی۔ اس سے پہلے میں نے کئی کتابیں پڑھی تھیں۔ لیکن مجھے اتنی اچھی (طرح) کوئی بات حاصل نہیں ہوئی۔

ساتھ اس کا کیا تعلق ہے case کہتے ہیں اور case کی قسمیں یہ ہیں۔
nominative - possessive اور objective مگر یہ طریقہ نہ تو آسان
ہے اور نہ دلچسپ۔ اس لئے ہم نے یہ طریقہ اختیار کیا ہے۔ کہ کسی
part of speech یا کسی قاعدہ سے طالبعلم کو آشنا کرنے سے پہلے
اس کا اصلی مفہوم مثالوں کے ذریعے سیدھے سادے لفظوں میں خوب وضاحت
کے ساتھ سمجھایا جائے۔ مثلاً case کی تعریف اور اس کی قسمیں سمجھانے کے
لئے پہلے یہ تین فقرے لکھ دئیے گئے ہیں:۔

۱۔ اشرف نے افضل کو مار ڈالا۔ 1. Ashraf killed Afzal.
۲۔ افضل نے اشرف کو مار ڈالا۔ 2. Afzal killed Ashraf.
۳۔ اشرف کا گھوڑا مارا گیا۔ 3. Ashraf's horse was killed.

جب ان مثالوں سے طالبعلم کو معلوم ہو گیا کہ ایک ہی noun کو تین مختلف
حالتوں میں یعنی subject (فاعل) object (مفعول) اور possessor
(مضاف الیہ) کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے تو اس کے بعد اسے بتایا گیا ہے کہ noun
کی اُس حالت کو case کہتے ہیں۔ جس سے معلوم ہو کر وہ subject ہے۔
object یا possessor - subject کا "case" nominative
ہوتا ہے object کا objective اور possessor کا
possessive ہوتا ہے۔ یہی طریقہ ہم نے مختلف parts of speech
اور ان کے متعلقہ قاعدوں سے متعلق اختیار کیا ہے۔

غرضکہ اس کتاب میں قواعد گرامر کو ایسی خاص ترتیب اور ایسے ڈھنگ کے ساتھ بیان کیا
گیا ہے۔ کہ طالبعلم ہر قاعدہ کو نہایت آسانی کے ساتھ سمجھ لے۔ اور پہلے ہی سبق سے ترجمہ اور گفتگو
کا طریقہ سیکھنے لگ جائے۔ اور ہر سبق اظہار خیالات میں اس کی استعداد کو بڑھانے کا موجب ہوتا ہے۔
جو الفاظ اور فقرے مثالوں اور مشقوں میں استعمال کئے گئے ہیں وہ موقعہ کے
مطابق اور بالعموم کثیر الاستعمال ہیں۔ اور قواعد گرامر کے بیان کرنے میں بھی ہم نے بہت ہی
آسان الفاظ استعمال کئے ہیں۔ تاکہ طالب علم آسانی سے ان کو سمجھ سکے۔
shall اور will کا فرق۔ مختلف tenses کے استعمال کا طریقہ۔

اور direct indirect analysis اور voice کے قاعدے
نہایت ہی سہل طریق میں سمجھائے گئے ہیں۔ اس لئے امید ہے کہ نہ صرف
مبتدی بلکہ امتحان میٹریکولیشن کے امیدوار بھی اس کتاب کو کافی مفید پائیں گے۔
دعا ہے کہ میری سعی مشکور ہو +

صدیق الحسن خاں

---

# شکریہ

منعم حقیقی کا شکر بجا لانے کے لئے میرے پاس کافی الفاظ نہیں ہیں۔ یہ اسی
کے فضل و کرم کا نتیجہ ہے کہ جدید انگلش ٹیچر کا سیکنڈ ایڈیشن ایک ہی سال کے اندر
پبلک کی خدمت میں پیش کرنے کی عزت اور مسرت اس عاجز کو نصیب ہوئی +
کہیں کہیں تھوڑا تھوڑا اضافہ کر کے اور سوالات کے ذریعہ اسباق کو بیش از پیش مفید
بنانے کی کوشش کی گئی ہے۔ جو امید ہے کہ کتاب کی مقبولیت میں اضافہ کا باعث ہوگی۔
میں ان تمام کرمفرماؤں کا صدقِ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے میری مساعی
کے متعلق اپنے بیش قیمت خیالات کا اظہار کر کے میری حوصلہ افزائی فرمائی۔ اگر ان سب
قدر دانوں کے ریویو اور سرٹیفکیٹ وغیرہ شائع کئے جائیں تو ایک الگ کتاب درکار ہوگی۔
اس لئے صرف چند ایک کا خلاصہ اس کتاب میں درج کیا گیا ہے۔ ان سے ناظرین کرام کو اتنا
تو ضرور معلوم ہو جائیگا کہ ہر طبقہ کے انگریزی خواں اصحاب نے جدید انگلش ٹیچر کو ایک نہایت ہی مفید
مطلب کتاب پا کر ان بیش قیمت خیالات کی لفظ بہ لفظ تصدیق کر دی ہے جو ارباب تعلیم
اور دیگر انگریزی داں احباب نے اس کتاب کے متعلق ظاہر فرمائے ہیں۔ وما توفیقی
الا باللہ +

(مصنّف)

# حرفوں اور لفظوں کے متعلق

## چند ضروری باتیں

کسی زبان کے حرف اس کے حروفِ تہجّی کہلاتے ہیں۔ جس کو انگریزی میں alphabet (الفبیٹ) کہتے ہیں۔ حرف کو انگریزی زبان میں letter (لیٹر) اور لفظ کو word (ورڈ) کہتے ہیں۔ انگریزی alphabet میں ۲۶ حروف ہوتے ہیں جو دو قسم کے ہیں۔ capital letters کیپٹل لیٹرز (بڑے حروف) مثلاً B بی (ب) اور small letters سمال لیٹرز (چھوٹے حروف) b بی (ب) ان کی فہرست آگے جا کر دی گئی ہے۔

انگریزی حرف بائیں سے دائیں طرف کو لکھے جاتے ہیں۔ مثلاً لفظ man مین (آدمی) English انگلش (انگریزی)۔ اس لئے لفظ اور عبارت بھی بائیں طرف سے دائیں طرف کو لکھی جاتی ہے۔ مثلاً
His dog ran. ہز ڈوگ ریَن

لفظ کا جتنا حصّہ ایک ہی دفعہ اکٹھا بولا جاتا ہے۔ اس کو syllable (سلیبل) کہتے ہیں۔ مثلاً teacher (ٹیچر) استاد۔ اس کا ایک سلیبل "tea" (ٹی) اور دوسرا "cher" (چر) ہے۔ کیونکہ یہ دونوں الگ الگ بولے جاتے ہیں۔ ایک syllable والے لفظ کو monosyllable مونوسلیبل کہتے ہیں۔ دو والے کو dissyllable ڈِس سلیبل۔ تین والے کو trysyllable ٹرائی سلیبل اور چار سلیبل والے کو pol ysyllable پولی سلیبل کہتے ہیں ٭

---

جو حرف کسی دوسرے حرف کی مدد کے بغیر بولا جاتا ہے اسکو vowel واول (حرفِ علّت) کہتے ہیں۔ اور ایسے حرف پانچ ہیں a (اے)

e (اِی)- i (آئی)- o (او) اور u (یُو)

جو حرف کسی vowel کی مدد کے بغیر نہیں بولا جا سکتا- اُس کو consonant کونسوننٹ (حروف صحیح) کہتے ہیں- چنانچہ جو پانچ حرف اوپر بیان کئے گئے ہیں- ان کے سوا باقی سب حرف consonant ہیں- مگر دو حرف y اور w جب کسی سلیبل کے شروع میں آتے ہیں تو ان کو consonant کہتے ہیں- مثلاً work ورک (کام) کا "w" اور yard یارڈ (گز) کا "y"- جب یہ لفظ syllable کے شروع میں نہیں آتے تو ان کو vowel کہتے ہیں- مثلاً row رو (قطار) کا w اور day ڈے (دِن) کا "y"

انگریزی لفظوں کا pronunciation پرونَنسی ایشن (تلفظ) ضروری نہیں کہ ہجّوں کے مطابق ہو- کیونکہ ایک ہی حرف کی کئی آوازیں ہوتی ہیں- اور ایک ہی آواز کئی حرفوں سے ادا ہوتی ہے- مثلاً لفظ man (مَین) آدمی میں حرف a کی آواز (ـَے) کی ہے far فار (دُور) میں اس کی آواز "الف" کی ہے- لفظ cat کَیٹ (بلّی) میں "c" کی آواز حرف "ک" کی ہے- اور لفظ "race" ریس (دوڑ) میں اس کی آواز حرف "س" کی ہے اسی طرح لفظ cake (کیک) میں حرف "ک" کی آواز کے لئے ایک جگہ "c" اور دوسری جگہ "k" استعمال کیا گیا ہے- اسی طرح لفظ of کا صحیح تلفظ اصل میں "آو" ہے- یعنی f کی آواز "و" کی ہے-

بعض حرف بولنے میں بالکل نہیں آتے انکو silent letter سائیلینٹ لَیٹر کہتے ہیں- مثلاً sign (سائین) کی "g" اور know (نو) کا "k"

اس مشکل کو رفع کرنے کے لئے ہم نے ہر ایک لفظ کا تلفظ اردو میں لکھ دیا ہے- مگر اس سے بھی یہ مشکل پوری طرح رفع نہیں ہو سکتی- کیونکہ بعض انگریزی حرفوں کی آوازیں اردو کے حرفوں سے بالکل صحیح طور پر ادا نہیں ہو سکتیں- مثلاً لفظ men جو man (مَین) آدمی کی جمع ہے- اس کے vowel "e" کی آواز کے لئے اگر زبر (ـَ) استعمال کی جائے تو لفظ

# سبق نمبر ۱

## الفاظ

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| I | آئی | میں | Spoke | سپوک | بولا۔ بولے / بولی۔ بولیں |
| We | وِی | ہم | | | |
| Thou | ذاؤ | تو | Ran | رَین | دوڑا۔ دوڑے / دوڑی۔ دوڑیں |
| You | یُو | تم۔ آپ | | | |
| He | ہی | وہ (ایک مرد کیلئے) | Am | ایم | ہوں |
| She | شی | وہ (ایک عورت کیلئے) | Is | اِز | ہے |
| It | اِٹ | وہ (ایک چیز کیلئے) | Are | آر | ہیں۔ ہو |
| | | | Art | آرٹ | ہے (صرف تو کیلئے) |
| They | دے | وہ ایک سے زیادہ مردوں عورتوں اور چیزوں کے لئے | Came | کیم | آیا۔ آئے۔ آئی۔ آئیں |
| | | | Went | وَینٹ | گیا۔ گئے۔ گئی۔ گئیں |

لفظ I (میں) ہمیشہ بڑے حرف سے لکھا جاتا ہے۔ اس کے واسطے چھوٹا حرف (i) کبھی استعمال نہ کرنا چاہیئے۔

## گرامر

### سَینٹِنس Sentence یعنی جملہ یا فقرہ

۱۔ خدا بخش۔ ہربنس۔ لڑکا۔ گائے۔ درخت۔ تم۔ ہم۔ چور۔

۲۔ آیا۔ جائیگا۔ بھاگا۔ دوڑی۔ گرا۔ ہو۔ ہیں۔ مارا گیا۔

اگر پہلے آٹھ لفظوں میں سے دو دو یا زیادہ کو ملا کر پڑھیں۔ مثلاً "خدا بخش ہربنس" یا "لڑکا درخت گائے" تو کوئی بات نہیں بنتی۔ اور کچھ مطلب نہیں نکلتا۔ اسی طرح پچھلے آٹھ لفظوں کو ملا کر پڑھیں مثلاً "آیا بھاگا"۔ "جائیگا دوڑی گرا" تو پھر بھی کوئی بات نہیں بنتی۔ لیکن اگر پہلے لفظوں کو پچھلوں کے ساتھ ملا کر پڑھا جائے۔ تو مطلب پورا نکل آتا ہے۔ مثلاً خدا بخش آیا ہربنس جائیگا۔ گائے دوڑی۔ درخت گرا۔ تم ہو۔ ہم ہیں۔ چور مارا گیا۔

جاتا ہے۔ جملہ یا فقرہ کو انگریزی میں sentence سینٹینس کہتے ہیں۔

## subject فاعل اور verb فعل کا بیان

sentence کی جو مثالیں اوپر بیان کی گئی ہیں۔ ان سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر ایک sentence یعنی جملہ یا فقرہ میں دو قسم کے لفظ ضرور ہوتے ہیں۔ ایک لفظ تو اس آدمی یا جانور وغیرہ کا نام ہوتا ہے جس کی بابت کوئی بات بیان کیجاتی ہے۔ ایسے لفظ کو Subject سبجیکٹ (فاعل) کہتے ہیں۔ مثلاً خدا بخش۔ گائے وغیرہ۔ اور دوسرا لفظ ایسا ہوتا ہے کہ اس کے بغیر ہم subject (فاعل) کی بابت کوئی بیان نہیں کر سکتے۔ اور اسی لفظ سے کسی بات کا کرنا یا ہونا وغیرہ بھی پایا جاتا ہے۔ اس کو Verb وُرب (فعل) کہتے ہیں۔

پس معلوم ہوا۔ کہ sentence (جملہ) بنانے کے لئے دو چیزوں کا ہونا ضروری ہے۔ ایک subject (فاعل) اور دوسرے verb (فعل)۔ subject عام طور پر فقرہ کے شروع میں آتا ہے۔ اور verb اس کے بعد۔ اور جب ایک sentence ختم ہو جاتا ہے۔ تو اس کے بعد ایک نقطہ لگایا جاتا ہے۔ جسے fullstop "فل سٹوپ" کہتے ہیں۔ مثلاً

۱۔ میں آیا I came. ۲۔ میں گیا I went.

فقرہ کے پہلے لفظ کا پہلا حرف capital یعنی بڑا ہوتا ہے۔ مثلاً

۱۔ تم آئے You came. ۲۔ وہ آئے They came.

آدمیوں اور شہروں کے ناموں کے پہلے حرف ہمیشہ capital لکھے جاتے ہیں۔

مثلاً موہن Mohan شملہ Simla

نوٹ۔ "وہ ہے"۔ اس فقرہ میں لفظ "وہ" اگر کسی مرد کے لئے استعمال ہوا ہے۔ تو اس کے لئے لفظ He (ہی)۔ اگر کسی عورت کے لئے استعمال ہوا ہے تو She (شی) اور اگر کسی جانور یا چیز کے لئے استعمال ہوا ہے تو It (اِٹ) استعمال کرنا چاہیئے۔

جب لفظ "وہ" ایک سے زیادہ مردوں۔ عورتوں یا چیزوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ تو اس کے لئے لفظ they (دے) استعمال ہوتا ہے۔

دوسرے کی دو یا دو سے لفظوں کے ایسے مجموعہ کو کہتے ہیں۔ sentence

جس سے مطلب پورا نکلتا ہو۔
subject اس شخص یا چیز وغیرہ کو کہتے ہیں۔ جس کی بابت کوئی بات بیان کی جاتی ہے۔
verb اس کو کہتے ہیں جو subject کی بابت کچھ بتاتا ہے۔ اور جس سے کسی فعل کا ہونا کرنا یا سہنا پایا جاتا ہے۔

## مثالیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| I am. | آئی ایم | مَیں ہوں | He is. | ہی اِز | وہ (مرد) ہے |
| We are. | وی آر | ہم ہیں | She is. | شی اِز | وہ (عورت) ہے |
| Thou art. | داؤ آرٹ | تُو ہے | It is | اِٹ اِز | وہ (چیز) ہے |
| You are. | یُو آر | تم ہو | They are | دے آر | وُہ ہیں |
| Ahmad spoke | احمد سپوک | احمد بولا | Mohan came | موہن کیم | موہن آیا |
| I went | آئی وینٹ | میں گیا | He ran | ہی رَین | وہ دوڑا |

سوال۔ اِن مثالوں میں subject. اور verb بتاؤ۔

## سبق نمبر ۲

### الفاظ

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| God | گوڈ | خدا | Rich | رچ | امیر |
| Father | فادر | باپ | Happy | ہیپی | خوش |
| Mother | مَدر | ماں | Fat | فیٹ | موٹا |
| Friend | فرینڈ | دوست | Fresh | فریش | تازہ |
| Name | نیم | نام | Wise | وائز | عقلمند |
| Milk | ملک | دودھ | Lazy | لیزی | سُست |
| My | مائی | میرا۔ میرے۔ میری | Was | واز | تھا۔ تھی |
| Your | یور | آپکا۔ آپکے۔ آپکی تمہارا۔ تمہارے۔ تمہاری | Were | ویر | تھے۔ تھیں |
| Shop | | | Fell | فیل | گرا۔ گرے۔ گری گریں |
| Door | | | Merciful | مرسیفل | رحیم۔ رحمدل |
| | | | Ill | اِل | |

| His | ہز | اُس (مرد) کا۔کے۔کی | Sat | سَیٹ | بیٹھا۔بیٹھے۔بیٹھی۔بیٹھیں |
|---|---|---|---|---|---|
| Our | آوَر | ہمارا۔ہمارے۔ہماری | Not | نوٹ | نہیں |

## گرامر

### Sentence (جملہ یا فقرہ) بنانے کا طریقہ

جیسا کہ پچھلے سبق میں بیان ہو چکا ہے۔ اردو کی طرح انگریزی میں بھی subject (فاعل) عام طور پر فقرہ کے شروع میں آتا ہے۔ اور verb (فعل) اس کے بعد مثلاً I am. (میں ہوں)۔ اگر subject (فاعل) اور verb (فعل) کے علاوہ فقرہ میں دوسرے لفظ بھی ہوں۔ تو اردو میں جو لفظ subject کے متعلق اس سے پہلے آتے ہیں۔ وہ انگریزی میں بھی اس سے پہلے آتے ہیں۔ اور باقی لفظ عام طور پر verb کے بعد آتے ہیں۔ مثلاً

My father came. — میرا باپ آیا

I am ill. — میں بیمار ہوں

Your friend is wise. — آپ کا دوست عقلمند ہے

لفظ not نوٹ (نہیں) کو فعل is-am are اور was وغیرہ کے بعد رکھا جاتا ہے۔ مثلاً

I am not ill. — میں بیمار نہیں ہوں

نوٹ:۔ خدا اور دیوتاؤں کے ناموں کا پہلا حرف ہمیشہ capital استعمال ہوتا ہے مثلاً God (خدا)

### مثالیں

1. God is merciful. — ۱۔ خدا رحیم ہے۔
2. I am happy. — ۲۔ میں خوش ہوں۔
3. His name is Hasan. — ۳۔ اس کا نام حسن ہے۔
4. You are my friend. — ۴۔ تم میرے دوست ہو۔
5. Her father was not rich. — ...باپ امیر نہ تھا۔
6. Your milk is not fresh. — ...ہوتا ہے۔ تو اس سے...

... sentence ...

7. They fell. — ۷- وہ گرے - گریں -

8. Ahmad sat. — ۸- احمد بیٹھا

رِان فقروں کا انگریزی میں ترجمہ کرو -

میں سُست نہیں ہوں - اس کا نام دیو دت ہے - ہم خوش تھے - میری ماں بیمار نہیں تھی - وہ میرا دوست نہیں ہے - تم عقلمند نہیں ہو - وہ دوڑیں - وہ بیٹھے - آپ گئے تمہارا باپ آیا - میرا دودھ تازہ تھا -

رِان فقروں کا اردو میں ترجمہ کرو -

His name is Mohan. We are not lazy. Your friend is not wise. My father was ill. She is happy. You fell. Our milk was not fresh. They spoke. They are not rich. He is not ill.

سوال - ان لفظوں کو ملا کر تین فقرے بناؤ :-

1. friend—ill—is—my
2. was—father—your—rich.
3. wise—your—happy—mother.

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Watch | واچ | گھڑی | School | سکُول | مدرسہ |
| Book | بُک | کتاب | Office | اوفِس | دفتر |
| Age | ایج | عمر | What | وَٹ | کیا |
| House | ہاؤس | مکان - گھر | Quickly | کوِکلی | جلدی |
| Servant | سَروینٹ | نوکر | To-day | ٹوڈے | آج |
| Who | ہُو | کون - کس نے | This | دِس | یہ - اِس |
| Where | ویَہ | کہاں | This watch | دِس واچ | یہ گھڑی |
| Whose | ہُوز | کِسکا - کِسکے - کِسکی | That book | دیٹ بُک | وہ - اُس |
| How | ہاؤ | کیسا - کیسی - کیسے | Man | مَین | آدمی - مرد |
| [illegible] | گُڈ | اچھا | Woman | وُمَن | [illegible] |

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Shop | شوپ | خراب - بُرا | Yesterday | [illegible] | روپیہ |
| Door | ڈور | [illegible] | [illegible] | ورک | کام |

| Their | دیَر | اُن کا۔اُنکے۔اُنکی | Well. | وَیل | اچھا۔اچھی طرح۔کنواں |
|---|---|---|---|---|---|
| Thank you | تھینک یُو | آپکا مشکور ہوں | Open | اوپن | کھلا |
| Thy | دائی | تیرا۔تیرے۔تیری | Closed | کلوزڈ | بند |
| Its | اِٹز | اُس (چیز) کا۔کے۔کی | Quite | کوائیٹ | بالکل |

**نوٹ**:۔اگر لفظ what اور where کا صحیح تلفظ کیا جائے تو حرف w کے ساتھ حرف h کی نہایت ہلکی سی آواز بھی شامل ہوتی ہے۔لیکن عام بول چال میں اس کی چنداں تمیز نہیں ہوتی۔اس لئے ہم نے ان لفظوں کے تلفظ میں حرف 'h' کو چھوڑ دیا ہے۔

**نوٹ**:۔جب لفظ "وہ" کسی ایک آدمی یا چیز کی طرف اشارہ کرتا ہے۔تو اس کے لئے لفظ he - she - they یا it استعمال نہیں ہوتا۔بلکہ لفظ that استعمال ہوتا ہے۔
مثلاً that boy وہ لڑکا - that book وہ کتاب

## گرامر

### سوالیہ فقرہ بنانے کا قاعدہ

جس فقرہ میں کوئی بات پوچھی جاتی ہے۔اُسکو سوالیہ فقرہ کہتے ہیں۔مثلاً تم کون ہو؟ یہ کیا ہے؟ انگریزی میں سوالیہ فقرہ میں لفظ کون۔کیا۔اور کہاں وغیرہ فقرہ کے شروع میں آتے ہیں۔اس کے بعد فعل is اور was وغیرہ۔ان کے بعد subject (فاعل) اور آخر میں باقی لفظ۔فقرہ کے اخیر میں نشان ؟ لگایا جاتا ہے۔جو سوال کا نشان ہوتا ہے۔ پس "وہ کہاں ہے"۔اس کا ترجمہ یوں ہوگا۔کہاں ہے وہ؟ "Where is he? "یہ کیا ہے"۔اس کا ترجمہ یوں ہوگا۔کیا ہے۔یہ؟ What is this?

اردو میں بعض وقت سوالیہ فقرہ کے شروع میں لفظ "کیا" آتا ہے۔مثلاً کیا وہ بیمار ہے؟ انگریزی میں اس "کیا" کے لئے کوئی لفظ استعمال نہیں ہوتا۔اور فعل is اور was وغیرہ subject سے پہلے آتے ہیں۔"کیا وہ بیمار ہے۔" اس کا ترجمہ یوں ہوگا۔"ہے وہ بیمار"؟ Is he ill? اور کیا وہ بیمار تھی۔ اس کا ترجمہ یوں ہوگا تھی وہ بیمار Was she ill?

۴۔ تم میرے دو[illegible] not (نہیں) کو subject کے عین بعد رکھا جاتا [illegible] امیر نہ تھا [illegible]تا ہے۔تو اس

6. Y[illegible] I از ہی نوٹ اِل؟ کیا وہ بیمار نہیں ہے

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. What is your name? | ۱۔ آپ کا نام کیا ہے۔ |
| 2. How are you? | ۲۔ تم کیسے ہو (آپ کا مزاج کیسا ہے)؟ |
| 3. I am quite well. | ۳۔ میں بالکل اچھا ہوں۔ |
| 4. Who are you? | ۴۔ تم کون ہو۔ |
| 5. Is he your servant? | ۵۔ کیا وہ تمہارا نوکر ہے؟ |
| 6. Where were you yesterday? | ۶۔ تم کل کہاں تھے؟ |
| 7. That man is ill. | ۷۔ وہ آدمی بیمار ہے۔ |
| 8. Whose book is this? | ۸۔ یہ کس کی کتاب ہے؟ |
| 9. Is this milk not good? | ۹۔ کیا یہ دودھ اچھا نہیں ہے؟ |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

تمہاری عمر کیا ہے۔ وہ آدمی کون تھا۔ وہ کیسا ہے۔ (اس کا مزاج کیسا ہے) وہ کل کہاں تھا۔ اُن کا نوکر خراب نہیں ہے۔ کیا میری ماں بیمار ہے؟ یہ کس کا مکان ہے۔ کیا ہمارا اسکول کل بند نہیں تھا۔ وہ جلدی بولی۔ کل کون آیا؟ کون بولا۔ وہ کس کا نوکر تھا۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

They were rich. Where is their house? Whose watch is this? Your milk is not fresh. Who is he? What is her age? Where was she yesterday? My mother is not ill. They came quickly. How is your mother? Is your office not open to-day? Who was that woman? Who ran? What is that? Were they not ill?

سوال:۔ اس مشق میں جن فقروں کے نیچے خط کھنچے ہیں۔ انکے سوالیہ فقرے بناؤ۔

## سبق نمبر ۴

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Shop | شوپ | دوکان | Money | منی | روپیہ |
| Door | ڈور | دروازہ | Work | ورک | کام |

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Window | وِنڈو | کھڑکی | Table | ٹیبل | میز |
| Letter | لیٹر | چٹھی | Read | رِیڈ | پڑھو |
| Some | سَم | کچھ | Write | رائٹ | لکھو |
| Come | کَم | آؤ | And | اَینڈ | اَور |
| Go | گو | جاؤ | Here | ہیر | یہاں۔اِدھر |
| Finish | فِنش | ختم کرو | In | اِن | اندر۔میں |
| Take | ٹیک | لو | Slowly | سلولی | آہستہ سے |
| Open | اوپَن | کھولو | From | فروم | سے |
| Shut | شَٹ | بند کرو | Speak | سپیک | بولو |
| Bring | برِنگ | لاؤ | There | دیَر | وہاں۔اُدھر |
| Run | رَن | دوڑو | Out | آؤٹ | باہر |
| Do | ڈو | کرو | On | اَون | پر |
| Walk | واک | چلو | To | ٹو | کو |

## گرامر

اندر آؤ۔ باہر جاؤ۔ میری کتاب لاؤ۔ اِن فقروں میں کسی کام کے کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ تاکید یا درخواست وغیرہ کی گئی ہے۔ اس قسم کے فقروں میں subject آپ۔ تم یا تُو ہوتا ہے۔ جو اردو کی طرح انگریزی میں بھی فقرہ میں چھوڑ دیا جاتا ہے۔ اس لئے ایسے فقروں میں سب سے پہلے verb آتا ہے۔ اور باقی لفظ اس کے بعد رکھے جاتے ہیں۔

مثلاً Come in. کم اِن (اندر آؤ)۔ Go out. گو آؤٹ (باہر جاؤ)

نوٹ۔ مت آؤ۔ نہ جاؤ۔ ایسے فقروں میں "مت" اور "نہ" کا ترجمہ Do not (ڈو نوٹ) کہا جاتا ہے۔ جو فقرہ کے شروع میں آتا ہے۔

مثلاً - ۱ - مت آؤ - 1, Do not come.

۲- نہ جاؤ - 2. Do not go.

نوٹ :- "do not" دو لفظ ہیں۔ لیکن بول چال میں عام طور پر ان کی جگہ ایک ہی لفظ بولا جاتا ہے۔ "don t" (ڈونٹ) حرف n کے بعد اوپر کی طرف حرف "و" کا سا جو نشان لگایا گیا ہے۔ اس کو apostrophe "اپوسٹرونی" کہتے ہیں۔ جو عام طور پر کسی چھوڑے ہوئے حرف کی نشانی ہوتی ہے۔ جیسے لفظ don't میں اس کو حرف "o" کی جگہ استعمال کیا گیا ہے۔

(۲) لفظ میں۔ سے۔ پر۔ کو۔ تک وغیرہ اردو میں جن لفظوں کے بعد آتے ہیں۔ انگریزی میں اُن سے پہلے آتے ہیں۔ مثلاً

in Calcutta (اِن کیلکٹہ) کلکتہ میں۔ on that table آون دیٹ ٹیبل (اُس میز پر)

from Amritsar to Delhi امرتسر سے دہلی کو۔ ان لفظوں کو preposition (حروف جر) کہتے ہیں۔ جس لفظ سے پہلے کوئی preposition آتا ہے۔ اگر اس سے پہلے کوئی اور لفظ مثلاً میرا۔ تمہارا۔ اچھا۔ بُرا وغیرہ ہو تو preposition اِن سب لفظوں سے پہلے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

(۱) in my house میرے گھر میں۔ (۲) on that table اُس میز پر

مثالیں

1. Where is your shop? ۱- تمہاری دوکان کہاں ہے

2. Come here. ۲- ادھر آؤ۔

3. Take this money. ۳- یہ روپیہ لو۔

4. Do not shut that door. ۴- وہ دروازہ بند مت کرو۔

5. Bring my book from my father. ۵- میری کتاب میرے باپ سے لاؤ۔

6. Finish this work. ۶- یہ کام ختم کرو۔

۷- آہستہ چلو۔ ں طرح صرف امرتسر کو شہر نہیں کہتے

۸- امرتسر ہندوستان میں ہے۔ رہتے ہیں۔

۹- آپکی گھڑی اُس میز پر تھی۔ .e میں ہیں۔ جن کا ذکر بعد میں کیا جائیگا۔

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

آہستہ دوڑو۔ وہاں مت جاؤ۔ میرا کام ختم کرو۔ کیا وہ دروازہ بند تھا؟ آپ کا دوست میرے دفتر میں ہے۔ موہن اور احمد بیمار ہیں۔ کیا یہ کھڑکی کھلی نہیں تھی۔ مت بولو۔ یہ چٹھی پڑھو۔ میری میز پر کیا ہے۔ وہ دوکان کس کی ہے۔ کچھ دودھ اس دوکان سے لاؤ۔ تم کل کہاں تھے۔ شملہ سے لاہور کو کون گیا۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

Do this work. Open this window. Read this book. Bring some money from that man. Whose letter is this? My shop is in Amritsar. Where is your watch? Do not speak quickly. Don't read my letter.

## سبق نمبر ۵

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Room | رُوم | کمرہ | Absent | اَیبسَینٹ | غیر حاضر |
| Apple | اَیپل | سیب | Sweet | سویٹ | میٹھا |
| Health | ہَیلتھ | صحت۔ تندرستی | Pure | پیور | خالص |
| Wealth | وَیلتھ | دولت۔ نعمت | Hot | ہوٹ | گرم |
| Butter | بَٹر | مکھن | Cold | کولڈ | ٹھنڈا |
| Water | واٹر | پانی | Cheap | چیپ | سستا |
| Monitor | مونیٹر | مونیٹر | Eat | ایٹ | کھاؤ |
| Ball | بال | گیند | Brought | بَروٹ | لایا۔ لائے۔ لائی |
| Teacher | ٹیچر | اُستاد | Alone | اَیلون | اکیلا |
| Boy | بوئے | لڑکا | Still | سٹِل | ابھی تک |
| Student | سٹیوڈنٹ | طالب علم | Ve[illegible] | | [illegible] |
| Intelligent | اِنٹیلیجینٹ | ذہین | | | |
| Clean | کلین | [illegible] | | | |

نوٹ۔ مت آؤ۔ نہ جاؤ۔ ایسے فقروں میں "مت" [illegible] (ڈونٹ) کہا جاتا ہے۔ جو فقرہ کے شروع میں [illegible]

مثلاً Come in. کم اِن (اندر [illegible]

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Fruit | | پھل | Tired | ٹائرڈ | تھکا ہوُا |
| Tea | | چائے | Why | وائی | کیوں |
| | | تحفہ | Ripe | رائپ | پکا ہوُا |
| Present | | حاضر | Common | کوَمَن | عام |
| | | موجود | Proper | پرَوپرَ | خاص مناسب |

# گرامر

## NOUN ناؤن (اسم)

(۱) احمد - نانک - ہندوستان - امرتسر - الف لیلہ - ستلج

(۲) آدمی - لڑکا - ملک - شہر - کتاب - دریا -

یہ سب لفظ نام ہیں۔ کچھ جانداروں کے نام ہیں۔ اور کچھ بے جان چیزوں کے - ایسے لفظوں کو noun ناؤن (اسم) کہتے ہیں -

پہلی قسم کے اور دوسری قسم کے لفظوں میں فرق یہ ہے - کہ پہلی قسم کے لفظ کسی خاص آدمی - جگہ یا کتاب وغیرہ کے نام ہیں - اور ہر ایک آدمی جگہ یا کتاب وغیرہ کے لئے استعمال نہیں ہو سکتے - مثلاً احمد اُسی آدمی کو کہیں گے جس کا نام احمد ہوگا - اسی طرح امرتسر ایک خاص شہر کا نام ہے - ہر ایک شہر کو امرتسر نہیں کہہ سکتے - اس قسم کے noun (اسم) کو proper noun پرَوپرَ ناؤن (اسم معرفہ) کہتے ہیں -

دوسری قسم کے لفظ کسی خاص جاندار یا بے جان چیز یا جگہ وغیرہ کے نام نہیں ہیں - بلکہ جو لفظ جس جاندار یا بے جان چیز وغیرہ کے لئے استعمال ہوُا ہے - وہ اس قسم کے ہر ایک جاندار یا بے جان چیز کے لئے استعمال ہو سکتا ہے - اس قسم کے noun (اسم کو) common noun کوَمَن ناؤن (اسم نکرہ) کہتے ہیں -

مثلاً - لفظ آدمی کسی خاص آدمی کے لئے استعمال نہیں ہوتا - بلکہ احمد - نانک - ارشاد - سب کو آدمی کہتے ہیں - اسی طرح لفظ کتّا کسی خاص کتّے کو نہیں کہتے - بلکہ ہر ایک کتّے کو کتّا کہتے ہیں - اسی طرح صرف امرتسر کو شہر نہیں کہتے بلکہ لاہور - دہلی - لندن سب کو شہر کہتے ہیں -

noun (اسم) کی اور بھی قسمیں ہیں - جن کا ذکر بعد میں کیا جائیگا -

نوٹ :- poper noun کا پہلا حرف capital (بڑا) لکھا جاتا ہے - مثلاً
Ahmad (احمد) Bombay (بمبئی) Monday (منڈے، سوموار) January
جنوری Gulistan گلستان Ramayan رامائن

Singular سِنگُوَلر (واحد) اور Plural پلُورل (جمع)

(۱) کتاب - میز - دروازہ - کمرہ - عورت - گھوڑا

(۲) کتابیں - میزیں - دروازے - کمرے - عورتیں - گھوڑے -

یہ کُل بارہ noun (اسم) ہیں - پہلے چھ اُس وقت استعمال ہوتے ہیں جبکہ تعداد (گنتی) ایک ہوتی ہے - دوسرے چھ اُس وقت جبکہ تعداد ایک سے زیادہ ہو - تعداد کو انگریزی میں number نمبر کہتے ہیں - جب کوئی noun ایک چیز کے لئے استعمال ہوتا ہے - تو ہم کہتے ہیں کہ اس کا "singular number" (واحد) ہے - اور جب ایک سے زیادہ چیزوں کے لئے استعمال ہوتا ہے - تو اس کا "plural number" (جمع) ہوتا ہے -

پس پہلے چھ لفظوں کا number تو singular ہے - اور دوسرے چھ کا plural -

## PLURAL (جمع) بنانے کا عام قاعدہ

plural (جمع) بنانے کا عام قاعدہ یہ ہے کہ singular (واحد) کے اخیر میں حرف s لگاتے ہیں - اس s کی آواز ہمیشہ حرف "س" کی نہیں ہوتی - بلکہ بہت سے لفظوں میں اس کی آواز z (ز) کی ہوتی ہے مثلاً book بُک (کتاب) سے books بُکز (کتابیں) table ٹیبل (میز) سے tables ٹیبلز (میزیں)

plural (جمع بنانے کے دوسرے قاعدے بعد میں بیان کئے جائیں گے -

نوٹ - اردو میں بڑوں اور بزرگوں کے لئے لفظ "ہے" کی جگہ لفظ "ہیں" یعنی singular verb (فعل واحد) کی جگہ plural verb (فعل جمع) استعمال کرتے ہیں مثلاً ہمارے ہیڈ ماسٹر صاحب کہاں ہیں - میرے والد یہاں نہیں تھے - لیکن انگریزی میں ایک آدمی کے لئے خواہ وہ چھوٹا ہو یا بڑا ہمیشہ is (ہے) اور was (تھا تھی) یعنی singular verb استعمال کرتے ہیں - اور

"ہیں" یا "تھے" "تھیں"۔ صرف ایک سے زیادہ آدمیوں وغیرہ کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً

1. Where is our Headmaster? ۱۔ ہمارے ہیڈ ماسٹر صاحب کہاں ہیں؟
2. My father was not ill. ۲۔ میرے والد بیمار نہیں تھے۔
3. Your horses are ill. ۳۔ تمہارے گھوڑے بیمار ہیں۔

یاد رہے کہ:۔

۱۔ کسی آدمی۔ چیز یا جگہ وغیرہ کے نام کو noun کہتے ہیں۔
۲۔ کسی خاص آدمی۔ جگہ یا چیز کے نام کو proper noun کہتے ہیں۔
۳۔ جو لفظ کسی خاص آدمی جگہ یا چیز کا نام نہیں ہوتا۔ بلکہ اس قسم کی سب چیزوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کو common noun. کہتے ہیں۔

## مثالیں

1. Where are my apples? ۱۔ میرے سیب کہاں ہیں۔
2. I am tired. ۲۔ میں تھکا ہوا ہوں۔
3. Bring some hot tea and fresh fruit. ۳۔ کچھ گرم چائے اور تازہ پھل لاؤ۔
4. Health is wealth. ۴۔ تندرستی ہزار نعمت ہے۔
5. Why were you absent? ۵۔ تم غیر حاضر کیوں تھے۔
6. They are alone. ۶۔ وہ اکیلے ہیں۔
7. Clean my tables. ۷۔ میری میزیں صاف کرو۔
8. This fruit is very ripe. ۸۔ یہ پھل بہت پکا ہوا ہے۔
9. Send some cold water. ۹۔ کچھ ٹھنڈا پانی بھیجو۔
10. Put my watch on that table. ۱۰۔ میری گھڑی اس میز پر رکھو۔

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

یہ پھل مت کھاؤ۔ کیا وہ سیب بہت میٹھا تھا؟ ہماری میزیں صاف نہیں ہیں۔ ہم اس مکان میں اکیلے تھے۔ یہ لڑکا کون ہے؟ وہ غیر حاضر کیوں تھیں۔ کچھ تازہ مکھن بھیجو۔

ہمارے ہیڈ ماسٹر صاحب اس کمرے میں ہیں۔ وہ کتابیں سستی نہیں ہیں۔ ہمارے کمرے صاف کرو۔ وہ تھکی ہوئی تھی۔ یہ گیند کس کی ہے؟ ہمارے اُستاد کہاں ہیں؟ یہ چٹھی اس میز پر رکھو۔ وہ یہاں کیوں نہیں ہے۔

اُردو میں ترجمہ کرو۔

Who is your monitor? My house is in Ajnala. Why were they absent yesterday? My servants are present. Bring some fresh butter. Is your father still here? Your milk was not pure. Don't put my book there. What was his age? Read this letter slowly. Is Narinjan very lazy?

سوال۔ ان فقروں میں کون کون سے noun ہیں۔ اور ہر ایک noun کی قسم اور number بھی بتاؤ۔

## سبق نمبر ۶

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Post office | پوسٹ اُفس | ڈاک خانہ | Black | بلیک | سیاہ۔ کالا |
| Ass | اَیس | گدھا | Umbrella | اَمبریلا | چھاتا |
| Ox | اُوکس | بَیل | Hard | ہارڈ | سخت۔ مشکل |
| Tailor | ٹیلَر | درزی | Chair | چیئر | کرسی |
| Key | کی | کُنجی | Mine | مائین | میرا |
| Box | بُوکس | صندوق | Ours | اَوُرز | ہمارا |
| Officer | آوفسر | اَفسر | Thine | دائین | تیرا |
| Ink | اِنک | سیاہی | Yours | یُورز | تمہارا |
| Engine | اینجن | اِنجن | Laugh | لاف | ہنسو |
| Brother | برَیدر | بھائی | Only | اونلی | صرف |
| Sister | سِسٹر | بہن | Sit | سِٹ | بیٹھو |
| Orange | اُورینج | نارنگی | Sit down | سِٹ ڈاؤن | بیٹھ جاؤ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Merchant | مرچنٹ | سوداگر | These | دیز | یہ - ان |
| Horse | ہورس | گھوڑا | Those* | دوز | وہ - اُن |
| Post | پوسٹ | ڈاک | One | وَن | ایک |
| Hers | ہرز | اس (عورت) کا | Owl | آؤل | اُلّو |
| Bird | برڈ | پرندہ | Call | کال | (کو) بلاؤ |
| | | | Two | ٹو | دو |
| Theirs | دیرز | اُن کا | Those | دوز | وہ - اُن |

نوٹ - (۱) جب لفظ "یہ" ایک آدمی یا چیز کی طرف اشارہ کرتا ہے - تو اس کا ترجمہ this ہوتا ہے - اور جب دو یا زیادہ کی طرف اشارہ کرتا ہے تو these ہوتا ہے -
مثلاً this book یہ کتاب these books یہ کتابیں -

نوٹ (۲) میرا گھوڑا لاؤ - وہ میرا گھوڑا ہے - پہلے فقرہ میں لفظ "میرا" کا ترجمہ my ہوگا - لیکن دوسرے میں mine ہوگا - اس کی وجہ یہ ہے کہ جب لفظ "میرا" اس noun سے عین پہلے آتا ہے - جس کے لئے وہ استعمال ہوا ہو - تو اس کا ترجمہ my ہوتا ہے - اور جب اس noun کے بعد یا اس کے بغیر استعمال ہوا ہو تو اس کا ترجمہ mine ہوتا ہے - مثلاً

1. This is my book. ۱ - یہ میری کتاب ہے -
2. This book is mine. ۲ - یہ کتاب میری ہے
3. Where is yours? ۳ - تمہاری کہاں ہے -

اسی طرح your کی جگہ our-yours کی جگہ thy-ours کی جگہ her-thine کی جگہ their-hers کی جگہ theirs استعمال ہوتا ہے - مثلاً

1. These books are yours. ۱ - یہ کتابیں تمہاری ہیں -
2. That table is ours. ۲ - وہ میز ہماری ہے -
3. These rooms are hers. ۳ - یہ کمرے اس کے ہیں -
4. This horse is theirs. ۴ - یہ گھوڑا ان کا ہے -

## گرامر

### آرٹیکل Article

ایک مہمان آتا ہے - مالک نوکر سے کہتا ہے - کرسی لاؤ - گھر میں کئی

کرسیاں ہیں۔ نوکر نے کرسی لا کر رکھدی۔ مالک مہمان سے کہتا ہے۔
کرسی پر بیٹھ جاؤ۔ مہمان کرسی پر بیٹھ جاتا ہے۔ جب مالک نے کرسی مانگی
تھی۔ تو اُس کا اشارہ کسی خاص کرسی کی طرف نہ تھا۔ انگریزی میں ایسے
موقع پر کرسی کا ترجمہ لفظ chair سے کرتے وقت لفظ chair
سے پہلے "a" (اے) لگاتے ہیں۔ اب دوسرا فقرہ لیجئے "نوکر نے کرسی
لا کر رکھدی"۔ اس میں بھی کوئی خاص کرسی مراد نہ تھی۔ یہاں بھی لفظ chair
سے پہلے "a" (اے) استعمال کرتے ہیں۔ لیکن جب مالک نے کہا۔ کرسی پر
بیٹھ جاؤ۔ تو اس کا اشارہ اُس خاص کرسی کی طرف تھا۔ جو نوکر لایا تھا۔ یہاں
لفظ chair سے پہلے "the" (دی) استعمال ہوتا ہے۔ اِسی طرح
چوتھے فقرہ "مہمان کرسی پر بیٹھ جاتا ہے" میں وہی خاص کرسی مراد ہے
جو نوکر نے لا کر رکھدی تھی۔ یہاں بھی لفظ chair سے پہلے the
استعمال ہوتا ہے۔ ان فالتو لفظوں یعنی "a" اور "the" کو انگریزی
میں "article" (آرٹیکل) کہتے ہیں۔

ان فالتو لفظوں کے استعمال کرنے کے متعلق یہ قاعدہ ہے۔ کہ کسی
common noun (اسم نکرہ) کو جب اکیلا استعمال کرتے ہیں۔
یعنی اس سے پہلے کوئی لفظ my (میرا)۔ your (تمہارا)
one وَن (ایک) two ٹو (دو) this (یہ) some سَم (کچھ)
that (وہ) وغیرہ استعمال نہیں کرتے۔ تو اس سے پہلے آرٹیکل "a" یا
"the" لگاتے ہیں۔ اگر کسی خاص آدمی یا چیز وغیرہ کی طرف اشارہ ہو۔
تو "the" استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً باپ نے کہا۔ یہاں "باپ" کا ترجمہ
the father ہوگا۔ "لڑکے بیمار ہیں"۔ یہاں "لڑکے" کا ترجمہ the boys
ہوگا۔ اور اگر کسی خاص چیز کی طرف اشارہ نہیں ہے۔ تو singular noun
(اسم واحد) سے پہلے "a" لگاتے ہیں۔ اور plural noun (اسم جمع)
سے پہلے کچھ نہیں لگاتے۔ مثلاً "وہ ایک گھوڑا ہے"۔ یہاں اس فقرہ میں لفظ
"گھوڑا" کا ترجمہ "a horse" ہوگا۔ گھوڑے پرندے نہیں ہیں۔ یہاں گھوڑے کا

ترجمہ "horses" اور پرندے کا ترجمہ Birds ہوگا۔

آرٹیکل "a" ایک اور موقع پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً گاؤں والوں نے ڈاکوؤں کا پیچھا کیا۔ ایک ڈاکو پکڑا گیا۔ باقی سب بھاگ گئے۔ کیا ہم دوسرے فقرہ میں لفظ "ایک" کی بجائے لفظ "کوئی" استعمال کر سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں۔ کیونکہ یہاں لفظ "ایک" تعداد ظاہر کرنے کے لئے استعمال کیا گیا ہے۔ یعنی یہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ دو نہیں پکڑے گئے۔ تین یا چار نہیں۔ بلکہ صرف ایک ڈاکو پکڑا گیا۔

اب ایک اور مثال لیجئے۔ اگر ایک ڈاکو یہاں آجائے۔ تو تم کیا کرو گے؟ اس فقرہ میں ہم لفظ "ایک" کی جگہ "کوئی" استعمال کر سکتے ہیں۔ کیونکہ یہاں لفظ "ایک" تعداد ظاہر کرنے کے لئے استعمال نہیں کیا گیا۔ بلکہ اس کا مطلب ہے "کوئی"۔ بس یاد رہے۔ کہ جس فقرہ میں ہم "ایک" کی جگہ "کوئی" یا "کسی" استعمال کر سکتے ہیں۔ وہاں اس کا ترجمہ انگریزی میں "one" نہیں ہوتا۔ بلکہ a ہوتا ہے۔ اور جب لفظ "ایک" کو "کوئی" یا "کسی" کے معنوں میں استعمال نہیں کرتے یعنی جب لفظ "ایک" تعداد ظاہر کرتا ہے۔ تو one استعمال ہوتا ہے چنانچہ ایک ڈاکو پکڑا گیا۔ اس فقرہ میں "ایک" کا ترجمہ one ہوگا۔ لیکن "اگر ایک ڈاکو یہاں آجائے" اس فقرہ میں "ایک" کا ترجمہ a ہوگا۔

نوٹ۔ ۱۔ "a" کو صرف اس وقت استعمال کرتے ہیں۔ جبکہ noun کا پہلا حرف کوئی consonant ہو۔ مثلاً "a boy" اگر noun کا پہلا حرف کوئی vowel ہو تو a کی جگہ "an" (این) استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً an ass an ox۔ a اور "an" دونوں کو "indefinite article" انڈیفینٹ آرٹیکل اور "the" کو "definite article" ڈیفینٹ آرٹیکل کہتے ہیں۔

نوٹ۔ ۲۔ آرٹیکل کے استعمال کے متعلق دوسرے قاعدوں کا ذکر ہم آئندہ سبقوں میں کریں گے۔

## PRONOUN (پروناؤن) کا بیان

احمد حسن گر پڑا۔ جبکہ احمد حسن احمد حسن کے گھر کو جا رہا تھا۔ ایک ہی فقرہ

میں ایک ہی noun (اسم) کو بار بار استعمال کرنا بُرا معلوم ہوتا ہے۔ اس کی بجائے یہ کہتے ہیں "احمد حسن گر پڑا" جبکہ وہ اپنے گھر کو جا رہا تھا۔ احمد حسن کی بجائے ایک جگہ لفظ "وہ" اور دوسری جگہ "اپنا" استعمال کیا گیا ہے۔ ایسے لفظوں کو جو noun کی جگہ استعمال ہوتے ہیں pronoun کہتے ہیں۔ مثلاً I (میں) you (تم) وغیرہ pronoun کی کئی قسمیں ہیں۔ جو آئندہ بیان کی جائیں گی۔

## مثالیں

1. Where is the post office? ۱۔ ڈاک خانہ کہاں ہے؟
2. Are you a chaprasi? ۲۔ کیا تم چپراسی ہو؟
3. Shut the doors. ۳۔ دروازے بند کرو۔
4. The Headmaster is in the office. ۴۔ ہیڈ ماسٹر صاحب دفتر میں ہیں۔
5. One sister is here. ۵۔ ایک بہن یہاں ہے۔
6. The books are on the table. ۶۔ کتابیں میز پر ہیں۔
7. Take the key and open the box. ۷۔ کنجی لو اور صندوق کھولو۔
8. These chairs are theirs. ۸۔ یہ کرسیاں ان کی ہیں
9. One boy was absent yesterday. ۹۔ ایک لڑکا کل غیر حاضر تھا۔
10. This is an office. ۱۰۔ یہ ایک دفتر ہے۔
11. That house is ours. ۱۱۔ وہ مکان ہمارا ہے۔
12. These books are yours. ۱۲۔ یہ کتابیں تمہاری ہیں۔
13. He is a servant. ۱۳۔ وہ ایک نوکر ہے۔

### انگریزی میں ترجمہ کرو۔

بہن بیمار تھی۔ میرا بھائی سوداگر ہے۔ کیا ان کی گھڑی میز پر ہے؟ وہ ایک افسر تھا۔ سیاہی کالی ہے۔ کنجیاں ہماری ہیں۔ میں درزی نہیں ہوں۔ صندوق اُن کا ہے۔ یہ چھاتا ہے۔ وہ ایک استاد ہے۔ وہ گھڑی اس کی ہے۔ میرے بھائی کو بلاؤ مت ہنسو۔ ہم نے ایک انجن دیکھا۔ صرف ایک نارنگی لاؤ۔ ایک مکان میرا ہے۔ یہ کرسیاں ہیں۔ گھوڑے بیمار تھے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

I am in an office. The doors are open. Your umbrella is in the room. They are not merchants. Where is the mother? The windows were not closed. The father was ill yesterday. One table is hers. Two are mine. These shops are not his. Don't sit here. It was an owl.

سوال۔۱۔ان فقروں میں pronouns بتاؤ۔

سوال۔۲۔نیچے لکھے ہوئے فقروں میں مناسب آرٹیکل استعمال کرو:۔

1. Clean —table.
2. Milk is not fresh.
3. Call—Chaprasi.
4. He is—teacher.
5. Niaz is in—house.
6. Amritsar is—city.
7. —Rooms are not large.
8. Mohan was—merchant.
9. —apples were not sweet.
10. This is—umbrella
11. This is not—apple.

## سبق نمبر (۷)

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Person | پرسن | شخص | On Monday | آن منڈے | پیر کو |
| Child | چائیلڈ | بچّہ | Tuesday | ٹیوزڈے | منگل |
| Mare | میر | گھوڑی | Under | انڈر | کے نیچے |
| Paper | پیپر | کاغذ | Beautiful | بیوٹیفل | خوبصورت |
| Girl | گرل | لڑکی | Thin | تھن | پتلا |
| City | سٹی | شہر | Thick | تھک | موٹا (صرف چیزوں کیلئے) |
| Lion | لائن | شیر ببر | | | |
| Reply | ریپلائی | جواب | White | وائیٹ | سفید |
| Dog | ڈوگ | کتّا | Dear | ڈیئر | پیارا۔مہنگا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Bitch | بِچ | کُتیا | Goat | گوٹ | بکرا۔بکری |
| Sunday | سَنڈے | اتوار | Beat | بیٹ | مارو |
| On Sunday | اون سنڈے | اتوار کو | Wind | وائینڈ | کُوکو |
| Monday | مَنڈے | پیر۔سوموار | Far | فار | دُور |
| Loudly | لاؤڈلی | اونچے۔زور سے | With | وِد | کے۔ساتھ سے |
| Full | فُل | بھرا ہُوا | How far | ہاؤ فار | کتنی دُور |
| Play | پلے | کھیلو | Big | بِگ | بڑا |
| Three | تھری | تین | Large | لارج | بڑا(چیزوں کیلئے) |
| Shake | شیک | ہلاؤ | | | |

## گرامر

### جینڈر GENDER

ا۔ مرد۔ لڑکا۔ گھوڑا۔ کُتا۔ یہ سب لفظ noun (اسم) ہیں۔ اور نر آدمی یا نر جانور کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔

عورت۔ لڑکی۔ گھوڑی۔ کُتیا۔ یہ سب مادہ کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔

قلم۔ کاغذ۔ دوات۔ درخت۔ مکان یہ سب بے جان چیزوں کے نام ہیں۔

noun کی وہ صورت جس سے یہ معلوم ہو۔ کہ نر یا مادہ کے لئے استعمال ہُوا ہے۔ یا کسی بے جان چیز کے لئے اس کو gender جینڈر کہتے ہیں۔

gender کی چار قسمیں ہیں۔ جو لفظ کسی نر کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کا جینڈر masculine gender میسکُلن جینڈر (مذکر) ہوتا ہے۔ مثلاً boy (لڑکا) horse (گھوڑا)۔ جو کسی مادہ کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کا feminine gender فیمینن (مؤنث) ہوتا ہے۔ مثلاً girl (لڑکی) اور mare (گھوڑی) اور جو لفظ کسی بے جان کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کا gender (نیوٹر*) ہوتا ہے۔ مثلاً book (کتاب) school (سکول)

جو لفظ نر اور مادہ دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کا gender "common" کہلاتا ہے۔ مثلاً child (بچہ) friend (دوست) servant (نوکر)

masculine (نر) سے feminine (مادہ) بنانے کا کوئی قاعدہ مقرر نہیں ہے۔ بعض masculine کے لئے الگ لفظ استعمال ہوتے ہیں۔ اور feminine کیلئے الگ۔ مثلاً brother بھائی اور sister بہن۔ بعض masculines کے آخر میں ess یا کوئی اور حرف لگائے جاتے ہیں۔ مثلاً lion (شیر ببر نر) سے lioness (شیر ببر مادہ) Sultan (سلطان) سے Sultana (سلطانہ) اور بعض لفظوں کے پہلے یا پیچھے کوئی دوسرا زائد لفظ لگا دیتے ہیں۔ مثلاً

foster father "فوسٹر فادر" (سوتیلا باپ) سے
foster mother "فوسٹر مدر" (سوتیلی ماں) he goat "ہی گوٹ" (بکرا) سے she goat "شی گوٹ" (بکری)

۳۔ اردو میں قاعدہ یہ ہے۔ کہ اگر "masculine" subject ہو۔ تو verb کو بھی masculine صورت میں استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً رام بیمار تھا۔ اور اگر "feminine" subject (مادہ) ہو تو Verb کو بھی feminine صورت میں استعمال کرتے ہیں مثلاً سیتا بیمار تھی۔ لیکن انگریزی میں ہر ایک subject کے لئے نر ہو یا مادہ فعل ایک ہی طرح استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

(۱) Ram was ill. رام بیمار تھا۔ (۲) Sita was ill. سیتا بیمار تھی۔

اسی طرح جو لفظ کسی noun کی کوئی بھلی یا بری صفت ظاہر کرتے ہیں۔ وہ اردو میں masculine noun کے لئے الگ استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً اچھا برا۔ بڑا۔ چھوٹا۔ گورا۔ کالا۔ اور feminine کے لئے الگ استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً اچھی۔ بری۔ بڑی وغیرہ۔ لیکن انگریزی میں نر اور مادہ سب کے لئے ایک ہی لفظ استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

a good boy اچھا لڑکا a good girl اچھی لڑکی۔

غرضیکہ انگریزی میں noun اور تھوڑے سے pronouns کے سوا باقی سب لفظ masculine (نر) اور feminine (مادہ) دونوں کے لئے ایک ہی طرح استعمال ہوتے ہیں۔

سوال۔ نیچے لکھی ہوئی مثالوں میں جن nouns کے نیچے خط کھنچا ہؤا ہے۔ان کی قسم number اور gender بتاؤ:۔

مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. How far is your *school* from here. | ۱۔ تمہارا سکول یہاں سے کتنی دور ہے؟ |
| 2. Don't beat the *child*. | ۲۔ بچّے کو مت مارو۔ |
| 3. Come on *Sunday*. | ۳۔ اتوار کو آنا (آؤ) |
| 4. The box is under the *table*. | ۴۔ صندوق میز کے نیچے ہے۔ |
| 5. Wind the watch. | ۵۔ گھڑی کو کوک دو۔ |
| 6. That paper is very dear. | ۶۔ وہ کاغذ بہت مہنگا ہے۔ |
| 7. This is a big *dog*. | ۷۔ یہ بڑا کتا ہے۔ |
| 8. My *father* is not here. | ۸۔ میرے والد یہاں نہیں ہیں۔ |
| 9. Was your *mother* ill? | ۹۔ کیا تمہاری والدہ بیمار تھیں۔ |
| 10. My rooms are very large. | ۱۰۔ میرے کمرے بہت بڑے ہیں۔ |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

میز نہ ہلاؤ۔ اس کا مکان سکول سے بہت دور ہے۔ اس کا جواب کیا ہے۔ یہ ایک سستی کتاب ہے۔ تمہاری کتابیں کرسی کے نیچے تھیں۔ زور سے مت بولو۔ کیا تمہاری ماں بیمار ہے۔ گدھے کو مت مارو۔ وہ بڑی گھوڑیاں ان کی ہیں۔ کتابیں صندوق میں ہیں وہ ایک سفید گھوڑی ہے۔ ایک کتا میرا ہے۔ دو گھوڑے تمہارے ہیں۔ وہ میز بہت بڑی نہیں ہے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

How far is the post offiice from your house? Don't play with Mohan and Hamid. The oranges were on the table. He was alone. Don't take my watch. Bring some thick and white paper. Two persons are absent. Is this big bitch yours? His house is very large.

## سبق نمبر ۵

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Gardener | گارڈنر | مالی | Roof | رُوف | چھت |
| Continent | کونٹیننٹ | برّاعظم | Weak | ویک | کمزور |
| Knife | نائیف | چھری | Long | لونگ | لمبا |
| River | رِوَر | دریا | Parents | پیرینٹس | ماں-باپ |
| Pen-knife | پین-نائیف | چاقو | Strong | سٹرونگ | مضبوط |
| Poney | پونی | ٹٹو | Clever | کلیوَر | ہوشیار |
| People | پیپل | لوگ | To wait | ٹو ویٹ | (کا) انتظار کرنا |
| Matter | میٹر | معاملہ-بات | To sell | ٹو سیل | بیچنا |
| Lock | لوک | تالا | To quarrel | ٹو کوورل | جھگڑنا |
| To lock | ٹو لوک | (کو) تالا لگانا | High | ہائی | اونچا |
| | | | Low | لو | نیچا |
| Bedding | بیڈنگ | بستر | Old | اولڈ | بوڑھا-پرانا |
| Plate | پلیٹ | رکابی | To take away | ٹو ٹیک اوے | لے جانا |
| Road | روڈ | سڑک | To buy | ٹو بائی | خریدنا |
| Both | بوتھ | دونوں | To give | ٹو گو | دینا |
| Ugly | اگلی | بھدّا-بدصورت | Gulf | گلف | خلیج |
| Inkpot | پوٹ | دوات | Sea | سی | سمندر |
| Bank | بینک | بنک | Pen | پین | قلم |
| Once | ونس | ایک دفعہ | Cup | کپ | پیالہ |
| Province | پرووِنس | صوبہ | Noise | نوئز | شور |
| Silent | سائلینٹ | خاموش | To make noise | ٹو میک نوئز | شور کرنا |
| Keep | کیپ | رکھو-رہو | | | |

### گرامر

INFINITIVE. انفنیٹیو (مصدر)

کرنا-کیا-کرتا ہے-کروں گا-

ان مثالوں میں verb (فعل) تو ایک ہی ہے۔ لیکن مطلب میں تھوڑا تھوڑا فرق ہے۔
"کیا" سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ فعل اُس زمانہ میں ہوا۔ جو گذر چکا ہے۔ "کرتا ہے" سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ فعل اس زمانہ میں ہوتا ہے۔ جو گذر رہا ہے۔ "کرونگا" سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ فعل اس زمانہ میں ہوگا۔ جو آنے والا ہے۔ لیکن "کرنا" سے کوئی زمانہ ظاہر نہیں ہوتا۔

verb کی وہ حالت جس سے کوئی زمانہ پایا نہ جاتا ہو۔ اسکو infinitive (انفنٹو) (مصدر) کہتے ہیں۔ مثلاً to do (ٹو ڈو) کرنا to go (ٹو گو) جانا وغیرہ اس میں دو لفظ ہوتے ہیں۔ جن میں سے پہلا ہمیشہ to ہوتا ہے۔ جو infinitive (مصدر) کی علامت ہوتا ہے۔ اور دوسرا لفظ اصل فعل ہوتا ہے۔

## IMPERATIVE امپیریٹو (فعل امر)

جیسا کہ سبق نمبر ۴ میں بتایا گیا ہے۔ "ڈو" (کرو) come (کم) آؤ۔ speak (بولو) وغیرہ فعلوں میں کسی کام کے کرنے کا حکم یا صلاح دی جاتی ہے۔ یا درخواست۔ تاکید و تنبیہ کی جاتی ہے۔ فعل کی اس حالت کو imperative امپیریٹو (فعل امر) کہتے ہیں۔ اس کے بنانے کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ infinitive کا "to" اُڑا دیا جاتا ہے۔ یا یوں کہئے کہ verb کی اصلی صورت جوں کی توں استعمال ہوتی ہے۔ مثلاً to speak (بولنا) سے speak بولو۔ to do (کرنا) سے do کرو۔

آرٹیکل۔ عام طور پر proper nouns سے پہلے کوئی آرٹیکل استعمال نہیں ہوتی۔ لیکن نیچے لکھے ہوئے proper nouns سے پہلے the استعمال ہوتی ہے

(الف) دریاؤں۔ سمندروں۔ خلیجوں اور آبناؤں کے نام۔ مثلاً

(۱) The Ganges "دی گینجز" دریائے گنگا۔

(۲) The Arabian Sea. "دی اریبین سی" بحیرہ عرب۔

(۳) (ا) دی پرشین گلف (خلیج فارس) The Persian Gulf

(ب) جو proper noun کہ بہت سے جزیروں یا پہاڑوں کے سلسلوں کا ایک ہی اکٹھا نام ہو۔ مثلاً The Himalyas (دی ہیملایاز) کوہ ہمالیہ

The British Isles (دی برٹش آئلز) جزائر برطانیہ

نوٹ۔ اگر کوئی لفظ ایک ہی جزیرہ یا پہاڑ کا نام ہو۔ تو اس سے پہلے Article استعمال نہیں ہوتی مثلاً CEYLON سیلون (لنکا)

Mount Abu ماؤنٹ آبو (کوہِ آبو)

(ج) اگرچہ براعظموں۔ ملکوں۔ صوبوں اور شہروں وغیرہ کے ناموں سے پہلے Article استعمال نہیں ہوتا مثلاً Asia (ایشیا) Bombay بمبئی لیکن اگر کسی ملک یا صوبہ وغیرہ کے نام سے کوئی مطلب بھی نکلتا ہو تو اس سے پہلے The استعمال ہوتی ہے۔ مثلاً The Sahara صحرا۔ صحرا کے لفظی معنی ہیں ریگستانی علاقہ The Punjab پنجاب یعنی پانچ دریاؤں کا علاقہ

بعض اور proper nouns سے پہلے بھی آرٹکل the استعمال ہوتا ہے۔ ان کا ذکر آئندہ کیا جائے گا۔

## مثالیں

| | |
|---|---|
| ۱۔ یہاں ٹھہرو۔ | 1. Wait here. |
| ۲۔ وہ یہاں ایک دفعہ آیا۔ | 2. He came here once. |
| ۳۔ یہ پلیٹیں اور پیالے صاف کرو۔ | 3. Clean these plates and cups. |
| ۴۔ کیا بات ہے۔ | 4. What is the matter? |
| ۵۔ وہ کون لوگ ہیں۔ | 5. Who are those people? |
| ۶۔ راوی ایک دریا ہے۔ | 6 The Ravi is a river. |
| ۷۔ تالا کہاں ہے۔ | 7. Where is the lock? |
| ۸۔ دروازے کو تالا مت لگاؤ۔ | 8. Don't lock the door. |
| ۹۔ یورپ ایک براعظم ہے۔ | 9. Europe is a continent. |
| ۱۰۔ دودھ لے جاؤ۔ | 10. Take away the milk. |

11. Do not make noise. ‏ ۱۱- شور مت کرو

12. Keep silent. ‏ ۱۲- چپ رہو-

انگریزی میں ترجمہ کرو-

یہ چٹھی بنک کو لے جاؤ- اور جواب لاؤ- یہ رکابیاں اور چھریاں صاف نہیں ہیں- کیا آگرہ خوبصورت شہر ہے- اُن کی گھوڑیاں مضبوط تھیں- کیا سڑکیں خراب نہیں ہیں کالکا شملہ سے کتنی دور ہے- کُتّے بہت کمزور تھے- مدراس ایک صوبہ ہے- دونو کمرے بہت لمبے ہیں- کیا وہ لڑکے کمزور اور بدصورت نہیں ہیں- ہمارے گھر بہت اونچے ہیں- دریائے جمنا کہاں ہے- میرا باپ ایکدفعہ افریقہ میں تھا- تمہارا مالی اچھا آدمی نہیں تھا- میری کرسیاں کمرے میں ہیں- صندوق میں کیا ہے؟ کیا بات تھی؟ یہ دوات ہے- گھوڑی اور گھوڑا مت بیچو- دریائے راوی پنجاب میں ہے-

اردو میں ترجمہ کرو؟

Your gardener is a bad man. Don't write on this paper. Her parents came here once. My old servant is very clever. Whose bedding is this? Is the plate yours? Both boys were ugly. These rooms are not clean. Bring the pony and the dog. This roof is very low. Asia is a continent. Do not beat this boy.

سوال- ان فقروں میں imperative verb بتاؤ-

## سبق نمبر ۹

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Soldier | سولجر | سپاہی | To rest | ٹو ریسٹ | آرام کرنا |
| Army | آرمی | فوج | | | |
| Flock | فلوک | گلّہ | Arithmetic | ارتھمیٹک | حساب (کا مضمون) |
| Crowd | کراوڈ | بھیڑ | Sketch | سکیچ | خاکہ |
| Fleet | فلیٹ | جہازوں کا بیڑا | Anger | اینگر | غصّہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Gold | گولڈ | سونا | Clock | کلوک | گھنٹہ |
| Silver | سِلوَر | چاندی | Thing | تِھنگ | چیز۔ بات |
| Wood | وُڈ | لکڑی | Dry | ڈرائی | خشک |
| Metal | مَیٹل | دھات | Wet | وَیٹ | گیلا |
| Sand | سَینڈ | ریت | Precious | پِریشس | قیمتی |
| Grief | گریف | رنج | Near | نیئر | (کے) نزدیک |
| Trouble | ٹربل | تکلیف | To talk | ٹوٹاک | باتیں کرنا |
| Brought | بروٹ | لایا۔ لائے | Stone | سٹون | پتھر |
| To keep | ٹوکیپ | رکھنا۔ رہنا | Brave | بریو | بہادر |
| To cut | ٹوکٹ | کاٹنا | Much | مچ | بہت |
| To like | ٹولائیک | پسند کرنا | Now | ناو | اب |
| | | پسند کرتا ہوں | For | فور | (کے) واسطے |
| Like | لائیک | (ہیں۔ ہو) | Wednesday | وَینڈ نیسڈے | بدھ |
| Brass | براس | پیتل | Rice | رائیس | چاول |
| Useful | یُوسفُل | مفید | Quality | کوالٹی | صفت۔ قسم |
| Justice | جَسٹِس | انصاف | Bravery | بریوری | بہادری |

## NOUN (اسم) کی قسمیں

(اسم) کی کل پانچ قسمیں ہیں۔ جن میں سے دو قسموں یعنی proper noun (اسم معرفہ) اور common noun (اسم نکرہ) کا ذکر سبق نمبر ۵ میں ہو چکا ہے۔ باقی تین قسمیں نیچے بیان کی جاتی ہیں۔

(۱) سپاہی اور فوج۔ ان دو لفظوں میں کیا فرق ہے؟ فرق یہ ہے۔ کہ بہت سے سپاہیوں کے ملنے سے فوج بنتی ہے۔ لیکن سپاہی بہت سی فوجوں کے ملنے سے نہیں بنتا۔ اسی طرح بہت سے جانوروں کے ملنے سے گلہ بنتا ہے۔ لیکن بہت سے گلوں کے ملنے سے جانور نہیں بنتا۔ پس جو لفظ بہت سے آدمیوں

یا جانوروں یا چیزوں کے مجموعے کا نام ہو۔ یعنی ان سب کا ایک ہی اکٹھا نام ہو
اس کو collective noun کولیکٹیو ناؤن کہتے ہیں۔
مثلاً army آرمی (فوج)۔ flock فلوک (گلّہ) fleet فلیٹ (بیڑا)
نوٹ۔ collective noun سے پہلے بھی آرٹکل a an اور the
اُسی طرح استعمال ہوتا ہے۔ جس طرح common noun سے پہلے مثلاً
This is an army. یہ ایک فوج ہے۔ ?Where is the fleet بیڑا
کہاں ہے۔
نوٹ۔ تمام collective nouns کو neuter gender سمجھا
جاتا ہے۔ خواہ وہ جانداروں کے لئے استعمال ہوا ہو۔ مثلاً flock-army
(۲) سونا۔ چاندی۔ لکڑی۔ ریت۔ یہ سب لفظ ایسی چیزوں کے نام ہیں۔ جن سے
دوسری چیزیں بنتی ہیں۔ اس قسم کے noun کو material noun میٹیریل
ناؤن کہتے ہیں۔ material noun سے پہلے لفظ "بہت" کا ترجمہ لفظ
very سے نہیں کرنا چاہیئے۔ بلکہ much سے کرنا چاہیئے۔ مثلاً
much milk بہت (سا) دودھ much trouble بہت تکلیف
very milk یا very tronble غلط ہے۔
(۳) سچ۔ تکلیف۔ غصہ۔ حساب۔ نیند۔ یہ سب لفظ کسی بھلی یا بری صفت اور
حالت یا کسی علم و ہنر کے نام ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی ایسی چیز نہیں ہے جس کا کوئی
وجود ہو۔ اس قسم کے noun (اسم) کو abstract noun ایبسٹریکٹ
ناؤن کہتے ہیں۔

یاد رہے۔ کہ

۱- collective noun اس ناؤن کو کہتے ہیں جو بہت سے آدمیوں
جانوروں یا چیزوں کے مجموعے کا نام ہو۔
۲- material noun اس ناؤن کو کہتے ہیں جو ایسی چیزوں کا نام
ہو۔ جن سے دوسری چیزیں بنائی جاتی ہیں۔
۳- abstract noun اس noun کو کہتے ہیں۔ جو کسی بھلی یا بُری

صفت اور حالت یا علم و ہنر کا نام ہو۔

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. Take some rest. | ۱۔ کچھ آرام کرو۔ |
| 2. He is not a brave soldier. | ۲۔ وہ ایک بہادر سپاہی نہیں ہے۔ |
| 3. Iron is a useful metal. | ۳۔ لوہا ایک کارآمد دھات ہے۔ |
| 4. Our house was near the school. | ۴۔ ہمارا مکان مدرسہ کے نزدیک تھا |
| 5. Where is the army? | ۵۔ فوج کہاں ہے۔ |
| 6. Whose fleet is this? | ۶۔ یہ کس کا بیڑا ہے |
| 7. Don't talk. | ۷۔ باتیں مت کرو۔ |
| 8. Sita brought much milk for the child. | ۸۔ سیتا بچے کے واسطے بہت دودھ لائی |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

کیا یہ تمہاری چابی ہے۔ چاندی ایک قیمتی دھات ہے۔ وہ سپاہی بہادر ہیں۔ وہ پلیٹ کس کے تھے۔ بیڑا کہاں تھا۔ کچھ خشک لکڑی کاٹو۔ وہ گیلی ریت لایا تمہارا بھائی بڑی مصیبت میں تھا۔ تم خاموش کیوں ہو۔ باپ کے واسطے بہت دسا، پھل لاؤ۔ دفتر میرے مکان کے بہت نزدیک ہے۔ ہیڈ ماسٹر صاحب کا انتظار کرو۔ بہادری ایک عمدہ صفت ہے۔ وہ ہمارے دوست کے واسطے دو دوائیں لائے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

I like his *friendship*. Latif was in the *city* on Wednesday. That *fleet* was very strong. Don't take *rice*. Cut this wood for this old man. This metal is not very precious. Tell me one thing What is on the table? She was in much *trouble*. They brought some *apples*. The *crowd* was near the school. *Justice* is a good quality.

سوال۔ جن لفظوں کے نیچے خط کھنچا ہے۔ ان کی قسم، نمبر اور جینڈر بتاؤ۔

## سبق نمبر ۱

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Bell | بَیل | گھنٹی۔ گھنٹہ | Thief | تھیف | چور |
| Promise | پَرومس | وعدہ | Ring | رِنگ | انگوٹھی |
| To promise | ٹو پَرومس | وعدہ کرنا | To pack | ٹو پَیک | باندھنا |
| Village | وِلیج | گاؤں | To forget | ٹو فورگیٹ | بھولنا |
| Cloth | کلَوتھ | کپڑا | To run | ٹو رَن | دوڑنا |
| Bread | برَیڈ | روٹی | To repair | ٹو رِپیر | مرمت کرنا |
| Cold | کولڈ | ٹھنڈا۔ سردی | To buy | ٹو بائی | خریدنا |
| Hot | ہَوٹ | گرم | Bundle | بَنڈل | گٹھڑی |
| Sharp | شارپ | تیز | | | سکتا ہے۔ سکتا ہوں |
| Fly | فلائی | مکھی | Can | کَین | سکتے ہو۔ |
| Way | وے | راستہ۔ طریقہ | | | سکتے ہیں |
| Knee | نی | گھٹنہ | | | آسکتا ہوں |
| Tax | ٹیکس | محصول | | | آسکتے ہیں |
| Coach | کوچ | گاڑی | Can come | کَین کم | آسکتا ہے |
| | | | | | آسکتے ہو |
| Volcano | وال کینو | آتش فشاں پہاڑ<br>جوالا مکھی | | | آسکا یا آسکے۔ |
| Potato | پوٹیٹو | آلو | Could come | کُڈ کم | آسکتا تھا۔ تھے |
| Address | اَیڈریس | پتہ | | | تھی۔ تھیں۔ |
| English | اِنگلش | انگریزی | | | کے بعد |
| Buffalo | بفیلو | بھینس | After | آفٹر | کے پیچھے |
| Calf | کاف | بچھڑا | Pony | پونی | ٹٹو |
| Sky | سکائی | آسمان | To remember | ٹو رِممبر | یاد کرنا۔ یاد رکھنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | غور سے | Fast | فاسٹ | تیز۔ آگے |
| Carefully | کیئرفلی | احتیاط سے | Hero | ہیرو | بہادر |
| | | خبرداری سے | Leaf | لیف | پتّا |
| Toy | ٹوئے | کھلونا | Cruel | کرُوَل | بیرحم |

نوٹ۔ا۔سکتا تھا (تھے۔تھی۔تھیں) کے لئے Could استعمال ہوتا ہے۔

نوٹ:۔ اردو میں "سکتا ہے" یا "سکتا تھا" وغیرہ اصل فعل کے بعد لگاتے جاتے ہیں۔ مثلاً جاسکتا ہے۔لیکن انگریزی میں can یا could اصل فعل سے پہلے آتا ہے۔ مثلاً. I can come. میں آسکتا ہوں. You could go. تم جا سکتے تھے۔

سوالیہ فقرہ میں can یا could کو subject سے پہلے رکھا جاتا ہے۔ مثلاً

(۱) کیا تم آسکتے ہو۔ Can you come?

(۲) کیا وہ تیز دوڑ سکتی تھی۔ Could she run fast?

---

(۱) جیسا کہ سبق نمبر ۵ میں بتایا گیا ہے noun کا plural (جمع) بنانے کا عام قاعدہ یہ ہے کہ singular (واحد) کے آخر میں حرف s لگایا جاتا ہے۔ مثلاً boy (لڑکا) سے boys (لڑکے)

اس کے علاوہ دوسرے قاعدے یہ ہیں:۔

(۲) اگر noun کے آخر میں حرف s (س) sh (ش) ch (چ) x (کس) یا z (ذ) ہو تو حرف s کی بجائے حرف es لگاتے ہیں۔

## (۳) مثالیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ass | ایس | گدھا | asses | ایسیز | گدھے |
| topaz | ٹوپیز | پکھراج | topazes | ٹوپیزز | پکھراج |
| bush | بُش | جھاڑی | bushes | بُشیز | جھاڑیاں |
| watch | واچ | گھڑی | watches | واچز | گھڑیاں |
| box | بوکس | صندوق | boxes | بوکسز | صندوق (جمع) |

(۴) جن nouns (اسموں) کے آخر میں حرف o ہوتا ہے۔ ان میں سے

بہت اسموں کا plural (جمع) بھی es لگانے سے بنتا ہے مثلاً mango مینگو (آم) سے mangoes مینگوز۔

(۵) اگر noun کے آخر میں حرف f یا fe ہو۔ تو f یا fe کو اُڑا کر ves. لگا دیتے ہیں۔

مثلاً knife (نائیف) چھری سے knives (نائیوز) چھریاں

wolf (وُلف) بھیڑیا سے wolves (وُلوز) بھیڑیے۔

مگر بہت سے لفظ ایسے بھی ہیں۔ جن کا plural f کے بعد حرف s لگانے سے بنتا ہے۔ مثلاً chief چیف (رئیس۔ سردار) سے chiets - dwarf ڈوارف (بونا) سے dwarfs ڈوارفز (بونے) proof پرُوف (ثبوت) سے proofs پرُوفز roof روف (چھت) سے roofs روفز (چھتیں) hoof ہُوف (سم) سے hoofs ہُوفز (سم)۔

(۶) اگر noun کے آخر میں حرف y ہو۔ اور y سے پہلا حرف کوئی consonant ہو۔ تو y کو اُڑا کر ies لگاتے ہیں۔ مثلاً

city (سِٹی) سے cities (سِٹیز)

لیکن اگر y سے پہلا حرف کوئی vowel ہو۔ تو y کے بعد حرف s لگایا جاتا ہے۔ مثلاً key (کی) کُنجی سے keys (کیز) کُنجیاں اور ray (رے) کرن سے rays (ریز) کرنیں۔

نوٹ noun کے plural (جمع) کے متعلق دوسری باتوں کا ذکر ہم آئندہ کریں گے۔

---

اپنا گھوڑا لاؤ۔ میں اپنے نوکر کو بھیج سکتا ہوں۔ وہ اپنی گھڑی لایا۔ اس قسم کے فقروں میں لفظ "اپنا"۔ "اپنے"۔ "اپنی" کو "تمہارا"۔ "میرا" اور "اس کا" کی جگہ استعمال کیا گیا ہے۔ لیکن انگریزی میں تمہارا۔ میرا اور اس کا وغیرہ ہی استعمال ہوتا ہے۔

1. Bring your horse. ۱۔ اپنا گھوڑا لاؤ۔

| | |
|---|---|
| 2. I can send my servant. | ۲- میں اپنا نوکر بھیج سکتا ہوں |
| 3. He brought his dog. | ۳- وہ اپنا کتا لایا- |

نوٹ- جب لفظ "اپنا" "اپنے" اور "اپنی" کو "میرا"- "اس کا" اور "آپ کا" وغیرہ کے بعد استعمال کیا جاتا ہے- تو اس کا ترجمہ لفظ own سے کیا جاتا ہے- مثلاً

| | |
|---|---|
| 1. This is my own house. | ۱- یہ میرا اپنا مکان ہے- |
| 2. These are their own horses. | ۱- یہ ان کے اپنے گھوڑے ہیں- |

مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. What is your own address? | ۱- تمہارا اپنا پتہ کیا ہے؟ |
| 2. Ring the bell. | ۲- گھنٹہ بجاؤ- |
| 3. Can you lock the doors? | ۳- کیا تم دروازوں کو تالا لگا سکتے ہو! |
| 4. Pack these things carefully | ۴- یہ چیزیں اچھی طرح سے باندھو |
| 5. Remember your promise. | ۵- اپنا وعدہ یاد رکھو- |
| 6. I cannot forget my promise | ۶- میں اپنا وعدہ بھول نہیں سکتا |
| 7. The policeman could not run after the thief. | ۷- پولیس مین چور کے پیچھے دوڑ نہیں سکتا تھا |
| 8. He cannot speak English. | ۸- وہ انگریزی نہیں بول سکتا- |
| 9. Is this cloth dear? | ۹- کیا یہ کپڑا مہنگا ہے- |

انگریزی میں ترجمہ کرو-

میں دو دن کے بعد اپنا کام ختم کر سکتا ہوں- وہ اب جا سکتی ہے- وہ اپنی گھڑیوں کی مرمت کر سکتے تھے- وہ رستم ہیں- وہ بھینسیں ہماری اپنی ہیں- کھڑکیاں کھلی کیوں ہیں- میرا گھر ڈاک خانہ سے بہت دور تھا- آلو تازہ نہیں تھے- آپ کی والدہ (کی طبیعت) کیسی ہے- اپنا وعدہ یاد کرو- یہ پتے بالکل خشک ہیں- یہ چور بہت بیرحم ہیں- کیا وہ تیز نہیں دوڑ سکتی؟ تمہارا اپنا مکان کہاں ہے؟ کیا تم کھلونے نہیں لا سکتے- یہ فوجیں بڑی زبردست ہیں- گیند کہاں ہیں- وہ دو ٹٹو لایا- کیا تم یہ بنڈل اچھی طرح نہیں باندھ سکتے؟

سوال۔ نیچے لکھے ہوئے nouns کا plural بناؤ:۔

clock—dish—soldier—fly—way—knee—day

tax —sky—stone—coach— volcano

اردو میں ترجمہ کرو۔

We could buy that horse. How far is the city from your village? The schools are open to-day. We cannot wait. Bring your own knives. They could take this bread. The girls were in the school yesterday. Why were these boys absent? Can you send very good potatoes for my brother. Give a very sharp knife to this man. They are in the rooms.

## سبق نمبر ۱۱

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Husband | ہسبینڈ | خاوند | Date | ڈیٹ | تاریخ |
| Wife | وائف | بیوی | Minute | منٹ | منٹ |
| Son | سَن | بیٹا | Watchmaker | واچ میکر | گھڑی ساز |
| Daughter | ڈاٹر | بیٹی | Washerman | واشرمین | دھوبی |
| Grand father | گرانڈ فادر | دادا | Washerwoman | واشروُمن | دھوبن |
| | | نانا | Wicked | وِکڈ | شریر |
| | | دادی | Slow | سلو | آہستہ |
| Grand mother | گرانڈ مدر | نانی | At one o'clock | ایٹ وَن اوکلاک | ایک بجے |
| Tiger | ٹائیگر | شیر | | | |
| hand | ہینڈ | ہاتھ | In time | ان ٹائم | وقت پر |
| Rate | ریٹ | نرخ | To break | ٹو بریک | توڑنا |
| Cheque | چیک | چیک | Broke | بروک | توڑا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Between | بِٹوین | کے درمیان | Killed | کِلڈ | مار ڈالا |
| Again | اگین | دوبارہ | Four | فور | چار |
| Never | نیور | کبھی نہیں | Five | فائیو | پانچ |
| Saw | سا | دیکھا - آرہ | Six | سِکس | چھ |
| Before | بِفور | سے پہلے / کے سامنے | Seven | سیون | سات |
| | | | Eight | ایٹ | آٹھ |
| Did | ڈِڈ | کیا | Nine | نائن | نو |
| Always | آلویز | ہمیشہ | Ten | ٹین | دس |
| Who | ہُو | کس نے / کنہوں نے | Day | ڈے | دن |
| | | | Attacked | اٹیکڈ | حملہ کیا |
| To fulfil | ٹو فُلفِل | پورا کرنا | To attack | ٹو اٹیک | حملہ کرنا |
| Bunch | بَنچ | گُچھا | Peach | پِیچ | آڑو |
| Valley | وَیلی | وادی | Copy | کوپی | نقل |
| Sent | سَینٹ | بھیجا | Negro | نِیگرو | حبشی |

## VERB (فعل) کی قسمیں

۱- کتا دوڑا - بچہ روتا ہے - میں جاؤنگا -
۲- تم نے خریدا - ہم نے بیچا - وہ اُٹھائے گا -

یہ چھ فقرے ہیں - ہر ایک میں subject (فاعل) بھی ہے - اور verb (فعل) بھی - ہم سبق نمبر ا میں بتا چکے ہیں - کہ subject اور verb کے ملنے سے فقرہ پورا ہو جاتا ہے - لیکن اوپر لکھے ہوئے چھ فقروں میں سے صرف پہلے تین فقروں میں بات پوری ہو جاتی ہے - اور پچھلے تینوں میں نہیں - اس کی وجہ یہ ہے - کہ دوڑنا - رونا - جانا یہ ایسے فعل ہیں - کہ ان کے ہونے کے لئے صرف subject کی ضرورت ہے - اس کے سوا اور کسی کی ضرورت نہیں - لیکن خریدنا - بیچنا - اُٹھانا - ایسے فعل ہیں - کہ ان کے

ہونے کے لئے نہ صرف subject یعنی خریدنے۔ بیچنے یا اٹھانے والے
کی ضرورت ہے۔ بلکہ ان چیزوں کی بھی ضرورت ہے۔ جو خریدنی۔ بیچنی یا اٹھانی ہوں۔
چنانچہ جب فقرے میں ایسی چیزوں کو بڑھا دیتے ہیں۔ تو فقرہ پورا ہو جاتا ہے۔
مثلاً تم نے گھوڑا خریدا۔ ہم نے اونٹ بیچا۔ وہ صندوق اٹھائے گا۔
پس verb کی دو قسمیں ثابت ہوئیں۔ ایک تو وہ verb جن کے ساتھ
صرف subject (فاعل) استعمال کرنے سے بات پوری ہو جائے۔ اُن کو
intransitive verb (اِنٹرانزِٹو ورب) فعل لازم کہتے ہیں۔
مثلاً to come آنا to weep ٹُو وِیپ (رونا)

دوسرے وہ فعل جن کے ساتھ صرف subject استعمال کرنے سے
بات پوری نہ ہوتی ہو۔ بلکہ کسی ایسے شخص۔ یا جانور یا چیز کی بھی ضرورت ہو
جس کو subject کچھ کرتا ہے۔ یعنی جس کو subject (فاعل) مارتا ہے
دیکھتا ہے۔ کھاتا ہے۔ اٹھاتا ہے۔ وغیرہ ان کو transitive verb
ٹرانزِٹو وَرب (فعل متعدی) کہتے ہیں۔ مثلاً to break توڑنا to buy
خریدنا۔

transitive verb (فعل متعدی) کی ایک پہچان یہ بھی ہے۔ کہ
اگر فعل کو کسی اردو فقرہ میں اس طرح استعمال کیا جا سکتا ہو۔ کہ اس
فقرہ میں subject (فاعل) کے بعد حرف "نے" آ جائے تو وہ transitive
ہوتا ہے۔ مثلاً میں نے موہن کو دیکھا۔ عمر نے کام ختم کیا۔
پس to see (دیکھنا) اور to do (کرنا) transitive ہیں
نوٹ۔ انگریزی میں حرف "نے" کے لئے کوئی لفظ استعمال نہیں ہوتا۔
مثلاً I did. میں نے کیا۔

جس شخص یا چیز وغیرہ کو subject کچھ کرتا ہے۔ یعنی دیکھتا ہے
اٹھاتا ہے۔ مارتا ہے۔ وغیرہ اس کو object آبجیکٹ (مفعول) کہتے
ہیں۔ مثلاً Rama killed a tiger. راما نے ایک شیر مارا۔ اس میں
tiger ٹائیگر object (مفعول) ہے۔

فقرے میں object (مفعول) کو عام طور پر verb کے عین بعد رکھا جاتا ہے۔ جیسے tiger اوپر کے فقرے میں۔

نوٹ۔ اردو میں object کے بعد بعض وقت کوئی preposition مثلاً "کو"۔ "سے"۔ "پر" وغیرہ استعمال کیا جاتا ہے۔ لیکن انگریزی میں عام طور پر کوئی preposition استعمال نہیں ہوتا۔ مثلاً

1. Sultan Singh killed Bikram Singh. — ۱۔ سلطان سنگھ نے بکرم سنگھ کو مار ڈالا۔
2. Mohan attacked Sohan. — ۲۔ موہن نے سوہن پر حملہ کیا۔

ایک بجے آؤ۔ میں دو بجے آؤنگا۔ اس قسم کے فقروں میں ایک بجے۔ دو بجے کا ترجمہ یوں کرنا چاہیئے۔ at one o'clock ایک بجے۔ at two o'clock دو بجے۔

ایک بجا ہے۔ دو بجے ہیں۔ تین بجے تھے۔ ایسے فقروں کا ترجمہ کرتے وقت انگریزی میں فعل "ہے" اور "ہیں" دونو کے لئے is ہی استعمال ہوتا ہے۔ اور "تھا"۔ "تھے" کے لئے was یعنی ہمیشہ singular verb ہی استعمال ہوتا ہے۔ فقرہ کے شروع میں لفظ It لگا دیتے ہیں۔ جس کا اردو میں کوئی ترجمہ نہیں کیا جاتا۔ مثلاً ایک بجا ہے۔ It is one o'clock.

یاد رہے کہ

(۱) intransitive verb اُس ورب کو کہتے ہیں جس کے ساتھ صرف subject استعمال کرنے سے بات پوری ہو جائے۔

(۲) transitive verb اُس ورب (فعل) کو کہتے ہیں جس کے ہونے کے لئے subject کے علاوہ object کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔

مثالیں

1. Who broke my inkpot? — ۱۔ میری دوات کس نے توڑی؟
2. Don't beat this boy. — ۲۔ اس لڑکے کو مت مارو۔
3. My watch is one minute slow. — ۳۔ میری گھڑی ایک منٹ پیچھے ہے۔

| | |
|---|---|
| 4. What o'clock is it ? | ۴- کیا بجا ہے؟ |
| 5. Was it one o'clock ? | ۵- کیا ایک بجا تھا؟ |
| 6. It was two o'clock. | ۶- دو بجے تھے۔ |
| 7. Come at five o'clock. | ۷- پانچ بجے آؤ۔ |
| 8. What date is to-day ? | ۸- آج کیا تاریخ ہے؟ |
| 9. He came between four and five o'clock. | ۹- وہ چار اور پانچ بجے کے درمیان آیا۔ |
| 10. Always fulfil your promise. | ۱۰- اپنا وعدہ ہمیشہ پورا کرو |
| 11. He killed the thief at the door. | ۱۱- اُس نے چور کو دروازے پر مار ڈالا۔ |
| 12. Can you read and write ? | ۱۲- کیا تم لکھ پڑھ سکتے ہو؟ |
| 13. What is in your hand ? | ۱۳- تمہارے ہاتھ میں کیا ہے۔ |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

اس کا خاوند سات بجے بہت بیمار تھا۔ ہم چور کے پیچھے دوڑے۔ میرے ہاتھ میں کیا ہے۔ بازار سے ایک تیز چاقو لاؤ۔ تمہارے چاک میز پر ہیں۔ سکول کو دس بجے سے پہلے جانا۔ وہ چھ اور سات بجے کے درمیان سکول سے غیر حاضر کیوں تھے۔ میری گھڑی کس نے توڑی۔ میں انتظار نہیں کر سکتا۔ میں نے تمہارے بیٹے کو پانچ بجے دیکھا۔ تم کو کس نے دیکھا۔ ہماری میزیں صاف کرو۔ کیا تمہارا باپ لکھ پڑھ سکتا ہے۔ تین بجے ہیں۔ تمہارا سکول ہمارے گھر سے کتنی دور ہے۔ ہم نے پانچ گھوڑے بیچے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

What was in her hand? Clean this room at once. Who is your teacher? Bring my watch from the watchmaker. Is this black bitch yours? That boy was very wicked. Who killed that tiger? Wh... yesterday?

She could not finish her work in time. I can come between two and three o'clock.

سوال۔ان فقروں میں ہر ایک verb کی قسم اور جو object ہوں۔ وہ بھی بتاؤ۔

## سبق نمبر ۱۲

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Pay | پے | تنخواہ | To throw | ٹُو تھرو | پھینکنا |
| Doctor | ڈوکٹر | ڈاکٹر | Away | اوے | پرے۔دور |
| Fault | فالٹ | قصور | Cobler | کوبلر | موچی |
| Drawing | ڈرائنگ | نقشہ نویسی | Sign | سائن | علامت نشانی |
| Candidate | کینڈیڈیٹ | اُمیدوار | Now a days | ناؤ اے ڈیز | آجکل |
| Heavy | ہیوی | بھاری | Possession | پوزیشن | قبضہ |
| Opinion | اوپینین | رائے | Enemy | اینمی | دشمن |
| Rupee | رُوپی | روپیہ | To ask | ٹُو اسک | پوچھنا |
| Custom | کسٹم | دستور۔رواج | Asked | آسکڈ | پوچھا |
| To tell | ٹُو ٹیل | کہنا۔بتانا | To lift | ٹُو لفٹ | اُٹھانا |
| Gave | گیو | دیا | Just | جسٹ | منصف مزاج ذرا |
| Colour | کلر | رنگ | Beat | بیٹ | مارا۔پیٹا |
| Chest | چیسٹ | چھاتی | To take off | ٹُو ٹیک آف | اُتارنا |
| Melon | میلن | خربوزہ | | | |
| Inch | اِنچ | اِنچ | To object | ٹُو اوبجیکٹ | اعتراض کرنا |
| Carpenter | کارپینٹر | بڑھئی | To name | ٹُو نیم | نام بتانا |
| Impossible | اِمپوسیبل | ناممکن | Rotten | رُوٹن | سڑا ہوا |
| Possible | پوسیبل | ممکن | Across | اکروس | کے پار |
| Tool | ٹُول | اوزار | Picture | پکچر | تصویر |

| To teach | ٹو ٹیچ | سکھانا | Recruit | رِکرُوٹ | رنگروٹ |
|---|---|---|---|---|---|
| To show | ٹوشو | دکھانا | Angry | اَینگری | ناراض |
| To lend | ٹو لَینڈ | قرض دینا | Lent | لَینٹ | قرض دیا |
| Showed | شوڈ | دکھایا | Told | ٹولڈ | کہا۔بتایا |

## گرامر

## SIGN OF POSSESSION. (علامت اضافت)

افضل کا مکان۔سوہن کے گھوڑے۔رام سنگھ کی دوکان

اِن مثالوں میں افضل۔سوہن اور رام سنگھ مالک (مضاف الیہ) ہیں۔ اور مکان۔گھوڑے دکان ان کی ملکیّت (مضاف) ہیں۔اور ملکیت کی نشانی (علامت اضافت) کے لئے اِن سے پہلے لفظ "کا"۔"کے"۔"کی" استعمال کیا گیا ہے۔انگریزی میں ملکیت کی نشانی کے لئے مالک کے بعد s' لگاتے ہیں۔ یعنی حرف s لکھ کر اس سے پہلے اوپر کی طرف apostrophe لگا دیتے ہیں۔

## مثالیں

| Sohan's horses | سوہنز ہورسز | سوہن کے گھوڑے |
|---|---|---|
| Afzal's house | افضلز ہاؤس | افضل کا مکان |
| Bashir's name | بشیرز نیم | بشیر کا نام |
| Ram Singh's shop | رام سنگھز شوپ | رام سنگھ کی دوکان |
| Mohan's age | موہنز ایج | موہن کی عمر |

ان مثالوں میں لفظ "عمر" اور "نام" ایسی چیزیں نہیں ہیں جن کی بابت صحیح طور پر ہم یہ کہہ سکتے ہیں۔کہ یہ کسی کی ملکیّت ہیں۔لیکن گرامر کے مطلب کے لئے ہم ان کو ملکیت ہی کہیں گے۔اسی طرح صندوق کا تالا۔تالے کی کنجی۔ کپڑوں کے رنگ۔یہاں بھی صحیح طور پر نہ (صندوق) کو مالک کہہ سکتے ہیں۔اور (نہ تالے) کو۔اور نہ "کپڑوں" کو لیکن گرامر کے مطلب کے لئے یہ لفظ مالک سمجھے جاتے ہیں۔اور تالا۔کنجی اور رنگ کو اُن کی ملکیت سمجھتے ہیں۔مالک کو

گرامر میں possessor پوزیسر۔ اور ملکیت کے نشان کو Sign of possession
"سائین آو پوزیشن" کہتے ہیں۔ اگر کسی plural noun (اسم جمع) کا آخری
حرف s ہو۔ تو مالک کی نشانی صرف apostrophe استعمال ہوتی ہے۔
مثلاً boys' pens بوئز پینز لڑکوں کے قلم) servants' names
سروینٹس نیمز (نوکروں کے نام)

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Me | می | مجھ۔ مجھے | Her | ہر | اُس۔ اُسے (ایک عورت کیلئے) |
| Us | اَس | ہم۔ ہمیں | | | |
| Thee | دی | تجھ۔ تجھے | It | اِٹ | اُس۔ اُسے ایک چیز کیلئے |
| You | یُو | تم۔ تمہیں | | | |
| Him | ہِم | اُس۔ اُسے (ایک مرد کے لئے) | Them | ڈیم | وُہ۔ اُن اِن۔ انہیں |

ہم اب تک لفظ "ہم" کا ترجمہ We کرتے آئے ہیں۔ لیکن جو آٹھ
pronouns ہم نے اوپر لکھے ہیں۔ ان میں "ہم" کا ترجمہ us دیا
گیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے۔ کہ we صرف subject کے طور پر
استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً we went ہم گئے۔ لیکن جب لفظ "ہم"
کسی verb کا object ہوتا ہے۔ یا اس سے پہلے کوئی
preposition آتا ہے۔ تو اس کا ترجمہ we نہیں ہوتا۔ بلکہ
us ہوتا ہے۔ مثلاً

۱۔ اس نے ہم کو دیکھا۔ He saw us.

۲۔ ہمارے ساتھ آؤ۔ Come with us.

اسی طرح یہ آٹھوں pronouns جو اوپر دئے گئے ہیں۔ صرف
اس وقت استعمال ہوتے ہیں۔ جبکہ ان سے پہلے کوئی preposition
موجود ہو۔ مثلاً (۱) from me مجھ سے - to him اس کو

وغیرہ وغیرہ۔ یا جبکہ (۲) یہ کسی verb کے object ہوتے ہیں مگر تب عام طور پر ان سے پہلے کوئی preposition استعمال نہیں ہوتا۔ اگرچہ اردو میں ہوتا ہے۔ مثلاً

1 Ahmed beat me. ۱۔ احمد نے مجھ کو مارا

2. Mohan asked us. ۲۔ موہن نے ہم سے پوچھا

3. Zaid attacked them. ۳۔ زید نے ان پر حملہ کیا۔

دیکھئے انگریزی فقروں میں "کو" "سے"۔ اور "پر" کا ترجمہ نہیں کیا گیا۔

---

بعض transitive verb ٹرانزِٹِو وَرب (فعل متعدی) کے دو object (مفعول) ہوتے ہیں۔ مثلاً

1. Give me a chair. ۱۔ مجھے ایک کرسی دو۔

اس فقرہ میں فعل give کے دو object ہیں۔ ایک me اور دوسرا chair اس قسم کے فعلوں کا ذکر ہم آئندہ کریں گے۔ اس جگہ ہم اتنا بتا دینا چاہتے ہیں۔ کہ جو object کوئی pronoun ہوتا ہے۔ وہ عام طور پر پہلے آتا ہے۔ جیسے اوپر لکھی ہوئی مثال میں me کو chair سے پہلے رکھا گیا ہے۔

فعل send-tell-teach-show اور lend بھی اسی قسم کے فعل ہیں۔

---

جب لفظ اِن یا اُن کو verb کے object (مفعول) کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ یا ان کے بعد کوئی preposition آتا ہے تو ان کا ترجمہ لفظ "them" سے کیا جاتا ہے۔ مثلاً

tell them ان کو بولو۔ speak to them اُن سے کہو

اور جب کوئی noun اُن کے عین بعد آتا ہے۔ تو لفظ اِن کا ترجمہ "these" اور لفظ اُن کا ترجمہ "those" سے کیا جاتا ہے۔

مثلاً to these men اِن آدمیوں کو on those tables اُن میزوں پر۔

اسی طرح جب لفظ "اِس" یا "اُس" کسی noun کے عین پہلے آتا ہے۔ تو "اِس" کا ترجمہ "this" اور "اُس" کا ترجمہ "that" ہوتا ہے۔ مثلاً

۱۔ to this man اِس آدمی کو ۲۔ on that book اُس کتاب پر

اور جب اِس یا اُس کسی preposition کے object کے طور پر یا کسی کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ تو ان کا ترجمہ مرد کے لئے "him" عورت کیلئے "her" اور کسی چیز یا جانور کے لئے "it" کرنا چاہیئے۔ مثلاً tell him اِس سے کہو speak to her اِس کو بولو۔ Cut it with a knife اسے چاقو سے کاٹو۔

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. Give him your knife. | ۱۔ اس کو اپنی چھری دو۔ |
| 2. I showed them the Headmaster's office. | ۲۔ میں نے ان کو ہیڈ ماسٹر صاحب کا دفتر دکھایا |
| 3. What is soldiers' pay now a days. | ۳۔ سپاہیوں کی تنخواہ آجکل کیا ہے؟ |
| 5. Don't send him here. | ۴۔ اس کو یہاں مت بھیجو |
| 5. Whose fault is this? | ۵۔ یہ کس کا قصور ہے؟ |
| 6. What is your teacher's opinion in this matter | ۶۔ اس معاملہ میں آپ کے استاد کی کیا رائے ہے |
| 7. Stop these bad customs. | ۷۔ یہ بُرے رواج بند کر دو |
| 8. They cannot teach you drawing. | ۸۔ وہ آپ کو نقشہ نویسی سکھا نہیں سکتے |
| 9. He asked her her father's name. | ۹۔ اس نے اس سے اس کے باپ کا نام پوچھا |
| 10. What is this candidate's age? | ۱۰۔ اس اُمیدوار کی عمر کیا ہے؟ |
| 11. Tell us your name and address. | ۱۱۔ ہمیں اپنا نام اور پتہ بتاؤ۔ |

انگریزی میں ترجمہ کرو؟

ہم کو اُن سوداگروں کے نام بتاؤ۔ تمہارے بھائی کا بیٹا یہ کام نہیں کر سکتا۔ ان آدمیوں کے خربوزے سڑے ہوئے ہیں۔ کیا تم ان کو اپنا قلم نہیں دے سکتے۔ بڑھئی کے اوزار تیز نہیں تھے۔ اِس رنگروٹ کی چھاتی ۳۲۔ انچ ہے۔ اس کو نو بجے میرے پاس بھیجو۔ صاحب کی میز بہت بھاری ہے۔ تم اسے اٹھا نہیں سکتے۔ چپڑاسی کا مکان دریا کے پار ایک گاؤں میں تھا۔ اس لڑکے کے ماں باپ اس سے ناراض نہیں ہیں۔ تمہارے نوکر کے گاؤں میں دودھ بہت سستا ہے۔ یہ ناممکن نہیں ہے۔ میں نے اس کو چار روپے دئے۔ ان عورتوں کو ڈاکٹر کے پاس لے جاؤ۔ ہم اپنے دوستوں کی تصویریں دکھا نہیں سکتے تھے۔

اردو میں ترجمہ کرو:۔

This man's father teaches him English. My brother's task is difficult. The enemy's army was very strong. What is your brother's address? What is those wolves' colour? You cannot buy this horse. Where is this candidate's application? We could not read that book. You should not quarrel with us. Can you give him some milk? He lent her his books. I told him my name.

سوال۔ ان مثالوں میں ٹرانزٹو ورب اور ان کے اوبجیکٹ بھی بتاؤ۔

## سبق نمبر ۱۳

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| World | وَرلڈ | دنیا | Feet | فیٹ | پاؤں (جمع) |
| Bill | بِل | بِل (فرد حساب) | Anything | اَینی تِھنگ | کوئی چیز |
| Deceit | ڈِسیٹ | دھوکہ | | | |
| Uproar | اَپرور | شور و غل | Mob | مَوب | ہجوم |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Population | پوپلیشن | آبادی | Parcel | پارسل | پارسل |
| Laughed | لافڈ | ہنسا | To arrive | ٹو ارائیو | پہنچنا |
| Price | پرائیس | قیمت | Meaning | مینِنگ | معنی |
| Weight | ویٹ | وزن | To-night | ٹو نائیٹ | آج رات |
| Burden | بَرڈن | بوجھ | Red | رَیڈ | سُرخ |
| Dilligent | ڈلیجینٹ | محنتی | Difficult | ڈفیکلیٹ | مشکل |
| Length | لینگتھ | لمبائی | Bag | بیگ | تھیلا |
| Owner | اونَر | مالک | Tongue | ٹنگ | زبان۔ بولی |
| Yard | یارڈ | گز | Language | لینگویج | بولی |
| Amount | اماؤنٹ | رقم | Right | رائیٹ | ٹھیک<br>راستی پر |
| Foot | فُٹ | پاؤں | | | |
| Any. | اَینی | کوئی۔ کبھی | Wrong | رَونگ | غلط۔ غلطی پر |
| Almirah | المائرہ | الماری | Of | آف | کا۔ کے۔ کی |
| Any body | اینی بوڈی | کوئی شخص | To recover | ٹو رِکوَر | آرام ہونا<br>وصول کرنا |
| Lean | لین | دُبلا | | | |
| Garden | گارڈن | باغ | Just now | جسٹ ناؤ | ابھی |
| Played | پلیڈ | کھیلا | About | اباؤٹ | تقریباً۔ کی بابت |
| To pass | ٹو پاس | پاس ہونا۔ گزرنا | Dishonest | ڈس آنیسٹ | بددیانت |

## گرامر

### (علامت اضافت) SIGN OF POSSESSION.

پچھلے سبق میں ہم بتا چکے ہیں۔ کہ فقرہ میں جس لفظ کو مالک کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کے بعد نشان 's لگایا جاتا ہے۔ اب ہم یہ بتانا چاہتے ہیں۔ کہ ملکیت کی اس نشانی کی جگہ لفظ "of" (کا۔ کے۔ کی) بھی اکثر استعمال کیا جاتا ہے۔ مگر اس صورت میں مالک کو "of" کے بعد اور جس چیز کا وہ مالک ہوتا ہے۔ اس کو of سے پہلے رکھتے ہیں۔

the books of my brother سوہن کا گھر the house of Sohan

میرے بھائی کی کتابیں a book of Hussain حسین کی کتاب۔

نوٹ ۱۔ ملکیت کی نشانی 's عام طور پر صرف جانداروں کے لئے استعمال ہوتی ہے۔ مگر اُن کے لئے of بھی اکثر استعمال ہوتا ہے۔ لیکن بے جان چیزوں کے لئے عام طور پر صرف of استعمال ہوتا ہے۔ جیسے

the key of my door میرے دروازے کی کنجی

the roof of that house اُس مکان کی چھت

نوٹ ۲۔ مالک کی نشانی 's کبھی collective noun کے ساتھ استعمال نہیں ہوتی۔ خواہ وہ جاندار ہی کے لئے استعمال ہوا ہو۔ مثلاً ہم یہ نہیں کہہ سکتے۔ the mob's uproar (ہجوم کا شور و غل) اس کی جگہ یہ کہیں گے۔ the uproar of the mob

نوٹ ۳۔ ایک ہی فقرہ میں بہت سے of یا بہت سے 's استعمال کرنا بُرا معلوم ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Where are your friend's son's horses?
2. Where are the horses of the son of your friend?

اس لئے ایسے فقروں میں کسی جگہ of اور کسی جگہ 's استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

Where are the horses of my friend's son?

## MAY

جب کسی کام کے کرنے کی اجازت مانگی یا دیجاتی ہے۔ تو فعل کی اصل صورت سے پہلے فعل may (مے) لگا دیتے ہیں۔ اور سوالیہ فقرہ میں may کو subject سے پہلے رکھا جاتا ہے۔ مثلاً

1. May he come? ۱۔ کیا وہ آئے

You may sit. ۲۔ تم بیٹھ جاؤ

نوٹ - فعل may کے اپنے معنی کچھ نہیں ہوتے - یہ اکیلا کبھی استعمال نہیں ہوتا - صرف مدد کے طور پر اصل فعل کے ساتھ استعمال ہوتا ہے - جب کبھی کسی کام کے ہونے میں شک ظاہر کیا جاتا ہے - یا یہ بتلایا جاتا ہے - کہ کسی فعل کا ہونا ممکن ہے - تو اس وقت بھی may کو اسی طرح استعمال کرتے ہیں - مثلاً

1. He may pass. ۱- وہ شاید پاس ہو جائے یا ممکن ہے کہ وہ پاس ہو جائے

2. My friend may come to-night. ۲- میرا دوست شاید آج رات کو آجائے

دعا اور خواہش ظاہر کرنے کے لئے بھی may کو subject سے پہلے استعمال کرتے ہیں - اور فقرہ کے آخر میں نشان ! لگا دیتے ہیں - جسے note of exclamation "نوٹ آف ایکسکلیمیشن" کہتے ہیں -

مثلاً - ۱- (خدا کرے) کہ تم پاس ہو جاؤ
1. May you pass !

۲- (خدا کرے) وہ ابھی آجائے
2. May he come just now !

## مثالیں

1. May he come in ? ۱- کیا وہ اندر آئے -

2. What is the name of your brother ? ۲- تمہارے بھائی کا کیا نام ہے ؟

3. May your father recover soon ! ۳- (خدا کرے کہ) تمہارے باپ کو جلد آرام ہو جائے

4. What is the colour of this cloth ? ۴- اس کپڑے کا کیا رنگ ہے ؟

5. Where is the house of your father ? ۵- تمہارے باپ کا گھر کہاں ہے ؟

6. The train may not arrive in time. ۶- ریل گاڑی شاید وقت پر نہ آئے

7. This is yours. ۷- یہ تمہارا ہے -

8. What is the price of this book ? ۸- اس کتاب کی کیا قیمت ہے ؟

9. May I read this letter ? ۹- کیا میں یہ چٹھی پڑھوں ؟

| | |
|---|---|
| 10. The length of my brother's room was about two yards and two feet. | ۱۰۔میرے بھائی کے کمرے کی لمبائی تقریباً دو گز اور دو فٹ تھی |
| 11. What is the population of Amritsar ? | ۱۱۔امرتسر کی کیا آبادی ہے؟ |
| 12. What is the weight of this parcel? | ۱۲۔اس پارسل کا وزن کیا ہے؟ |
| 13. What is the amount of your bill ? | ۱۳۔تمہارے بل کی رقم کیا ہے؟ |
| 14. Are you the owner of this house ? | ۱۴۔کیا اس گھر کے مالک تم ہو؟ |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

(خدا کرے کہ) آپ کو جلد صحت ہو جائے۔تمہارے چپڑاسی کے لڑکے کی ٹوپی کا رنگ سرخ ہے۔کیا میں اس آدمی کے پاس جاؤں۔احمد کی کتاب کا کاغذ سفید تھا۔ ان تصویروں کی قیمت تقریباً چار روپے ہے۔ان بوریوں کا وزن کیا تھا۔ہم شاید آپ کا پتہ بھول جائیں۔تمہارے دوست کا پتہ کیا ہے۔تمہارے بھائی کا نوکر بد دیانت ہے۔اس لفظ کا مطلب کیا ہے۔کیا تم اس شہر کی آبادی بتا سکتے ہو۔ الماری کی چابی میز پر تھی۔کیا میں تمہارے سنگترے کھاؤں۔میرے ملازم کے دوست کا مکان دریا کے پار ہردوار میں ہے۔اس دوکان کے مالک کا نام کیا ہے ماسٹر صاحب شاید آج سکول نہ آئیں۔تم میرے بعد آئے۔اس گٹے کا مالک کون ہے۔کیا تم مجھ کو ہندوستان کی فوج کی بابت کچھ بتا سکتے ہو؟ ان کمروں کی چھتوں کا کیا رنگ ہے؟

اردو میں ترجمہ کرو۔

What is the price of these things? The amount of the bill was about eight rupees. Where is the owner of these things? May I give her a cup of tea? She could not tell me the name of this thing in her language. The population of Delhi is about four lakhs. The address of Mohan is wrong. May this child drink some milk? Tell me something about your school.

## سبق نمبر ۱۴

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Flower | فلوور | پھول | Arrived | ارائوڈ | پہنچنا |
| Nose | نوز | ناک | To put on | ٹوپٹ آون | پہننا |
| Nib | نب | نب | To look | ٹولک | دکھائی دینا |
| Face | فیس | چہرہ | Back | بیک | پیٹھ۔ واپس |
| Sick | سک | بیمار | Night | نائیٹ | رات |
| To wash | ٹو واش | دھونا | So | سو | پس۔ ایسا |
| Lesson | لیسن | سبق | To trust | ٹوٹرسٹ | اعتبار کرنا |
| Page | پیج | صفحہ | Close to | کلوز ٹو | کے قریب |
| Time | ٹائم | وقت | By | بائی | |
| Fee | فی | فیس | To pour | ٹوپور | ڈالنا |
| Class | کلاس | جماعت | Rain | رین | بارش |
| To jump | ٹوجمپ | کودنا | So much | سومچ | اتنا |
| Smoke | سموک | دھواں | Over | اوور | کے اوپر |
| To smoke | ٹوسموک | حقہ پینا | Several | سیورل | کئی |
| To enter | ٹو اینٹر | داخل ہونا | Half | ہاف | آدھا |
| Ready | ریڈی | طیار | To fill | ٹوفل | بھرنا |
| Satchel | سیچل | بستہ | Quarter | کوارٹر | پاؤ۔ کوارٹر |
| Into | انٹو | میں۔ کے اندر | Conver-sation | کنورسیشن | گفتگو |
| urgent | ارجنٹ | ضروری | Out of | آوٹ آو | میں سے |
| To tie | ٹوٹائی | باندھنا | Dozen | ڈزن | درجن |
| To turn out | ٹوٹرن آوٹ | باہر نکالدینا | Yes | یس | ہاں |
| Bench | بینچ | بنچ | No | نو | نہیں |
| To pour | ٹوپور | ڈالنا | Customer | کسٹمر | گاہک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| To stand | ٹوسٹینڈ | کھڑا ہونا | Occassion | اوکیژن | موقعہ |
| To stand up | ٹوسٹینڈ اَپ | کھڑا ہو جانا | To spread | ٹوسپریڈ | بچھانا۔پھیلانا |
| Ground | گراؤنڈ | میدان۔زمین | Up | اَپ | اوپر |
| Unique | یُونیک | بینظیر | To carry | ٹوکیری | اٹھا کر لیجانا |
| Miser | مائیزر | بخیل | To digest | ٹوڈائیجسٹ | ہضم کرنا |

# گرامر کی متفرق باتیں

جب کسی لفظ کا پہلا حرف h ہو اور وہ بولنے میں نہ آتا ہو۔ تو اس سے پہلے "a" کی جگہ "an" استعمال ہوتا ہے۔ بشرطیکہ آرٹکل کے استعمال کی بھی ضرورت ہو۔ مثلاً "an hour" ایک گھنٹہ۔ اگر کسی لفظ کا پہلا حرف u ہو۔ اور اس کی آواز لمبی ہو یعنی "یُو" ہو تو اس سے پہلے an کی بجائے a استعمال کرتے ہیں۔ بشرطیکہ ضروری ہو۔ مثلاً union یُونین (اتفاق)۔

نوٹ noun سے پہلے اگر کوئی adjective[1] ہو تو a یا an اس ایڈجیکٹو کے پہلے حرف کے مطابق استعمال ہوتا ہے an occasion ایک موقعہ۔ لیکن a unique occasion اے یُونیک اوکیژن۔ ایک بے نظیر موقعہ۔ اسی طرح a boy لڑکا۔ لیکن an intelligent boy عقلمند لڑکا۔

---

جب لفظ "میں" کسی جگہ سے پہلے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً "ہندوستان" میں "انبوٹہ میں"۔ تو لفظ "میں" کا ترجمہ کبھی preposition at اور کبھی in ہوتا ہے۔ اس کے متعلق قاعدہ یہ ہے۔ کہ ملکوں۔ صوبوں۔ ضلعوں اور بہت بڑے بڑے شہروں کے ناموں سے پہلے in اور چھوٹے چھوٹے شہروں قصبوں اور گاؤں کے ناموں سے پہلے at استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

---

[1] جو لفظ کسی ناؤن یا پروناؤن کی بھلی یا بری صفت یا حالت وغیرہ ظاہر کرتا ہے۔ اس کو ایڈجیکٹو کہتے ہیں۔ جس کی پوری تعریف اگلے سبق میں دی گئی ہے۔

1. He is in India. — ۱- وہ ہندوستان میں ہے۔

2. I was at Ambota. — ۲- میں انبوٹہ میں تھا۔

---

سوا (ایک) سوا دو وغیرہ کے لئے one اور two وغیرہ لکھ کر ان کے بعد and a quarter لگا دینا چاہیئے۔ مثلاً one and a quarter yard سوا گز- two and a quarter maund سوا دو من- لیکن عام طور پر لفظ quarter اس طرح استعمال کیا جاتا ہے۔
two yards and a quarter سوا دو گز وغیرہ

اسی طرح ڈیڑھ- ڈھائی- ساڑھے تین وغیرہ کے لئے one اور two وغیرہ کے بعد "and a half" استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً one and a half maund ڈیڑھ من- three and a half yards ساڑھے تین گز two yards and a half ڈھائی گز۔

---

سوا بجا ہے- سوا دو بجے آنا- ایسے فقروں میں one اور two وغیرہ سے پہلے لفظ "quarter past" بڑھا دئے جاتے ہیں- اور پون بجے اور پونے دو بجے وغیرہ کے لئے one اور two وغیرہ سے پہلے لفظ "quarter to" بڑھا دئے جاتے ہیں- مثلاً

1. It is quarter past one. — ۱- سوا بجا ہے

2. Come at quarter to five o'clock. — ۲- پونے پانچ بجے آنا

ڈیڑھ بجا ہے- ڈھائی بجے آؤ- ایسے فقروں میں one اور two وغیرہ سے پہلے لفظ half past لگا دئے جاتے ہیں۔ مثلاً

1. He came at half past one — ۱- وہ ڈیڑھ بجے آیا۔

2. It is now half past three. — ۲- اب ساڑھے تین بجے ہیں۔

نوٹ- اس قسم کے فقروں میں لفظ O'clock عام طور پر چھوڑ دئے جاتے ہیں۔
ایک بجکر دس منٹ پر جانا- اب دو بجکر دس منٹ ہیں وغیرہ- اس قسم کے فقروں میں

one minute وغیرہ سے پہلے لفظ پاسٹ لکھکر اس سے پہلے two one
وغیرہ بڑھا دئے جاتے ہیں۔ مثلاً two minutes

1. I can come at ten minutes past one. ۱۔میں ایک بجکر دس منٹ پر آسکتا ہوں۔
2. It was seven minutes past three. ۲۔تین بجکر سات منٹ تھے۔

ایک بجنے میں پانچ منٹ ہیں۔ دو بجنے میں نو منٹ پر بازار کو جانا۔ ایسے فقروں میں one اور two وغیرہ سے پہلے لفظ "to" لکھ کر اس سے پہلے لفظ one minute two minutes وغیرہ بڑھا دئے جاتے ہیں۔ مثلاً

1. It is five minutes to one. ۱۔ایک بجنے میں پانچ منٹ ہیں۔
2. Go to the bazar at nine minutes to two.

۲۔دو بجنے میں نو منٹ پر بازار کو جانا۔

---

انگریزوں کا رنگ گورا ہوتا ہے۔ مئی اور جون کے مہینے بہت گرم ہوتے ہیں۔ ان فقروں میں کسی بات کا عام طور پر ہونا بتلایا گیا ہے۔ ایسے فقروں میں انگریزی میں is اور are ہی استعمال ہوتا ہے مثلاً

1. The colour of the English people is white. ۱۔انگریزوں کا رنگ گورا ہوتا ہے۔
2. The months of May and June are very hot.

۲۔مئی اور جون کے مہینے بہت گرم ہوتے ہیں۔

نوٹ۔جب کسی لفظ کو ساری قوم کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ تو اس سے پہلے article "the" استعمال کی جاتی ہے۔ جیسے the English انگریز (قوم) the Hindus ہندو قوم the Muslims مسلم (قوم)

---

لفظ "اتنا" جب کسی noun سے پہلے استعمال ہوتا ہے۔ تو اس کا ترجمہ لفظ "so much" سے کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. I can not give you so much money.

۱۔میں تم کو اتنا روپیہ نہیں دے سکتا۔

اگر فقرے میں "اتنا" کے ساتھ لفظ "جتنا" بھی موجود ہو تو noun سے پہلے as much اور noun کے بعد "as" استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

2. Take as much milk as you can drink.

۱۔ جتنا دودھ پی سکتے ہو۔ اتنا لے لو۔

adjective سے پہلے لفظ "اتنا" اور ایسا کا ترجمہ so سے کرنا چاہیئے اور اگر فقرے میں لفظ "جتنا" بھی موجود ہو تو دونوں کے لئے "as" ہی استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. Your pen is not so good. ۱۔ تمہارا قلم اتنا (ایسا) اچھا نہیں ہے۔

2. Your pen is not as good as mine. ۲۔

۲۔ تمہارا قلم اتنا (ایسا) اچھا نہیں جتنا (جیسا) میرا ہے۔

3. Can you not run as fast as he?

۳۔ کیا آپ اس جتنا تیز نہیں دوڑ سکتے۔

نوٹ۔ اگر فقرہ میں لفظ not بھی ہو تو پہلے فقرہ میں اتنا کیلئے "so" بھی استعمال ہو سکتا ہے۔ مثلاً

I am not so rich as he.

---

جب لفظ اتنے یا اتنی کو تعداد ظاہر کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ تو ان کا ترجمہ "so many" سے کرنا چاہیئے۔ اور اگر ان کے ساتھ لفظ جتنے یا جتنی بھی ہو تو پھر پہلے as many اور اس کے بعد "as" استعمال کرنا چاہیئے۔

پہلی جنوری۔ پہلی دسمبر وغیرہ تاریخوں کے لئے ہندسہ ۱ لکھکر اس کے بعد صرف "st" لگا دیا جاتا ہے۔ اور اس کے بعد مہینہ کا نام لکھدیا جاتا ہے۔ دوسری تاریخ کے لئے "st" کی جگہ "nd" اور تیسری کے لئے "rd" استعمال ہوتا ہے۔ اور "کو" کا ترجمہ "on" سے کیا جاتا ہے مثلاً

1. He went on 1st December, 1928. ۱۔ وہ پہلی دسمبر ۱۹۲۸ء کو گیا

2. They were here from the 2nd to the 3rd January. ۲۔ وہ ۲ سے ۳ جنوری تک یہاں تھے

چار اور پانچ اور ان سے اوپر کی تاریخوں کے ساتھ حرف th استعمال ہوتا ہے۔ لیکن ۲۱ کیلئے 21st - ۲۲ کے لئے 22nd - ۲۳ کے لئے 23rd اور ۳۱ کے لئے 31st استعمال ہوتا ہے۔

نوٹ 1st کا تلفظ فسٹ 2nd کا سیکنڈ 3rd کا تھرڈ 4th کا فورتھ اور 5th کا ففتھ وغیرہ وغیرہ ہوتا ہے۔

مہینے کے نام سے پہلے "of" preposition بھی اکثر استعمال ہوتا ہے اس صورت میں تاریخ سے پہلے "the" استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. Come on the 10th of February 1928.

بکم ماہ حال کو۔ پچھلے مہینے کی ۲ تاریخ کو۔ اگلے مہینے کی تین تاریخ کو۔ اس قسم کی تاریخوں کے لئے ماہ حال کے واسطے تاریخ کے بعد لفظ instant اِنسٹینٹ پچھلے مہینے کے لئے ultimo اور اگلے مہینے کیلئے proximo لگا دیا جاتا ہے۔

مثلاً
1. I can finish my work before the 13th instant

۱۔ میں تیرہ ماہ حال سے پہلے اپنا کام ختم کر سکتا ہوں۔

2. He arrived here on the 2nd ultimo.

۲۔ وہ یہاں پچھلے مہینے کی ۲۔ تاریخ کو پہنچا۔

3. Go to Bombay on the 23rd proximo.

۳۔ اگلے ماہ کی ۲۳ کو بمبئی جانا

---

اردو میں لفظ "سب" pronoun کے بعد آتا ہے۔ لیکن انگریزی میں اُس سے پہلے آتا ہے۔ مثلاً

1. Bring all my books here. ۱۔ میری سب کتابیں یہاں لاؤ

---

اگر ایک ہی subject کے لئے ایک سے زیادہ فعل استعمال کرنے ہوں اور ان سب فعلوں کے ساتھ ایک ہی قسم کا امدادی فعل لگانا ہو۔ تو امدادی

فعل کو صرف ایک دفعہ استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. She can read and write. ۱۔وہ لکھ (اور) پڑھ سکتی ہے

2. He may not come back, and give us some milk.

۲۔شاید وہ واپس نہ آئے۔ اور ہمیں کچھ دودھ نہ دے

---

جب لفظ "بڑا" کو کسی noun سے پہلے اس طرح استعمال کرتے ہیں کہ ہمارا مطلب کسی کے قد یا عمر یا کسی کی لمبائی چوڑائی اور موٹائی وغیرہ سے نہیں ہوتا۔ تو اس وقت "بڑا" کے لیئے great استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

2. He is a great merchant. ۱۔وہ بڑا سوداگر ہے۔

2. You are a great miser. ۲۔تم بڑے بخیل ہو۔

---

اُن میں سے دو۔ ہم میں سے سب۔ میرے نوکروں میں سے کچھ۔ اس قسم کے موقعوں پر لفظ "میں سے" کا ترجمہ of سے کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. Two of them came. ۱۔ان میں سے دو آئے۔

2. All of us spoke. ۲۔ہم میں سے سب بولے۔

3. Some of my servants are ill. ۳۔میرے کچھ نوکر بیمار ہیں۔

لیکن اگر "میں سے" کے پہلے اور بعد کے لفظ بھی کوئی خاص تعداد ظاہر کرتے ہوں۔ مثلاً ایک۔ دو۔ تین وغیرہ تو of نہیں بلکہ out of استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. Only five out of ten can pass.

۱۔دس میں سے صرف پانچ پاس ہو سکتے ہیں۔

2. Three out of eleven should go. ۲۔گیارہ میں سے تین کو جانا چاہیئے

کمرہ میں سے باہر چلے جاؤ۔ جماعت میں سے نکل جاؤ۔ اس قسم کے فقروں میں بھی "میں سے" کیلئے out of استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Turn him out of the class. ۱۔اسکو جماعت میں سے باہر نکالدو۔

2. He went out of the room. ۲۔وہ کمرہ میں سے باہر نکل گیا۔

وہ پانچ سال کا تھا۔ میں ۴۰ سال کا ہوں۔ اس قسم کے فقروں کا ترجمہ اس طرح کرنا چاہیئے:

2. I am 40 years old. 1. He was five years old.

جب کوئی آدمی یا شئے کسی جگہ یا چیز میں داخل ہوتی ہے۔ مثلاً (۱) وہ باغ کے اندر چلا گیا۔ (۲) تم کو میرے کمرے میں نہیں جانا چاہیئے۔ تو "میں" اور "کے اندر" کا ترجمہ "into" preposition. سے کرنا چاہیئے۔ مثلاً

۱۔ وہ باغ میں گیا۔ 1. He went into the garden.

۲۔ غریب آدمی دریا میں گر گیا۔ 2. The poor man fell into the river.

adjective سے پہلے لفظ کتنا۔ کیسا کا ترجمہ how سے کرنا چاہیئے۔ مثلاً how wise کتنا عقلمند how foolish کیسا بیوقوف۔

"بہت ہی" کا ترجمہ لفظ too بھی ہوتا ہے۔ اور very بھی۔ اگر مطلب یہ ہو "ضرورت یا مناسب حد سے زیادہ" تو too استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً too cold بہت ہی ٹھنڈا۔ ورنہ very استعمال کرنا چاہیئے too good نہیں کہہ سکتے۔ کیونکہ اس کا مطلب یہ ہوگا۔ ضرورت سے زیادہ عمدہ" جو کہ غلط ہے۔

گیارہ سے اکتیس تک اور اس سے اوپر چالیس پچاس وغیرہ کی انگریزی نیچے لکھی جاتی ہے۔ بتیس تینتیس۔ چونتیس وغیرہ کی انگریزی بائیس۔ تئیس اور چوبیس وغیرہ کی طرح بنا لینی چاہیئے۔ مثلاً thirty two بتیس forty five پینتالیس اور ninety nine ننانوے وغیرہ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| Eleven | ۱۱۔ الیون | Nineteen | ۱۹۔ نائنٹین |
| Twelve | ۱۲۔ ٹویلو | Twenty | ۲۰۔ ٹوینٹی |
| Thirteen | ۱۳۔ تھرٹین | Twenty one | ۲۱۔ ٹوینٹی ون |
| Fourteen | ۱۴۔ فورٹین | Twenty two | ۲۲۔ ٹوینٹی ٹو |
| Fifteen | ۱۵۔ ففٹین | Twenty three | ۲۳۔ ٹوینٹی تھری |
| Sixteen | ۱۶۔ سکسٹین | Twenty four | ۲۴۔ ٹوینٹی فور |
| Seventeen | ۱۷۔ سیونٹین | Twenty five | ۲۵۔ ٹوینٹی فائو |
| Eighteen | ۱۸۔ ایٹین | Twenty six | ۲۶۔ ٹوینٹی سکس |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰-سِکسٹی | Sixty | ۲۷-ٹوینٹی سیون | Twenty seven |
| ۷۰-سیونٹی | Seventy | ۲۸-ٹوینٹی ایٹ | Twenty eight |
| ۸۰-ایٹی | Eighty | ۲۹-ٹوینٹی نائین | Twenty nine |
| ۹۰-نائینٹی | Ninety | ۳۰-تھرٹی | Thirty |
| ۱۰۰-ہنڈریڈ | Hundred | ۳۱-تھرٹی ون | Thirty one |
| ہزار تھاؤزینڈ | Thousand | ۴۰-فورٹی | Forty |
| لاکھ-لیک | Lac | ۵۰-ففٹی | Fifty |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

ہمارے دوست کا بیٹا پچھلے مہینے کی ۲۱ تاریخ کو ترنتارن میں تھا۔اب ڈھائی بجے ہیں۔یہ ایک مفید بیل ہے۔دس میں سے پانچ آئے۔میرے بھائی کا گھوڑا اتنا تیز نہیں چلتا جتنا تمہارا۔مکھن بہت ہی تازہ ہے۔اس آدمی کے گھوڑے بہت چھوٹے تھے۔کیا وہ تمہارا ایک بڑا دوست ہے۔میں تمہارے جتنا بڑا (عمر میں) ہوں میرا بھائی ۷۔اکتوبر ۱۹۲۷ء کو پندرہ سال کا تھا۔آپ کا لڑکا منگل کو ہمیشہ غیر حاضر ہوتا ہے۔ان لڑکوں میں سے صرف ایک لندن میں تھا۔ہمارے سب نوکر دریا میں کود پڑے پونے چھ بجے سے پہلے اپنا کام ختم کرلو۔ہم میں سے سب یہ کام کر سکتے ہیں تم سوا دس بجے سے پہلے اور ساڑھے گیارہ بجے کے بعد اس مکان میں داخل نہیں ہو سکتے۔تم بہت ہی سست ہو۔یہ سکھوں کا گاؤں ہے۔یہ لڑکیاں کتنی بڑی ہیں۔ہم تم کو اتنا دودھ اور اتنے سیب نہیں دے سکتے۔میرے ایک بڑے دوست کے بیٹے کا قلم پانی میں گر پڑا۔شاید میرا باپ اگلے مہینے کی ۲۲ تاریخ کو پونے نو بجے یا دس بجکر سترہ منٹ پر آئے۔چھ بجنے میں بیس منٹ ہیں۔اس شہر کی سڑکیں کبھی صاف نہیں ہوتیں۔تمہارے مکان کی چھت کتنی اونچی ہے وہ سب مفید چیزیں ہیں۔یہ کمرہ بہت ہی لمبا ہے۔وہ ایک بہت ہی نکما آدمی ہے۔دودھ بہت ہی گرم تھا۔یہ ایک آسان مگر مفید کتاب ہے

صرف اتنے نب لو۔ جتنے تم مجھے اس مہینے کی ۳۱ تاریخ کو دے سکتے ہو۔
یہ پارسل اس کمرے میں اٹھا کر لیجاؤ۔ وہ ایک بڑا شاعر تھا۔
اردو میں ترجمہ کرو۔

Come out of the shop at once. The knife fell down from my hand into the river. My friend is as old as I. Don't eat so much. All of them are as fat as your friend. Can you come between quarterpast five and half past eight? How far can you walk in an hour? My friend is a great man. All our apples were as sweet as his. Pour more milk into the glass. The big boy came out of the school. It was only 21 minutes to 4 o'clock. We can read and write as quickly as you. My brothers' servants are now at Phagwara. The wheat of the Punjab is very good. Our class is always full of boys. You are a great fool.

## سبق نمبر ۱۵

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Cap | کیپ | ٹوپی | Sufficient | سَفِشینٹ | کافی |
| Hat | ہیٹ | ٹوپی (انگریزی) | Dirty | ڈَرٹی | میلا |
| Wall | وال | دیوار | Enough | اَنَف | کافی |
| Anna | اینہ | آنہ | hour | اَوَر | گھنٹہ |
| Hen | ہین | مرغی | To look at | لُک ایٹ | کسی چیز کی طرف نظر اُٹھا کر دیکھنا |
| Question | کویسچن | سوال | | | |
| Blackboard | بلیک بورڈ | سیاہ تختہ | Patience | پیشنس | صبر |
| Farmer | فارمر | کسان | Flour | فلور | آٹا |
| Watchman | واچمین | چوکیدار | Clothes | کلوذز | کپڑے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Field | فیلڈ | کھیت | Friday | فرائیڈے | جمعہ |
| Life | لائیف | جان۔زندگی | Saturday | سیٹرڈے | سنیچر ہفتہ |
| Canal | کنیل | نہر | | | |
| Praise-worthy | پریزوردی | قابل تعریف | To solve | ٹو سولو | حل کرنا |
| Map | میپ | نقشہ | Should | شڈ | چاہیئے۔ چاہئیں |
| Ups and downs | اپز اینڈ ڈاؤنز | نشیب و فراز | Should go | شڈ گو | جانا چاہیئے |
| Busy | بزی | مشغول | To lose | ٹو لوز | کھونا |
| Spare | سپیئر | فالتو | When | وین | کب۔جب |
| Vinegar | ونیگر | سرکہ | According to | اکورڈنگ ٹو | کے مطابق |
| Promised | پرومسڈ | وعدہ کیا | Within | ودن | کے اندر |
| Obedient | اوبیڈینٹ | تابعدار | Is made | ازمیڈ | بنایا ہوا ہے بنایا جاتا ہے |
| Obedience | اوبیڈینس | تابعداری | Made | میڈ | بنایا |

نوٹ :۔ آنا چاہیئے۔ جانا چاہیئے۔ اِس قسم کے فعلوں میں لفظ "چاہیئے" کے لئے should استعمال ہوتا ہے۔ اور can کی طرح یہ بھی فعل کی اصلی صورت سے پہلے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً You should come. تم کو چاہیئے۔ اس قسم کے فقروں میں "کو" کے لئے کوئی لفظ استعمال نہیں ہوتا۔ "مجھ" کے لئے "I" (میں)، "ہم" کے لئے "we" (ہم) "تجھ" کے لئے "thou" (تو)، "تم" کے لئے "you" (تم)، "اس" کے لئے "he" "she" "it" اور "اُن" کیلئے "they" استعمال کرنا چاہیئے۔ اور اگر subject کوئی noun ہو تو وہ جوں کا توں استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Mohan should go. ۱۔ موہن کو جانا چاہیئے۔

2. I should write. ۲۔ مجھ کو لکھنا چاہیئے۔

3. He should run. ۳۔ اس کو دوڑنا چاہیئے۔

4. We should work. ۴۔ ہم کو کام کرنا چاہیئے۔

5. They should read. ۵۔ان کو پڑھنا چاہیئے۔

## ADJECTIVE ایڈجیکٹو

جب ہم کہتے ہیں "لڑکا" تو کچھ معلوم نہیں ہوتا۔ کہ لڑکا کیسا ہے۔ لیکن "نیک لڑکا" کہنے سے معلوم ہو جاتا ہے۔ کہ وہ کیسا ہے۔ اسی طرح جب ہم کہتے ہیں "لڑکے" تو کچھ معلوم نہیں ہوتا۔ کہ کتنے لڑکے ہیں۔ مگر دس لڑکے کہنے سے معلوم ہو جاتا ہے۔ کہ کتنے ہیں۔ "چینی" کچھ معلوم نہیں۔ کہ کتنی چینی۔ لیکن تھوڑی چینی کہنے سے معلوم ہو جاتا ہے۔ کہ بہت ہے۔ یا تھوڑی۔ اسی طرح صرف "مکان" کہنے سے معلوم نہیں ہو سکتا۔ کہ کس مکان کی طرف اشارہ ہے۔ لیکن "یہ مکان" کہنے سے معلوم ہو جاتا ہے۔ کہ کونسا مکان ہے۔ پس جو لفظ یہ بتلائے کہ کوئی چیز کیسی ہے۔ اس کی تعداد یا مقدار کتنی ہے۔ یا کس کی طرف اشارہ ہے۔ اس کو انگریزی میں Adjective ایڈجیکٹو (اسم صفت یا اشارہ وغیرہ) کہتے ہیں۔ مثلاً good گڈ (نیک) ten ٹین (دس) much مچ (بہت)۔ a little اے لِٹل (تھوڑا سا)۔ this دِس (یہ) that دیٹ (وہ)

adjective ایڈجیکٹو عام طور پر noun سے پہلے استعمال ہوتا ہے۔ جیسے a good boy (اچھا لڑکا) لیکن noun کے بعد بھی استعمال ہوتا ہے۔ جیسے Mohan is ill. (موہن بیمار ہے)۔

adjective کی کئی قسمیں ہیں۔ جن کا ذکر بعد میں کیا جائیگا۔

نوٹ۔ جب کسی Adjective سے پہلے لفظ "بہت" آتا ہے۔ تو اس کا ترجمہ عام طور پر لفظ very سے کیا جاتا ہے۔ مثلاً very good بہت اچھا۔ very ill. (بہت بیمار)

اگر کسی material noun سے مراد وہ مادہ یا مسالہ ہو۔ جس سے کوئی چیز بنائی جاتی ہو۔ تو اس سے پہلے کوئی article استعمال نہیں ہوتی۔ مثلاً

۱- مجھے شیشہ کی ایک کابی لا دو۔ 1. Bring me a dish of glass.

۲- سونا ایک بہت قیمتی دھات ہے۔ 2. Gold is a very precious metal.

لیکن اگر اس سے مراد کوئی ایسی چیز ہو۔ جو کسی مادہ یا مسالہ سے بنائی گئی ہو

یا اس کا تعلق کسی خاص مقام سے بتایا جائے۔ تو اسوقت وہ material nouns

سے common noun بن جاتا ہے۔ اور اس سے پہلے article

استعمال ہو سکتی ہے۔ مثلاً

۱- گلاس میرا ہے۔ 1. The glass is mine.

۲- آسٹریلیا کا سونا۔ 2. The gold of Australia.

abstract noun سے پہلے بھی کوئی article استعمال نہیں

ہوتی۔ لیکن اگر کسی خاص شخص یا مقام وغیرہ کی کسی صفت یا حالت وغیرہ کا ذکر

کرتا ہو۔ تو وہ common noun بن جاتا ہے۔ اور اس سے پہلے article

استعمال ہو سکتی ہے۔ مثلاً

۱- زندگی کے نشیب و فراز 1. The ups and downs of life.

۲- احمد کا صبر قابل تعریف ہے 2. The patience of Ahmed is praiseworthy.

نوٹ۔ لفظ کافی کے لئے دو لفظ استعمال ہوتے ہیں enough

اور sufficient - اگر "کافی" کے بعد کوئی noun ہو۔ تو noun

سے پہلے sufficient یا اس کے بعد enough استعمال ہوتا ہے

اور اگر کافی کے بعد کوئی adjective ہو تو اس کے بعد enough

استعمال کرنا چاہیئے۔ اور sufficient. استعمال نہ کرنا چاہیئے۔ مثلاً

۱- اس کے پاس کافی روپیہ ہے۔ 1. He has sufficient money. 2. He has money enough.

۲- تم کافی عقلمند نہیں ہو۔ 3 You are not wise enough

یاد رہے کہ adjective اس لفظ کو کہتے ہیں۔ جو کسی noun

سے پہلے یہ بتانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ کہ کوئی چیز کیسی ہے۔ اس

کی مقدار یا تعداد کتنی ہے۔ یا کس کی طرف اشارہ ہے۔

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. Are you very busy? | ۱۔ کیا تم بہت مصروف ہو۔ |
| 2. When can you show me your picture? | ۲۔ آپ مجھے اپنی تصویر کب دکھلا سکتے ہو |
| 3. Bring me a cup of milk. | ۳۔ میرے لئے ایک پیالہ دودھ کا لاؤ |
| 4. Where is the bedding of my brother? | ۴۔ میرے بھائی کا بستر کہاں ہے |
| 5. You should finish your work within two hours. | ۵۔ تم کو اپنا کام دو گھنٹے میں ختم کرنا چاہیئے |
| 6. I am right. | ۶۔ میں ٹھیک کہتا ہوں |
| 7 You are wrong. | ۷۔ تم غلطی پر ہو۔ |
| 8. You should look at the map. | ۸۔ تم کو نقشے پر دیکھنا چاہئے۔ |
| 9. Keep it with you. | ۹۔ اس کو اپنے پاس رکھو۔ |
| 10. You should not lose it. | ۱۰۔ تم کو یہ کھونا نہیں چاہیئے۔ |
| 11. Can you solve this question? | ۱۱۔ کیا تم یہ سوال حل کر سکتے ہو۔ |

---

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

کسانوں کے لڑکے اور لڑکیاں کھیتوں میں ہیں۔ میں کافی مصروف ہوں۔ ان لڑکوں کی طرف دیکھو۔ ان کے کپڑے بہت میلے ہیں۔ وہ کافی امیر تھے۔ مجھکو وہاں کب جانا چاہیئے؟ میں سکول میں بالکل اکیلا تھا۔ یہ کھیت کس کا ہے؟ ان لڑکوں کا استقلال قابل تعریف ہے۔ ان عورتوں کی بیٹیاں بڑی محنتی ہیں۔ اب دس بجے ہیں۔ تمہارے نوکر کا نام کیا ہے۔ ہمکو یہ کھڑکیاں بند نہیں کرنی چاہئیں۔ اُن کو آج ان سوالوں میں سے دس نکالنے چاہئیں۔

میرے پاس پچھلے مہینے کی ۲۳ تاریخ کو دو فالتو نوکر تھے۔ تم کو سیاہ تختہ کی طرف دیکھنا چاہیئے۔ وہ کافی بہادر تھی۔ وہ چاندی کا ایک پیالہ لایا۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

The price of this sharp knife is two annas. Is that woman your friend's sister? Whose hens are these? This flour is not according to the sample. He should call the watchman. They should look at the blackboard. These questions are very difficult. Solve five questions before 4 o'clock. That dirty man should not come here. Give him a little money.

سوال۔ ان فقروں میں adjective بتاؤ:۔

## سبق نمبر ۱۶

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Whip | وِپ | چابک | Coat | کوٹ | کوٹ |
| Bungalow | بنگلو | بنگلہ۔ کوٹھی | pepper | پیپر | کالی مرچ |
| Sparrow | سپیرو | چڑیا | Whip | وِپ | چابک |
| Coolie | کُلی | قُلی | To whip | ٹو وِپ | چابک مارنا |
| Hunter | ہنٹر | شکاری | Pigeon | پیجن | کبوتر |
| Ring | رِنگ | انگوٹھی۔ چھلّا | Late | لیٹ | دیر میں |
| Swift | سوِفٹ | تیز (رفتار) | Rubber | ربر | ربڑ |
| Salt | سالٹ | نمک | Coal | کول | کوئلہ |
| Have saved | ہَیوسیوڈ | بچایا ہے | Bravo | بریوو | شاباش |
| Deaf | ڈیف | بہرا | Honour | آونر | عزت |
| To sprinkle | سپرنکل | چھڑکنا | Straight | سٹریٹ | سیدھا |

| Dumb | ڈم | گونگا | All | آل | سب |
|---|---|---|---|---|---|
| To be late | ٹوبی لیٹ | دیر کرنا / دیر میں آنا | How long | ہاؤ لونگ | کب تک / کب سے |
| To sweep | ٹوسویپ | جھاڑو دینا | Necessary | نیسیسری | ضروری |
| To remain | ٹو ریمین | رہنا | Therefore | دیر فور | اس لئے |
| To dust | ٹوڈسٹ | جھاڑنا | Probably | پروببلی | غالباً |
| To work hard | ٹو ورک ہارڈ | محنت کرنا | Egg | ایگ | انڈا |
| | | | Home | ہوم | گھر۔ وطن |
| Easy | ایزی | آسان | At home | ایٹ ہوم | گھر پر |
| Without | ودآوٹ | کے بغیر | Although | آلدو | اگرچہ |
| Easily | ایزیلی | آسانی سے | Hard | ہارڈ | سخت |
| Because | بکاز | کیونکہ | | | |

## گرامر

### PARTS OF SPEECH (کلمہ کی قسمیں)

پچھلے سبقوں سے طالب علم کو معلوم ہو گیا ہوگا۔ کہ سب لفظ ایک قسم کے نہیں ہوتے۔ کوئی لفظ noun (اسم) ہے۔ کوئی pronoun (اسم ضمیر۔ اسم اشارہ وغیرہ) کوئی verb (فعل) ہے۔ اور کوئی preposition (حروف جر) ہے۔ اور کوئی adjective ہے۔ لفظوں کی مختلف قسموں کو parts of speech پارٹس آف سپیچ کہتے ہیں۔ انگریزی میں ان کی تعداد آٹھ ہے۔ ان میں سے پانچ تو پہلے بیان ہو چکی ہیں۔ باقی تین یہ ہیں:۔

۱۔ adverb مثلاً quickly جلدی۔ slowly آہستہ وغیرہ

۲۔ conjunction کنجنکشن (حروف عطف) مثلاً and (اور) but بٹ (لیکن مگر)

۳۔ interjection انٹرجیکشن (حروف ندا وغیرہ) مثلاً oh (اوہ) alas الاس (افسوس)۔

## ایڈورب Adverb

(۱) اندر سنگھ پڑھتا ہے۔ اندر سنگھ جلدی پڑھتا ہے۔ ان فقروں میں کیا فرق ہے؟ فرق یہ ہے۔ کہ پہلے فقرہ سے یہ معلوم نہیں ہوتا۔ کہ اندر سنگھ کیسا پڑھتا ہے۔ لیکن فعل (پڑھتا ہے) کے ساتھ لفظ "جلدی" لگانے سے معلوم ہو جاتا ہے۔ کہ وہ کیسا پڑھتا ہے۔ یعنی فعل کیسے ہو رہا ہے۔

(۲) خوبصورت گھوڑا۔ بہت خوبصورت گھوڑا۔ پہلے فقرہ سے یہ معلوم نہیں ہوتا۔ کہ گھوڑا کتنا خوبصورت ہے۔ لیکن adjective خوبصورت کے پہلے لفظ "بہت" لگانے سے یہ معلوم ہو گیا۔ کہ وہ تھوڑا خوبصورت نہیں۔ بلکہ بہت خوبصورت ہے۔

جو لفظ کسی verb (فعل) کے ساتھ یا adjective سے پہلے لگائے جانے سے اس verb (فعل) یا adjective کے مطلب کو گھٹا کر یا بڑھا کر بیان کرتا ہے۔ اس کو adverb ایڈورب کہتے ہیں۔ مثلاً very (بہت)۔ now (اب)۔ soon (جلدی) اور slowly. وغیرہ۔ مثلاً

1. This is a very beautiful horse. یہ بہت خوبصورت گھوڑا ہے

اس میں "very" adverb ہے اور "beautiful" adjective کے لئے استعمال ہوا ہے۔

2. Indar Singh reads quickly. ۲۔ اندر سنگھ جلد پڑھتا ہے

اس میں "quickly" adverb (جلدی) کو فعل reads کے لئے استعمال کیا گیا ہے۔

بعض وقت ایک adverb دوسرے adverb سے پہلے لگایا جاتا ہے۔ اور اس کے مطلب کو بھی گھٹا یا بڑھا کر بیان کرتا ہے۔ مثلاً

3. Indar Singh reads very quickly. اندر سنگھ بہت جلد پڑھتا ہے۔

اس میں دو adverb ہیں۔ ایک تو quickly (جلدی) ہے۔ دوسرا

very (بہت) - quickly کا تعلق فعل reads سے ہے - اور very کا تعلق quickly سے ہے

(۲) conjunotion اس لفظ کو کہتے ہیں - جس کے ذریعے دو یا زیادہ لفظوں اور فقروں کو آپس میں ملایا جاتا ہے - مثلاً and - but بٹ (لیکن مگر) because وغیرہ

نوٹ - جب دو سے زیادہ لفظوں کو جو ایک ہی part of speech ہوں " and " conjunction کے ذریعہ ملایا جاتا ہے - تو سوائے آخری لفظ کے باقی کے بعد اردو کے حرف "و" کا سا نشان لگا دیا جاتا ہے - اس کو comma کوما کہتے ہیں - مثلاً

1. Bring some milk, bread, and butter. ۱- کچھ دودھ روٹی اور مکھن لاؤ

2. Send one table, two chairs, three pens, and four knives. ۲- ایک میز دو کرسیاں تین قلم اور چار چھریاں بھیجو

اسی طرح جب دو یا زیادہ فقروں کو جو بالکل مکمل ہوں conjunction کے ذریعے ملایا جاتا ہے - تو ان کے درمیان comma استعمال کرتے ہیں - مثلاً

1. Rama came, and Sohan went. ۱- رام آیا - اور سوہن گیا -

لیکن اگر دوسرے فقرے مکمل نہ ہوں تو پھر comma استعمال نہیں ہوتا - مثلاً

2. Rama came and laughed. ۲- راما آیا - اور ہنسا

دوسرے فقرے میں laughed. کا subject استعمال نہیں کیا گیا - اس لئے comma بھی استعمال نہیں کیا گیا -

۳- interjection وہ لفظ ہے - جو کسی کو پکارنے کے لئے یا رنج و افسوس - خوشی و تعجب وغیرہ ظاہر کرنے کے لئے بولا جاتا ہے - مثلاً

oh اوہ (اوہو) - alas الاس (آہ) - bravo بریوو (شاباش)

نوٹ - article a-an اور the کو ایک علیحدہ part of speech بھی سمجھا جاتا ہے - لیکن اصل میں یہ لفظ adjective

ہی ہیں۔

---

adverb کو عام طور پر اس لفظ کے قریب رکھا جاتا ہے۔ جس کے ساتھ اس کا تعلق ہوتا ہے۔ مثلاً very good بہت اچھا۔
جس لفظ کے ساتھ adverb کا تعلق ہوتا ہے۔ اگر وہ لفظ کوئی adjective یا adverb ہو۔ تو adverb اس کے پہلے آتا ہے۔ مثلاً very hot بہت گرم۔ very quickly بہت جلدی۔ اگر وہ لفظ کوئی intransitive verb (فعل لازم) ہو تو adverb عام طور پر اس کے بعد آتا ہے۔ مثلاً He came quickly. وہ جلدی آیا۔ اور اگر وہ کوئی transitive verb (فعل متعدی) ہو۔ تو عام طور پر اس کے object (مفعول) کے بعد رکھا جاتا ہے۔ مثلاً Send him quickly. اس کو جلد بھیج دو۔ اس میں adverb "quickly" کو object "him" کے بعد رکھا گیا ہے۔ اگر اصل فعل سے پہلے کوئی امدادی فعل بھی لگا ہو تو adverb اکثر ان دونوں کے درمیان آتا ہے۔ مثلاً

1. You should always work hard. } تم کو ہمیشہ محنت کرنی چاہیئے

بعض adverbs مثلاً always نیور never (کبھی نہیں) often آوفن (اکثر) اور sometimes سم ٹائیمز (بعض وقت) عام طور پر اُس فعل سے پہلے آتے ہیں جس کے لئے وہ استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً

1. They always played with me. } ا۔ وہ ہمیشہ میرے ساتھ کھیلتے تھے۔

لیکن فعل is was-art-am-are اور were کے بعد استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً

1. You are never at home. ا۔ تم کبھی گھر پر نہیں ہوتے

---

only اونلی (صرف) عام طور پر اس لفظ سے پہلے آتا ہے جس کے متعلق وہ استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Only Ahmad promised a book. — ۱۔ صرف احمد نے کتاب (دینے) کا وعدہ کیا

2. Ahmed only promised a book. — ۲۔ احمد نے کتاب (دینے) کا صرف وعدہ ہی کیا

جب only فقرہ کے آخر میں آتا ہے۔ تو اس کے معنی ہوتے ہیں۔ "بس۔ اور کچھ نہیں"

## مثالیں

1. You are always late. — ۱۔ تم ہمیشہ دیر کرتے ہو۔
2. He is never at home. — ۲۔ وہ گھر پر کبھی نہیں ہوتا۔
3. You should work hard, because you are weak in English. — ۳۔ تم کو محنت کرنی چاہیئے۔ کیونکہ تم انگریزی میں کمزور ہو
4. I cannot do this work without money. — ۴۔ میں روپے کے بغیر یہ کام نہیں کر سکتا
5. Mohan gave me some butter, but his brother beat me. — ۵۔ موہن نے مجھے کچھ مکھن دیا لیکن اُس کے بھائی نے مجھے مارا
6. He can probably bring some coal for us. — ۶۔ وہ غالباً ہمارے واسطے کچھ کوئلہ لا سکتا ہے
7. Tell me the meaning of these words. — ۷۔ مجھے ان لفظوں کے معنی بتاؤ
8. Take this pen, pencil, and rubber. — ۸۔ یہ قلم پنسل۔ اور ربڑ لو
9. She is wise, but lazy. — ۹۔ وہ عقلمند ہے مگر سست (ہے)
10. Sweep the room at once. — ۱۰۔ کمرے میں فوراً جھاڑو دیدو۔
11. He came, when I was very busy. — ۱۱۔ وہ آیا۔ جبکہ میں بہت مصروف تھا۔

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

مالی باغ میں ہے۔ اور اُس کا باپ گھر میں ہے۔ ہم تمہارے بغیر یہ کام نہیں کر سکتے تھے۔ میرا دوست آج یہاں نہیں ہے۔ کچھ قلی بڑھئی اور درزی ہماری کوٹھی کو بھیجو۔ کیا یہ تمہارا چابک ہے۔ اس تیز رفتار گھوڑے کو چابک مت مارو۔ میری ٹوپی اور کوٹ لاؤ۔ یہ بہت مشکل کام ہے۔ مگر وہ اسے کر سکتی ہے۔ اگرچہ وہ گونگی اور بہری ہے۔ لیکن وہ بہت عقلمند ہے۔ یہ کمرہ کتنا لمبا ہے! تھوڑا سا نمک سرکہ اور کالی مرچ لاؤ۔ یہ لوگ بڑے بیرحم ہیں۔ کتاب صندوق میں ہے۔ اور گھڑیاں میز پر ہیں۔ ان لڑکوں کو خوب محنت کرنی چاہیئے۔ کرشن یہ سب چٹھیاں پڑھ سکتا ہے۔ کیونکہ وہ ہوشیار ہے۔ درزی شاید آج پہنچ جائے۔ اور اس کا بھائی اس کو یہاں لے آئے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

This house is not mine, but my *brother's*. That pen was yours. *Whose* pigeon is this? Where is my *ring*? Although my work was not easy, *but* I could do it. Were you not ill? Don't go out *at once*. Only the keys are on the *table*. This salt is not good. Bring some *fresh eggs*. The fruits were not fresh. Rest is *very necessary for Mohan*, *because* he is ill. *Bravo*! you have saved the honour of our *team*.

سوال۔ جن لفظوں کے نیچے خط کھینچا ہؤا ہے وہ کس قسم کے parts of speech ہیں۔

---

## سبق نمبر ۱۷

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Blanket | بلینکٹ | کمبل | Eye | آئی | آنکھ |
| Train | ٹرین | ریل گاڑی | Service | سَروِس | نوکری |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Fever | فیوَر | بخار | Basket | باسکٹ | ٹوکری |
| Morning | مورننگ | صبح | Complaint | کمپلینٹ | شکایت |
| In the morning | اِن دی مورننگ | صبح کو | Headache | ہیڈک | سر درد |
| | | | No | نو | کوئی نہیں (کسی نہیں) |
| Ox | آوکس | بیل | None | نن | کوئی نہیں (کسی نہیں) |
| Oxen | آوکسن | بیل (جمع) | Blue | بلُو | نیلا |
| Cat | کیٹ | بلّی | Round | راؤنڈ | گول - کے اردگرد |
| To start for | ٹوسٹارٹ (فور) | کو روانہ ہونا | | | |
| Claw | کلا | پنجہ | To possess | ٹوپوزیس | رکھنا قابض ہونا مالک ہونا |
| Milkman | مِلک مَین | گوالا | | | |
| Barber | باربَر | حجام | Honest | آونیسٹ | دیانتدار |
| Razor | ریزر | اُسترہ | How many | ہاؤمینی | کتنے |
| Spoon | سپُون | چمچہ | How much | ہاؤمچ | کتنا |
| Children | چلڈرن | بچے | No body | نوبوڈی | کوئی شخص نہیں |
| Night | نائیٹ | رات | Time | ٹائم | وقت |
| Wisdom | وِزڈم | عقلمندی | Cow | کؤ | گائے |
| Last night | لاسٹ نائیٹ | پچھلی رات | more than | مور دین | سے زیادہ |
| | | | less than | لیس دین | سے کم |

نوٹ- no اُس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ لفظ "کوئی" کے بعد noun بھی ہوتا ہے۔ اور no اس noun سے پہلے استعمال ہوتا ہے مثلاً Bring no cooly for me. میرے واسطے کوئی قلی نہ لاؤ۔

اور لفظ "none" اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ "کوئی" کے بعد کوئی noun نہ ہو۔ مثلاً

None was so honest. کوئی اتنا دیانتدار نہیں تھا۔

---

# گرامر

## فعل To have (ٹو ہیو)

میرے پاس ایک کتاب ہے۔ اس کے دو بیٹے ہیں۔ تم کو بخار تھا۔

ایسے فقروں میں "میرے پاس ہے"۔ "اس کے ہیں"۔ "تمکو تھا"۔ وغیرہ کا ترجمہ یوں کرنا چاہیئے:-

I have — آئی ہیو۔

۱۔ میرے پاس ہے یا ہیں۔ (۲) میرے ہے یا ہیں۔ (۳) مجھکو ہے یا ہیں۔

We have — وی ہیو

۱۔ ہمارے پاس ہے یا ہیں۔ (۲) ہمارے ہے یا ہیں۔ ہم کو ہے یا ہیں۔

Thou hast — داؤ ہیسٹ

۱۔ تیرے پاس ہے یا ہیں۔ (۲) تیرے ہے یا ہیں۔ (۳) تجھ کو ہے یا ہیں۔

You have — یُو ہیو

۱۔ تمہارے پاس ہے یا ہیں۔ (۲) تمہارے ہے یا ہیں۔ (۳) تم کو ہے یا ہیں۔

He has — ہی ہیز

۱۔ اس (مرد) کے پاس ہے یا ہیں (۲) اس کے ہے یا ہیں (۳) اسکو ہے یا ہیں

She has — شی ہیز

۱۔ اس (عورت) کے پاس ہے یا ہیں (۲) اس کے ہے یا ہیں (۳) اسکو ہے یا ہیں

They have — دے ہیو

۱۔ اُن کے پاس ہے یا ہیں (۲) اُن کے ہے یا ہیں (۳) ان کو ہے یا ہیں۔

It has. — اِٹ ہیز

۱۔ اس (چیز) کے ہے یا ہیں۔ (۲) اس کے ہے یا ہیں (۳) اس کو ہے یا ہیں۔

اِن مثالوں سے معلوم ہو گیا کہ اس قسم کے فقروں میں فعل "ہے" اور "ہیں" کا ترجمہ is یا are سے نہیں کیا جاتا۔ بلکہ has hast یا have سے کیا جاتا ہے۔ "has" singular ہے۔ اور "have" plural لیکن I اور you کے لئے ہمیشہ have

استعمال ہوتا ہے - اور thou کے لئے hast - لفظ کتاب - بیٹے اور بخار وغیرہ یعنی object (مفعول) کو فعل کے بعد رکھا جاتا ہے - اور تھا تھے - تھی - تھیں کے لئے had استعمال ہوتا ہے - مثلاً -

1. I have a book. ۱- میرے پاس ایک کتاب ہے

2. You had fever. ۲- تم کو بخار تھا -

3. He had a complaint. ۳- اس کو شکایت تھی -

سوالیہ فقرہ میں فعل کو subject سے پہلے رکھا جاتا ہے - اور اگر کوئی سوالیہ لفظ فقرہ کے شروع میں ہو - تو وہ فقرہ کے شروع میں آتا ہے - مثالیں :-

1. Had he fever? ۱- (کیا) اس کو بخار تھا؟

2. How many pens have you? ۲- تمہارے پاس کتنے قلم ہیں؟

اس قسم کے فقروں میں لفظ "نہیں" کے لئے not کی جگہ عام طور پر لفظ no استعمال ہوتا ہے - اور اسے object سے پہلے رکھتے ہیں - مثلاً

1. She has no watch. ۱- اس کے پاس کوئی گھڑی نہیں ہے -

2. I have no trouble. ۲- مجھکو کوئی تکلیف نہیں ہے -

نوٹ ۱- اس فعل کا infinitive (مصدر) "to have" ہے -

نوٹ ۲- وہ بڑی عقل رکھتا ہے - تم بڑی دولت رکھتے ہو - اس قسم کے فقروں میں فعل "رکھنا" کا ترجمہ "to keep" "to place" یا "to put" سے نہیں کرنا چاہیئے - بلکہ "to possess" یا "to have" سے کرنا چاہیئے مثلاً -

1. He has much wisdom. ۱- وہ بڑی عقل رکھتا ہے -

2. You possess much wealth. ۲- تم بڑی دولت رکھتے ہو -

نوٹ - اس قسم کے فقروں میں بعض وقت had have یا has کے بعد دوسرا فعل "got" لگا دیا جاتا ہے - اور معنی وہی ہوتے ہیں - مثلاً

1. He has not got any bread. ۱- اس کے پاس کوئی روٹی نہیں ہے -

اس قسم کے فقروں میں no کی جگہ "not" اور "any" استعمال

کر سکتے ہیں۔

He has got no wisdom. ۔ اس کو کوئی عقل نہیں ہے۔

---

میں جانے والا ہوں۔ وہ آنے والا ہے۔ تم دوڑنے کو تھے۔ اس قسم کے فقروں میں اصل فعل کے infinitive سے پہلے لفظ "about" یا going بڑھا دیا جاتا ہے۔ اور اس سے پہلے فعل is اور are وغیرہ لگا دیا جاتا ہے۔ جیسے

1. I am about to go. ۱۔ میں جانے والا ہوں۔

2. He was about to come. ۲۔ وہ آنے والا تھا۔

3. Are you going to run? ۳۔ کیا تم دوڑنے والے ہو

نوٹ۔ اگر اصل فعل go یا come ہو۔ تو پھر going استعمال نہیں ہوتا

## مثالیں

1. She has two children. ۱۔ اس کے دو بچے ہیں۔

2. They had more than seven horses, and I had none. ۲۔ ان کے پاس سات سے زیادہ گھوڑے تھے۔ اور میرے پاس کوئی نہیں تھا۔

3. We had less than five mares. ۳۔ ہمارے پاس پانچ سے کم گھوڑیاں تھیں

4. How many servants had you? ۴۔ تمہارے پاس کتنے نوکر تھے؟

5. I have no time. ۵۔ میرے پاس کوئی وقت نہیں ہے۔

6. How much service have you got? ۶۔ تمہاری نوکری کتنی ہے؟

7. No body can do this. ۷۔ کوئی آدمی یہ نہیں کر سکتا

8. He had fever yesterday. ۸۔ اس کو کل بخار تھا۔

9. We were going to write you a letter. ۹۔ ہم آپ کو خط لکھنے والے تھے

10. The train is about to start. — ۱۰۔ ریل گاڑی روانہ ہونے والی ہے

11. Mohan can do nothing, because he is lazy. — ۱۱۔ موہن کچھ نہیں کر سکتا کیونکہ وہ سُست ہے

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

ایک دھوبن کے پاس ایک دُبلا سا گدھا تھا۔ میرے پاس تین سے زیادہ عمدہ بیل ہیں۔ مگر ان میں سے ہر ایک بیمار ہے۔ میرے بھائی کی بلی کے بڑے بڑے بچے تھے۔ گوالے کے پاس کتنی گائیں تھیں۔ لڑکے سکول کو جانے والے ہیں۔ اس نائی کے پاس تین سے کم تیز اُسترے نہیں تھے۔ کسی شخص نے مجھے پانی نہ دیا۔ ہم آپ کو کافی قلمیں بھیجنے والے تھے۔ اس عورت کے پاس دو صاف چمچے ہیں۔ مگر اس کی بہن کے پاس کوئی نہیں ہے۔ کیا تمہارے پاس کوئی نوکر تھا۔ اس کے کوئی بچے نہیں ہیں۔ ہم کو چھ گھنٹے کے بعد روانہ ہو جانا چاہیئے۔ اور تم کو ہمارے ساتھ جانا چاہیئے۔ وہ آ نہیں سکتا تھا کیونکہ اس کو کل رات بخار تھا۔ اس آدمی کے پاس کتنا مکھن اور دودھ ہے۔ کیا مکان گرنے والا تھا۔ درزی شاید کل ہمارے سب کپڑے لے آئے۔ جب ہم پہنچے موٹر لاہور کو روانہ ہونے والی تھی۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

I have sufficient books. Have you no work? The teacher has no time now. She is about to read her book. How much money have you? We had less than four dogs. Thou hast a sharp knife. How many baskets has this cooly? The children were about to play. My father had headache last night. The milkman has five cows, one calf, aud two buffaloes. They had many round tables. None of my friends went to Attock. I can not lend you more than twenty rupees.

# سبق نمبر ۱۸

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Capital | کیپیٹل | دارالخلافہ | Gun | گن | بندوق |
| Author | اَوتھر | مصنّف | Line | لائن | قطار۔سطر |
| Care | کیئر | خبرداری۔احتیاط | To wake | ٹو ویک | جاگنا۔جگانا |
| To lead | ٹو لیڈ | رہنمائی کرنا کی طرف لیجانا | To take care | ٹو ٹیک کیئر | خبردار رہنا حفاظت کرنا |
| Bachelor | بیچلر | کنوارا | Hurry up | ہری اَپ | جلدی کرو |
| Married | میَرڈ | شادی شدہ | Pear | پیئر | ناشپاتی |
| Axe | اَیکس | کلہاڑا | First | فسٹ | پہلا۔اول سب سے پہلے |
| India | انڈیا | ہندوستان | | | |
| Little | لِٹل | بالکل ہی تھوڑا | Few | فیُو | تھوڑے سے |
| A little | اے لِٹل | کسی قدر۔ تھوڑا سا | Second | سیکنڈ | دوسرا |
| | | | A few | اے فیُو | چند |
| Handker-chief | ہینکر چیف | رومال | Alive | الائیو | زندہ |
| | | | To count | ٹو کاؤنٹ | گِننا |
| Brother-in-law | برَدر اِن لا | بہنوئی۔ سالا | Able | ایبل | لائق |
| | | | Third | تھرڈ | تیسرا |
| Animal | اَینِمل | حیوان | Each | اِیچ | ہر ایک |
| Income | اِنکم | آمدنی | Every | اَیوری | ہر ایک |
| Loaf of bread | لوف آو بریڈ | روٹی | Either | آئیدر | دو میں سے ایک |
| Ancient | اینشینٹ | قدیم۔ پرانے زمانہ کا | Neither | نائیدر | دونوں میں سے کوئی نہیں |

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Other | اَدر | دوسرا | Serious | سیریَس | سنجیدہ۔سخت |
| Another | این اَدر | ایک اور | Ate | ایٹ | کھایا |
| Yet | یِیٹ | ابھی | Ate up | ایٹ اَپ | کھالیا |
| To make | ٹُو میک | بنانا | Several | سَیوَرل | کئی |
| Seriously | سیریَسلی | سنجیدگی سے سخت | True | ٹرُو | سچ |
| | | | Such | سَچ | ایسا |
| To make haste | ٹُو میک ہیسٹ | جلدی کرنا | Early | اَرلی | سویرے۔جلدی |
| | | | Whole | ہول | تمام۔سارا |

نوٹ۔جب ہم کہتے ہیں۔کچھ روٹی۔بہت یا تھوڑی روٹی وغیرہ۔یعنی جب روٹی کی مقدار بتائی جاتی ہے۔تو روٹی کا ترجمہ bread کیا جاتا ہے۔اور جب روٹی کی تعداد بتائی جاتی ہے۔مثلاً ایک روٹی۔چار روٹیاں۔تو روٹی کا ترجمہ loaf of bread اور روٹیوں کا ترجمہ loaves of bread کیا جاتا ہے۔مثلاً

1. Bring me some bread. — ۱۔میرے واسطے کچھ روٹی لاؤ

2. These loaves of bread are not fresh. — ۲۔یہ روٹیاں تازہ نہیں ہیں

3. Send only one loaf of bread for him. — ۳۔اس کیواسطے صرف ایک روٹی بھیجو

نوٹ۔ therefore سے پہلے اور پیچھے عام طور پر comma استعمال کیا جاتا ہے۔مثلاً

1. She is ill, and, therefore, can not work hard. — ۱۔وہ بیمار ہے اور اس لئے محنت نہیں کرسکتی

# گرامر کی قسمیں

## ADJECTIVE

(۱) جو adjective یہ بتلاتا ہے۔ کہ noun کیسا ہے۔ اُس کو adjective of quality ایڈجیکٹو آف کوالٹی (اسم صفت) کہتے ہیں۔ مثلاً beautiful بیوٹیفل (خوبصورت) wise وائیز (عقلمند) long لونگ (لمبا) اور white وائیٹ (سفید)۔

(۲) جو adjective یہ بتلاتا ہے۔ کہ چیزیں کتنی ہیں۔ اسکو adjective of number یا numeral adjective نیومرل ایڈجیکٹو یا ایڈجیکٹو آو نمبر (اسم عدد) کہتے ہیں۔ مثلاً one–two–many (بہت)۔

(۳) جو adjective کسی چیز کی بابت یہ بتاتا ہے۔ کہ وہ کتنی ہے۔ تھوڑی یا بہت۔ اس کو adjective of quantity ایڈجیکٹو آو کوانٹٹی (اسم مقدار) کہتے ہیں۔ مثلاً much مچ (بہت) little (بالکل ہی تھوڑا) a little اے لٹل (کسی قدر) some (کچھ) enough (کافی)۔ All یا whole سارا۔

(۴) جو adjective کسی آدمی یا چیز کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اس کو demonstrative adjective ڈیمونسٹریٹو ایڈجیکٹو (اسم اشارہ) کہتے ہیں۔ مثلاً this–that–yon یون yonder یونڈر such سچ۔ مگر yon اور yonder اب صرف نظم میں استعمال ہوتے ہیں۔

proper nouns سے بھی adjective بنائے جاتے ہیں۔ ان کو proper adjective کہتے ہیں۔ اور ان کا بھی پہلا حرف capital استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً India "انڈیا" (ہندوستان) سے Indian انڈین (ہندوستانی) England انگلینڈ (انگلستان) سے English. انگلش (انگریزی اور انگریز)۔

---

many اور much دونوں کے معنی ہیں (بہت) لیکن

many ایک numeral adjective ہے ۔یعنی کسی چیز کی تعداد بتاتا ہے۔مثلاً many rupees بہت سے روپے اور much ایک "adjective of quantity" ہے۔ اور مقدار ظاہر کرتا ہے۔ یعنی یہ کہ کوئی چیز تھوڑی سی نہیں ہے۔ بلکہ بہت سی ہے۔ مثلاً money much بہت سارو پیہ۔

each کے معنی ہیں دو یا زیادہ آدمیوں یا چیزوں میں سے ہر ایک۔مثلاً

1. The two soldiers had each a gun. — ۱۔ان دو سپاہیوں میں سے ہر ایک کے پاس ایک بندوق تھی

2. The five men had each a gun. — ۲۔ان پانچ آدمیوں میں سے ہر ایک کے پاس ایک بندوق تھی

every کے معنی ہیں تین یا تین سے زیادہ آدمیوں یا چیزوں میں سے ہر ایک۔ مثلاً

Every boy of this class has a ball. — ۱۔اس جماعت کے ہر ایک لڑکے کے پاس ایک گیند ہے

نوٹ each کو noun کے بغیر بھی استعمال کر سکتے ہیں۔لیکن اگر Every کے بعد کوئی noun نہ ہو تو اس کے بعد one استعمال کرنا چاہیئے۔مثلاً

1. Each of them saw me.

2. Every one of them saw me.

ان میں سے ہر ایک نے مجھے دیکھا تھا

جب such کو کسی common noun سے پہلے استعمال کرتے ہیں۔تو اس noun سے پہلے عام طور پر article "a" یا "an" استعمال کرتے ہیں۔بشرطیکہ اس noun سے پہلے قاعدہ کے مطابق article استعمال ہو سکتی ہو۔مثلاً

1. I am not such a man. — ۱۔میں ایسا آدمی نہیں ہوں۔

نوٹ-۱- each neither-either وغیرہ جب ان کو کسی noun سے پہلے استعمال کرتے ہیں۔تو یہ adjective کہلاتے ہیں۔اور جب

ان کو کسی noun کے لئے استعمال کرتے ہیں۔ تو pronoun کہلاتے ہیں۔

نوٹ ۲۔ وہ دیانتدار بھی ہے۔ اور ہوشیار بھی۔ میں لوہار بھی ہوں اور بڑھئی بھی۔ ایسے فقروں میں دونوں adjectives کو "and" سے ملا کر ان سے پہلے both استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

1. He is both honest and clever.
2. I am both an ironsmith and a carpenter.

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. He ate up all the bread. | ۱۔ اس نے سب روٹی کھالی۔ |
| 2. Alas! It is all true. | ۲۔ افسوس! یہ سب سچ ہے۔ |
| 3. What is the income of your friend's brother? | ۳۔ تمہارے دوست کے بھائی کی آمدنی کیا ہے؟ |
| 4. Can you bring the other book.? | ۴۔ کیا تم دوسری کتاب لا سکتے ہو؟ |
| 5. Delhi is an ancient city of India. | ۵۔ دہلی ہندوستان کا ایک پرانا شہر ہے |
| 6. Wake me up early in the morning. | ۶۔ مجھے صبح سویرے جگانا |
| 7. How many loaves of bread have you? | ۷۔ تمہارے پاس کتنی روٹیاں ہیں؟ |
| 8. Make a small table for me. | ۸۔ میرے واسطے ایک چھوٹی میز بناؤ |
| 9. Take care! Don't be late. | ۹۔ خبردار! دیر نہ کرنا |
| 10. Make haste, and bring another cup of tea. | ۱۰۔ جلدی کرو اور ایک اور پیالہ چائے کا لاؤ |
| 11. Every one of us has as much money as you have. | ۱۱۔ ہم میں سے ہر ایک کے پاس اتنا روپیہ ہے جتنا تمہارے پاس ہے |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

اس کے پاس تھوڑا سا دودھ بھی ہے۔ اور مکھن بھی۔ کیا وہ ابھی تک کنوارا ہے۔ ایک کلہاڑی لاؤ۔ اور میرے واسطے یہ لکڑی کاٹو۔ ہم کو تقریباً پانچ بجے جگانا۔ بہت سی ناشپاتیاں ابھی پکی نہیں ہیں۔ اور اس لئے تم کو وہ کھانی نہ چاہئیں۔ کرم دین کا بہنوئی سخت بیمار ہے۔ ان جانوروں کے نام کیا ہیں۔ ہر ایک کتاب بڑی سستی تھی۔ کیا تم اپنی درخواست مجھ کو دکھا سکتے ہو؟ ہندوستان کا دارالخلافہ کیا ہے۔ افسوس یہ خبر بالکل غلط ہے۔ میرے پاس تھوڑی سی کتابیں ہیں۔ وہ بڑی چھوٹی مگر ہوشیار لڑکیاں ہیں۔ وہ اپنے ہر ایک بیٹے کو گرامر سکھاتا ہے۔ ان کے پاس کتنی روٹیاں تھیں۔ ۶ جنوری کو ہم سب سوا پانچ بجے جا سکتے تھے۔ ان لڑکوں کو چار بجنے میں پانچ منٹ پر چھٹی ملنی چاہیئے۔ خدا کرے اس کو جلد آرام ہو جائے۔

اُردو میں ترجمہ کرو۔

She has as many handkerchiefs as I have. We saw another merchant to-day at quarter to eleven. Is your father alive? Put this money in the bag, but you should first count it carefully. The population of Delhi is between three or four lakhs. What is the population of Baghdad? He is not married. May he take your axe? Whose animal is it? Every one of them could do it. I first saw him to-day.

سوال۔ ان فقروں میں adjectives. اور ان کی قسمیں بتاؤ۔

## سبق نمبر ۱۹

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Account | اکاؤنٹ | حساب۔ بیان | Sauce | سَوس | چٹنی |
| Advice | ایڈوائیس | نصیحت | Disease | ڈزیز | بیماری |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Neglect | نیگلیکٹ | غفلت | Examination | ایگزیمنیشن | امتحان |
| To neglect | ٹو نگلیکٹ | غفلت کرنا | Order | اورڈر | حکم |
| Alike | الائیک | یکساں | To order | ٹو آورڈر | حکم دینا |
| Profession | پروفیشن | پیشہ | Poor | پوور | غریب |
| Occupation | اوکیپیشن | پیشہ | Branch | برانچ | شاخ |
| Last | لاسٹ | آخری | Blind | بلائنڈ | اندھا |
| Turban | ٹربن | پگڑی | Guest | گیسٹ | مہمان |
| Guilty | گلٹی | مجرم | Bitter | بٹر | کڑوا |
| Hare | ہیئر | خرگوش | Bone | بون | ہڈی |
| Cause | کاز | سبب | Fit | فٹ | ٹھیک۔لائق |
| Amid | اِمڈ | کے درمیان میں | Labourer | لیبرر | مزدور |
| Month | منتھ | مہینہ | Blunt | بلنٹ | کند |
| Prize | پرائز | انعام | Also | آلسو | بھی |
| Camel | کیمل | اونٹ | As | ایز | چونکہ۔جیسا |
| Week | ویک | ہفتہ | | | نرمی سے |
| Cricket | کرکٹ | کرکٹ | Gently | جینٹلی | حلیمی سے |
| Game | گیم | کھیل | | | مہربانی سے |
| Real | ریئل | اصل | Please | پلیز | مہربانی کر کے |
| Pickle | پکل | اچار | Behind | بہائنڈ | پیچھے |
| Sauce | سوس | چٹنی | Hidden | ہڈن | چھپا ہوا |
| Disease | ڈزیز | بیماری | | | |

نوٹ۔بیٹھ جائیے۔مہربانی کر کے وہاں جائیے۔اس قسم کے فقروں میں فعل کی اصل صورت سے پہلے لفظ please استعمال کیا جاتا ہے۔مثلاً

1. Please sit down. ۱۔بیٹھ جائیے۔(تشریف رکھیے)

2. Please do not go there. ۲۔مہربانی کر کے وہاں مت جائیے۔

# گرامر

## پروناؤن کی قسمیں PRONOUN.

کلام کرنے والا (۱) اپنے لئے (۲) اس شخص کے لئے جس سے وہ بات کر رہا ہو - یا (۳) کسی تیسرے شخص کے متعلق جو pronouns استعمال کرتا ہے - ان کو personal pronouns پرسنل پروناؤنز (اسم ضمیر) کہتے ہیں - مثلاً کمال الدین نے قمرالدین سے کہا - "میں تم کو ڈاکٹر منشی رام کے پاس لیجاؤنگا - وہ بڑے لائق اور شریف ڈاکٹر ہیں" - کلام کرنے والے نے اپنے لئے pronoun "میں" - جس سے بات کر رہا ہے - اس کے لئے "تم" اور تیسرے شخص کے لئے "وہ" استعمال کیا ہے - پس "میں" "تم" "وہ" personal pronouns (اسم ضمیر) ہیں -

ان کی تین قسمیں ہیں (۱) کلام کرنیوالا شخص اپنے لئے جو pronouns استعمال کرتا ہے - اسکو first person (فسٹ پرسن) کے personal pronouns کہتے ہیں - مثلاً I (میں) - my (میری) me (مجھ) وغیرہ -

(۲) جس سے بات کر رہا ہو اس کے لئے جو pronouns استعمال کرتا ہے - ان کو second person (سیکنڈ پرسن) کے personal pronouns کہتے ہیں - مثلاً you (تم) your (تمہارا) thou (تو) وغیرہ

(۳) جو pronouns وہ تیسرے شخص کے لئے استعمال کرتا ہے - ان کو third person (تھرڈ پرسن) کے personal pronouns کہتے ہیں - مثلاً he (وہ) - her اس عورت کا - him (اُسے) وغیرہ

دوسری قسم کے pronouns وہ ہیں - جو کسی noun کی طرف جس کا پہلے ذکر ہو چکا ہو - اشارہ کرتے ہیں - ان کو demonstrative pronoun ڈیمونسٹریٹو پروناؤن کہتے ہیں - اور وہ یہ ہیں :-

none-ones-one-those-that-this-such

یہ لفظ جب کسی noun سے پہلے استعمال ہوتے ہیں - تو adjective

کہلاتے ہیں۔ اور جب اکیلے کسی noun کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ تو pronoun کہلاتے ہیں۔ مثلاً This book is mine یہ کتاب میری ہے۔ یہاں This "adjective" ہے۔

This is good. یہ اچھا ہے۔ یہاں this ایک pronoun ہے۔ pronoun کی باقی قسموں کا ذکر ہم آئندہ کریں گے۔

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. Always speak gently. | ۱۔ ہمیشہ نرمی سے بولو۔ |
| 2. I have three new inkpots, and you have two old ones. | ۲۔ میرے پاس تین نئی دواتیں ہیں اور تمہارے پاس دو پرانی سی ہیں۔ |
| 3. What is the real cause of your disease? | ۳۔ آپ کی بیماری کا اصلی سبب کیا ہے |
| 4. Put these things also in a basket. | ۴۔ یہ چیزیں بھی ایک ٹوکری میں ڈالدو |
| 5. How dirty is your turban? | ۵۔ تمہاری پگڑی کیسی میلی ہے۔ |
| 6. Please give me your advice. | ۶۔ مہربانی کر کے مجھے اپنا مشورہ دیجئے |
| 7. This is not a good watch. | ۷۔ یہ عمدہ گھڑی نہیں ہے۔ |
| 8. Give me a new one. | ۸۔ مجھے ایک نئی سی دو |
| 9. As he is ill, he can not go with us. | ۹۔ چونکہ وہ بیمار ہے اس لئے وہ ہمارے ساتھ نہیں جا سکتا |
| 10. Asghar got many prizes, but his brother got none. | ۱۰۔ اصغر کو بہت سے انعام ملے مگر اس کے بھائی کو کوئی نہیں ملا |
| 11. What is the occupation of this man? | ۱۱۔ اس آدمی کا پیشہ کیا ہے۔ |

12. Your account may be wrong. ۱۲- شاید تمہارا حساب غلط ہو۔

13 How many horses, dogs, and ponies have these people got? ۱۳- ان لوگوں کے پاس کتنے گھوڑے کتّے اور ٹٹو ہیں؟

14. His work was not such. ۱۴- اس کا کام ایسا نہیں تھا۔

15. You should not come before the 17 July. ۱۵- آپ کو ۱۷ جولائی سے پہلے نہیں آنا چاہیئے

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

نہ صرف ایک میز بلکہ ایک بڑی سی چوکی بھی لائیے۔ تمہارے پاس کچھ
سرکہ۔ اچار اور چٹنی ہے؟ مجھے ان سب آدمیوں۔ لڑکوں اور لڑکیوں کے
نام بتاؤ۔ امتحان بہت مشکل نہیں تھا۔ یہ میز پرانی ہے۔ اس کو ایک نئی
سی دو۔ مہربانی کر کے ان کے جھگڑے کا اصلی سبب تو بتائیے۔ وہ آیا اور
میں نے اس کو دو کتابیں دیں۔ ہیڈ ماسٹر صاحب کا حکم کیا ہے۔ اس
درخت کی بہت شاخیں ہیں۔ ان تین چھریوں میں سے ہر ایک کُند ہے۔
اس مکان کی چھت کی مرمت کرو۔ تمہارے دوست کے بیٹے کا پیشہ
کیا ہے۔ کرکٹ بہت اچھا کھیل ہے۔ اس کمرے کے کتنے دروازے
ہیں۔ وہ ہمارا پرانا اور دیانتدار نوکر ہے۔ مہربانی کر کے ہمارے ساتھ
امتحان کے متعلق جھگڑا مت کیجئے۔ اُن آدمیوں میں سے ہر ایک کے
پاس پانچ گھوڑے تھے۔ لیکن ان کے بھائیوں کے پاس کوئی نہیں
تھا۔ یہ گھوڑے تیز رفتار نہیں ہیں۔ ہم کو مضبوط خریدنے چاہئیں
ان کتوں کو اتنا پانی دو جتنا وہ پی سکتے ہیں۔ ہم میں سے کچھ ۱۱ ماہ حال کو
ساڑھے بارہ بجے آپ کے ساتھ جا سکتے ہیں۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

I cannot walk very fast. Good boys can never neglect *their* duties. *You* are fit for nothing. May *I* go home? *They* could not give us any book, because they had none. All the boys should work

very hard for the examination. As both brothers were absent, neither got a prize. Although your father is very rich, you should not spend much money. Our horses were not such. We could not see his brothers, because they were amid the crowd. She ran into her house. My father was going to buy a new turban.

سوال۔ جن لفظوں کے نیچے خط کھنچے ہیں۔ ان کا Part of speech بتاؤ۔ اور ہر ایک کی آگے قسمیں بتاؤ۔

## سبق نمبر ۲

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Press | پریس | چھاپہ خانہ | Punishment | پنشمینٹ | سزا |
| Rashness | ریشنیس | جلد بازی | Repentence | ریپنٹینس | پشیمانی پچھتاوا |
| Rogue | روگ | بدمعاش | | | |
| To get | ٹوگیٹ | ملنا۔ پانا | Pair | پیئر | جوڑا |
| Got | گوٹ | ملا۔ پایا | Out of | آوٹ آو | میں سے سے باہر |
| Toy | ٹوئے | کھلونا | | | |
| Each other | اِیچ آدر | ایک دوسرے | Clerk | کلرک | بابو |
| One another | وَن این آدر | ایک دوسرے | Camp | کیمپ | پڑاؤ |
| | | | Hill | ہل | پہاڑی |
| The same | دی سیم | وُہی | Except | ایکسیپٹ | کے سوا |
| Certain | سَرٹن | بعض یقینی | To knock at | ٹوناک ایٹ | کھٹکھٹانا |
| Was killed | واز کلڈ | مارا گیا | Against | اگینسٹ | کے خلاف |
| Innocent | اِنوسینٹ | بے گناہ | Above | اَبو | کے اوپر |
| Help | ہیلپ | مدد | Object | اوبجیکٹ | مُدعا۔ چیز |
| To help | ٹوہیلپ | مدد کرنا | | | |

| Floor | فلور | فرش | Idle | آئیڈل | سُست |
|---|---|---|---|---|---|
| Suit | سُوٹ | جوڑا (کپڑوں کا) | Idleness | آئیڈل نیس | سُستی۔ کاہلی |

نوٹ۔ ۱۔ each other اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ صرف دو آدمیوں یا چیزوں کا ذکر ہو۔ مثلاً

1. The tailor and his brother beat each other. — ۱۔ درزی اور اُس کے نوکر نے ایک دوسرے کو مارا

نوٹ۔ ۲۔ one another اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ دو سے زیادہ کا ذکر ہو۔ مثلاً

1. The tailor, his brother, and his servant beat one another. — ۱۔ درزی۔ اس کے بھائی اور اس کے نوکر نے ایک دوسرے کو مارا

نوٹ ۳۔ احمد کو انعام ملا۔ مجھ کو گھڑی ملی۔ اس کو کچھ روپیہ ملنا چاہیئے۔ اس قسم کے فقروں میں لفظ "کو" کا ترجمہ نہیں کیا جاتا۔ فعل "ملنا" کیلئے To get استعمال ہوتا ہے۔ اور مجھ۔ مجھے۔ اسے اور انہیں وغیرہ کا ترجمہ I he she اور they وغیرہ کرنا چاہیئے یعنی جس کو کوئی چیز ملتی ہے۔ اس کو "nominative" case میں استعمال کرنا چاہیئے جس کا ذکر نیچے گرامر کے سبق میں ملاحظہ ہو۔ مثلاً

1. Ahmad got a prize. — ۱۔ احمد کو انعام ملا۔
2. I got a watch. — ۲۔ مجھ کو گھڑی ملی۔
3. He should get some money. — ۳۔ اس کو کچھ روپیہ ملنا چاہیئے۔

---

## گرامر

## کیس CASE

1. Ashraf killed Afzal. — ۱۔ اشرف نے افضل کو مار ڈالا۔
2. Afzal killed Ashraf. — ۲۔ افضل نے اشرف کو مار ڈالا۔
3. Ashraf's horse was killed. — ۳۔ اشرف کا گھوڑا مارا گیا۔

پہلے فقرہ میں اشرف کو subject (فاعل) کے طور پر استعمال کیا گیا ہے۔
دوسرے میں object (مفعول) کے طور پر اور تیسرے میں possessor (مالک کے)
طور پر noun کی اُس حالت کو جس سے یہ معلوم ہو۔ کہ وہ subject ہے۔
object یا possessor گرامر میں "case" کیس کہتے ہیں۔
subject کے case کو nominative case نومنیٹو۔ object
کے case کو "objective" اوبجیکٹو اور possessor کے case
کو possessive پوزیسو کہتے ہیں۔ چنانچہ پہلے فقرہ میں اشرف کا
case "nominative" دوسرے میں "objective" اور تیسرے میں
"possessive" ہے۔

نوٹ جس noun یا pronoun کے پہلے کوئی preposition
آتا ہے۔ اُس کا case ہمیشہ objective ہوتا ہے۔ اس لئے اگر possessor (مالک)
کے پہلے preposition "of" ہو تو اسکا case بھی objective ہوتا ہے۔ مثلاً
the book of Rama راما کی کتاب۔ اس میں لفظ Rama اگرچہ
مالک ہے۔ لیکن اس کا case "possessive" نہیں ہے بلکہ objective
ہے۔ nominative. اور objective میں ہر ایک noun
جوں کا توں استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | Rama saw Ahmed. | راما نے احمد کو دیکھا۔ |
| ۲ | Ahmad saw Rama. | احمد نے راما کو دیکھا۔ |

پہلے فقرہ میں راما subject یعنی nominative case میں ہے
اور دوسرے میں object ہے۔ یعنی objective case میں ہے
لیکن possessive case بنانے کے لئے noun کے آخر میں
's لگاتے ہیں (جیسا کہ پہلے بتلایا گیا ہے) اس نشانی سے possessive case
کا فوراً پتہ لگ جاتا ہے۔

subject (فاعل) عام طور پر verb (فعل) سے پہلے آتا ہے۔
اور object (مفعول) فعل کے بعد آتا ہے۔ اس سے subject

اور object کا پتہ لگ جاتا ہے۔ ایک طریقہ اُن کے پہچاننے کا یہ بھی ہے
کہ فعل سے پہلے who (کون۔ کس نے) یا what لگا کر سوال کرنے سے
subject (فاعل) اور فعل کے بعد whom یا what لگا کر
سوال کرنے سے object (مفعول) معلوم ہو جاتا ہے۔ مثلاً

Ram brought a book. رام کتاب لایا۔ Who brought?
(کون لایا) اس کا جواب ہے Ram پس Ram "subject" ہے۔
brought what (کیا لایا) جواب ہے book. (کتاب) پس
book (کتاب) object ہے۔

noun کی طرح pronoun کے بھی تین case ہوتے ہیں۔
لیکن اکثر pronoun ایسے ہیں کہ صرف ایک case میں استعمال ہوتے ہیں۔
یا یوں کہئے کہ ہر ایک case کے لئے اکثر الگ الگ pronoun استعمال
ہوتا ہے۔ مثلاً "I" (میں) صرف subject (فاعل) کے طور پر یعنی
"nominative" میں۔ "me" (مجھ۔ مجھے) صرف object (مفعول)
کے طور پر یعنی "objective" میں اور "my" (میرا) صرف possessor
(مالک) کے طور پر یعنی possessive case میں استعمال ہوتا ہے۔
چونکہ personal pronoun نہایت ضروری ہیں۔ اور سب سے زیادہ استعمال
ہوتے ہیں۔ اس لئے سب سے پہلے ہر ایک personal pronoun
کے تینوں case یہاں لکھ دیتے ہیں۔ اس سے معلوم ہو جائے گا۔ کہ
کونسا pronoun کس case میں استعمال ہوتا ہے:۔

| Nominitive | | Possessive | | Objective | |
|---|---|---|---|---|---|
| I | میں | My-mine | میرا | Me | مجھ۔ مجھے |
| We | ہم | Our-ours | ہمارا | Us | ہم۔ ہمیں |
| Thou | تُو | Thy thine | تیرا | Thee | تجھ۔ تجھے |
| You | آپ۔ تم | Your-yours | تمہارا۔ آپ کا | You | تم۔ تمہیں |

He اُس۔ اُسے (مرد کیلئے) Him اُس (مرد) کا His وہ (مرد)

She اُس۔ اُسے (عورت کیلئے) Her اُس (عورت) کا Her-hers وہ (عورت)

It اُس۔ اُسے (وہ) (چیز یا جانور کیلئے) It اُس (چیز یا جانور) کا Its وہ (بے جان کے لئے) (اور جانوروں کیلئے)

They اُن۔ اُنہیں۔ وہ Them اُن کا Their-Theirs وہ (جمع)

چونکہ "thou" زیادہ تر نظم اور دعا میں استعمال ہوتا ہے۔ اس لئے عام طور پر ایک شخص کے لئے بھی "you" (تم) ہی استعمال ہوتا ہے۔ مگر اس کے واسطے فعل "plural" ہی استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

You are a wise man. تم عقلمند آدمی ہو۔

بے جان چیزوں کے علاوہ چھوٹے بچوں اور جانداروں کے لئے بھی عام طور پر it ہی استعمال ہوتا ہے۔

نوٹ۔ this کی جگہ بھی اکثر it استعمال ہوتا ہے۔ لیکن صرف پروناؤن کے طور پر۔

1. Is it your own book? ۱۔کیا یہ تمہاری اپنی کتاب ہے۔

یاد رہے کہ case ناؤن کی اس حالت کو کہتے ہیں جس سے یہ معلوم ہو۔کہ وہ subject ہے object یا possessor۔

## مثالیں

1. The fruit of rashness is repentence. ۱۔جلد بازی کا پھل پشیمانی ہوتا ہے۔

2. You should always help one another. ۲۔تم کو ہمیشہ ایک دوسرے کی مدد کرنی چاہیئے۔

3. Govind and Niaz should help each other. ۳۔گوبند اور نیاز کو ایک دوسرے کی مدد کرنی چاہیئے۔

4. You should not beat him without cause. ۴۔تم کو اسے بلا وجہ مارنا نہیں چاہیئے۔

| | |
|---|---|
| 5. How much leave can you get? | ۵۔ تم کو کتنی چھٹی مل سکتی ہے؟ |
| 6. May I knock at the door? | ۶۔ میں دروازہ کھٹکھٹاؤں؟ |
| 7. They got the same punishment. | ۷۔ ان کو وہی (ایک ہی) سزا ملی۔ |
| 8. Can you bring him before me? | ۸۔ کیا تم اُسے میرے سامنے لا سکتے ہو |
| 9. Why are your brother's sons absent? | ۹۔ تمہارے بھائی کے بیٹے غیر حاضر کیوں ہیں؟ |
| 10. He is always against me. | ۱۰۔ وہ ہمیشہ میرے برخلاف ہوتا ہے۔ |
| 11. Where are her children's toys? | ۱۱۔ اس کے بچوں کے کھلونے کہاں ہیں؟ |
| 12. All came except your brother. | ۱۲۔ تمہارے بھائی کے سوا سب آئے |
| 13. You are not fit for this work. | ۱۳۔ تم اس کام کے اہل (لائق) نہیں ہو۔ |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

چونکہ تم محنتی نہیں ہو۔ اس لئے تم کو انعام نہیں مل سکتا۔ بچوں کے کھلونے فرش پر ہیں۔ تمہارے بھائی کا چھاپہ خانہ دفتر سے اوپر ہے۔ اُن بدمعاشوں کے وعدے بالکل جھوٹے تھے۔ کمرہ سے باہر نکل آؤ۔ وہ نوکری کے لائق نہیں ہے کیا تم اس بے گناہ آدمی کی مدد نہیں کر سکتے۔ مجھے چھٹی ملنی چاہیئے۔ کپڑوں کا ایک جوڑا لاؤ۔ اس لڑکے کے اُستاد خفا کیوں تھے۔ پہلی جماعت کی فیس کیا ہے۔ اس نے دس سے زیادہ آم کھا لئے۔ رام جماعت میں میرے سوا سب سے اوپر ہے۔ تم کو ہمارے حکم کے خلاف اسے یہاں نہیں بلانا چاہیئے۔ کیونکہ وہ بڑا بد دیانت ہے۔ اگرچہ ہم میں سے کوئی امیر نہیں ہے۔ لیکن ہم کو ایک دوسرے کی مدد کرنی چاہیئے۔ کیا تم ہمارے اور اُن آدمیوں کے واسطے گرم چائے نہیں لا سکتے۔ سب لڑکوں کو پونے دس بجے آنا چاہیئے۔

چپڑاسی کو دس بجنے میں بیس منٹ پر سکول کھولنا چاہیئے۔ ہم نے آپ کے پٹواری کے لڑکے کو باغ میں دیکھا۔ سستی بڑی خراب چیز ہے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

You ought to help this man, because he is very poor. London is the capital of *England*. These men should get nothing except a few loaves of bread. Her husband is a clerk in the press. The soldiers' camp was on the hill on the 7th November. No body should beat this dog. May I look at your brother's pictures? None of those boys can pass the *examination*. This woman's house is above the market and as high as your friend's. Has any of your friends sufficient paper? How many *boys* of your class can pass easily? You should take only as much milk as you can drink. *Bravery* is a very good quality.

سوال۔ جن لفظوں کے نیچے خط کھنچا ہے۔ ان کا پارٹ آو سپیچ۔ نمبر۔ جینڈر اور کیس بتاؤ۔

## سبق نمبر ۲۱

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Cook | کُک | باورچی | As well as | ایز ویل ایز | نیز۔ بھی |
| Kitchen | کچن | باورچی خانہ | Either | آئیدر | یا |
| Lame | لیم | لنگڑا | or | آور | یا |
| Liar | لائر | جھوٹا | Neither | نائیدر | نہ |
| Manager | مینیجر | مینیجر | Nor | نور | نہ |
| Proprietor | پروپرائٹر | مالک | Neck | نیک | گردن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Native | نیٹو | اصلی باشندہ | Throat | تھروٹ | حلق |
| Player | پلیئر | کھلاڑی | Nose | نوز | ناک |
| Relative | ریلیٹو | رشتے دار | Liver | لوَر | جگر |
| Shame | شیم | شرم | Ear | اِیَر | کان |
| Duty | ڈیوٹی | فرض | Almond | آمنڈ | بادام |
| Exhibition | ایگزہبشن | نمایش | Tonic | ٹانک | مقوی |
| General | جنرل | جرنیل | Sugarcane | شوگرکین | گنّا |
| Factory | فیکٹری | کارخانہ | Sweetmeat | سویٹ میٹ | مٹھائی |
| Perseverance | پرسویرینس | استقلال | Daughter-in-law | ڈاٹران لا | بہو |
| Diligence | ڈلیجنس | محنت | To do duty | ٹو ڈو ڈیوٹی | فرض ادا کرنا |
| Baker | بیکر | نانبائی | Father-in-Law | فادران لا | خسر |
| Brain | برین | دماغ | Promotion | پروموشن | ترقی |
| | | | Carefully | کیرفلی | سوچ سمجھ کر |

# گرامر

(۱) I were ill میں بیمار تھے (۲) We was ill. ہم بیمار تھا۔
یہ دونوں فقرے غلط ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اگر subject (فاعل)
siugular (واحد) ہو تو verb (فعل) بھی singular (واحد)
استعمال ہوتا ہے۔ اور اگر plural (جمع) ہو تو فعل بھی plural (جمع)
استعمال ہوتا ہے۔ اس لئے پہلے فقرہ میں "were" کی جگہ was اور
دوسرے میں was کی جگہ were استعمال کرنا چاہیئے:-

1. I was ill. میں بیمار تھا۔

2. We were ill. ہم بیمار تھے۔

(۲) اب ایک اور ضروری بات ملاحظہ ہو۔ فعل "am" اور "is" دونوں
singular (واحد) ہیں۔ اور subject (فاعل) "I" (میں) بھی

singular (واحد) ہے۔ لیکن اس کے لئے صرف "am" استعمال ہوتا ہے۔ اور "is" نہیں ہوتا چنانچہ "I am" تو ٹھیک ہے لیکن "I is" غلط ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بعض فعل صرف ایسے subject (فاعل) کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ جو first person میں ہو۔ اور بعض صرف second یا third person میں استعمال ہوتے ہیں جیسے "am" صرف first person والے subject یعنی I کے لئے استعمال ہوتا ہے اور "is" صرف third person والے کے لئے۔ یعنی it-she-he وغیرہ اور ہر ایک singular noun کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ پس معلوم ہؤا۔ کہ فعل کو ٹھیک طرح استعمال کرنے کے لئے یہ بھی دیکھنا ضروری ہوتا ہے۔ کہ اس کے subject کا number اور person کیا ہے۔ جب اس کا number اور person معلوم ہو گیا۔ تو اس number اور person کے subject کے لئے جو فعل استعمال ہوتا ہے۔ وہی استعمال کرنا چاہیئے۔ اور جس طرح استعمال ہوتا ہے۔ اسی طرح کرنا چاہیئے۔ چنانچہ پچھلے سبقوں سے آپ کو معلوم ہو گیا ہوگا۔ کہ am صرف first person اور singular number یعنی I کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً I am میں ہوں "is" صرف third person اور singular number یعنی it-she-he اور ہر ایک singular noun کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً She is here. وہ یہاں ہے۔

"are" ہر ایک ایسے subject کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ جو plural ہو۔ خواہ اس کا person کوئی ہو مثلاً

(۱) ہم ہیں We are. (۲) تم ہو You are.

(۳) وہ ہیں They are.

اسی طرح فعل "has" اور third person اور Singular number والے پروناؤن اور ہر ایک سنگلر ناؤن (اسم واحد) کے لئے "hast" صرف

second person اور singular number والے پروناؤن کے

لئے اور " have " ہر ایک person اور plural number

والے پروناؤن اور ہر ایک پلورل ناؤن (اسم جمع) کے لئے استعمال

ہوتا ہے۔ مگر I کے لئے بھی اگرچہ یہ singular ہے " have "

ہی استعمال ہوتا ہے۔

فعل " could " " can " " may " اور " should "

ہر ایک قسم کے subject اور سنگلر اور پلورل دونوں کے لئے استعمال

ہوتے ہیں۔ باقی فعلوں کی بابت ان باتوں کا ذکر ہم آئندہ سبقوں میں کریں گے۔

نوٹ۔ جیسا کہ پہلے ہی بیان ہو چکا ہے۔ اردو میں ادب کے طور پر بڑوں

اور بزرگوں کے لئے plural verb استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً میرے والد

بیمار ہیں۔ لیکن انگریزی میں singular subject (فاعل واحد) کے

لئے ہمیشہ singular verb (فعل واحد) ہی استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

میرے والد بیمار تھے۔ My father was ill.

منیجر صاحب یہاں نہیں ہیں۔ The Manager is not here.

۳۔ اگر دو یا زیادہ nominative یعنی subject فاعل

(جو singular number میں ہوں) conjunction " and " کے

ذریعہ ملے ہوئے ہوں تو فعل plural (جمع) استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

۱۔ میرا کتا اور بلی بیمار ہے — 1. My dog and cat are ill.

۲۔ تمہاری کتاب اور گھڑی میز پر تھی — 2. Your book and watch were on the table.

لیکن اگر subject سے پہلے each یا every ہو۔ تو فعل

singular (واحد) استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

۱۔ ہر ایک لڑکا اور لڑکی حاضر تھی — 1. Each boy and girl was present.

۲۔ ہر ایک گھوڑا کتا اور بلی میری ہے — 2. Every horse, dog, and cat is mine.

اسی طرح اگر دو یا زیادہ singular nouns ایک ہی شخص کے لئے subject کے طور پر استعمال ہوئے ہوں تو فعل singular (واحد) استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. The proprietor and Manager of the press is here. } چھاپہ خانہ کا مالک اور منیجر یہاں ہے

اگر مالک اور منیجر الگ الگ شخص ہوں تو فعل plural یعنی جمع استعمال کرنا چاہیئے۔ اور article دونوں کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔

2. The proprietor and the manager of the press are here. } ۱۔ چھاپہ خانہ کے مالک اور منیجر یہاں ہیں

۴۔ جب دو subjects کو "as well as" conjunction کے ذریعہ ملایا جاتا ہے۔ تو verb کا number اور person پہلے subject کے مطابق ہوتا ہے۔

1. Mohan as well as his father is here. } ۱۔ موہن نیز اُس کے والد یہاں ہیں

2. Two servants as well as their master are here. } ۲۔ دو نوکر نیز ان کا مالک یہاں ہے

۵۔ اسی طرح جب کسی singular noun کو کسی دوسرے noun کے ساتھ preposition "with" کے ذریعہ ملایا جاتا ہے۔ تو singular verb (فعل واحد) استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. The General with his soldiers was there. } ۱۔ جنرل معہ اپنے سپاہیوں کے وہاں تھا۔

2. The father with all his sons went to Lahore. } ۲۔ باپ معہ تمام بیٹوں کے لاہور کو گیا۔

۶۔ جب دو یا دو سے زیادہ singular subjects کے درمیان "or" یا "nor" ہو۔ تو singular verb استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. Either Sohan or Mohan is wrong.
2. Neither Sohan nor Mohan was wrong.

۱۔ یا تو سوہن غلطی پر ہے یا موہن۔ ۲۔ نہ سوہن اور نہ موہن غلطی پر تھا۔

لیکن اگر ان میں سے کسی کا plural number ہو۔ تو plural subject کو verb کے ساتھ رکھکر plural verb استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

سوہن یا اُسکے دوست غلطی پر ہیں Sohan or his friends are wrong.

اور اگر دو یا زیادہ subjects مختلف persons کے ہوں۔ یعنی کوئی تو first person کا ہو اور کوئی second یا third person کا ہو تو verb کا person وہی ہوتا ہے۔ جو اس subject کا ہو جو verb کے ساتھ رکھا گیا ہو۔ مثلاً

1. Neither you nor I am ill. ۱۔ نہ تو تم بیمار ہو اور نہ میں۔
2. Either you or he is a liar. ۲۔ یا تو تم یا وہ جھوٹا ہے۔

۷۔ جب first person کے کسی pronoun کو second یا third person کے کسی pronoun کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ تو first person کا pronoun بعد میں آتا ہے۔ اور جب second person کے pronoun کو کسی دوسرے person کے pronoun کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ تو second person کا pronoun پہلے آتا ہے۔ مثلاً

1. You and I should go there. ۱۔ تم کو اور مجھے وہاں جانا چاہیئے۔
2. He and I have fifty horses ۲۔ اس کے اور میرے پاس پچاس گھوڑے ہیں۔
3. That dog is both his and mine. ۳۔ وہ کتا اسکا اور میرا دونوں کا ہے
4. Your horse and mine are both lame. ۴۔ تمہارا گھوڑا اور میرا دونوں لنگڑے ہیں۔

5. You and he are very smart. ۵۔ تم اور وہ بڑے چست و چالاک ہو

## مثالیں

1. Ahmad and his sister are in the class. ۱۔ احمد اور اس کی بہن جماعت میں ہے

2. Niaz as well as Sohan is a good player. ۲۔ نیاز نیز سوہن اچھا کھلاڑی ہے

3. The table and chair are mine. ۳۔ میز اور کرسی میری ہے

4. I with all my children was in the Punjab last year. ۴۔ میں معہ تمام بچوں کے پچھلے سال پنجاب میں تھا

5. Only one woman and one girl were ill. ۵۔ صرف ایک عورت اور ایک لڑکی بیمار تھی

6. You and he have no shame. ۶۔ آپکو اور اس کو کوئی شرم نہیں ہے

7. Either you or he has no shame. ۷۔ یا تو تمہیں یا اسے کوئی شرم نہیں ہے

8. Either he or my friends were honest. ۸۔ یا تو وہ یا میرے دوست دیانتدار تھے

9. Neither he nor I am a liar. ۹۔ نہ وہ اور نہ میں جھوٹا ہوں

10. Neither she nor her relatives have a good house. ۱۰۔ نہ اسکے پاس نہ اس کے رشتہ داروں کے پاس کوئی عمدہ مکان ہے

11. Every man and boy should do his duty. ۱۱۔ ہر مرد اور لڑکے کو اپنا فرض ادا کرنا چاہیئے

12. They and I can finish this work. ۱۲۔ وہ اور میں یہ کام ختم کر سکتے ہیں

13. Those watches are both hers and mine. ۱۳۔ وہ گھڑیاں اس کی اور میری دونوں کی ہیں

14. Give these coolies eight annas each { ۱۴۔ ان قلیوں کو آٹھ آٹھ آنے دو

15. We had neither men nor money { ۱۵۔ ہمارے پاس نہ آدمی تھے ۔ اور نہ روپیہ ۔

---

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

طالب علم کو ان فقروں کا ترجمہ خوب سوچ کر کرنا چاہیئے ۔ میرے پاس اور اس کے پاس بچپن سے زیادہ گھوڑے تھے ۔ نہ احمد اور نہ احمد کے والد بیمار ہیں ۔ ایک گھوڑا اور ایک گھوڑی اس کی ہے ۔ یا تو تم یا تمہارا دوست جھوٹا ہے ۔ موہن کی ہر ایک گائے اور گھوڑا لاغر تھا ۔ مگر سوہن کے سب گھوڑے اور گائیں مضبوط تھیں ۔ احمد نیز اس کے بچے بیمار تھے ۔ سوداگر کو معہ قلیوں کے یہاں ہونا چاہیئے ۔ اس کام میں محنت اور استقلال بہت ضروری ہے ۔ نہ اس کو اور نہ تمہیں کچھ شرم ہے ۔ وہ کارخانے میرے اور اس کے دونوں کے تھے ۔ اس جماعت کے لڑکوں اور لڑکیوں کو ایک ایک گھڑی بطور انعام دو ۔ نہ میرے دوست کا لڑکا اور نہ تمہارا بھائی جلدی پڑھ سکتا ہے ۔ فضل دین معہ اپنے بچوں کے کل لاہور چلا گیا ۔ اور اب تم اس کے ساتھ نہیں رہ سکتے ۔ وہ گھوڑا اور گھوڑی میری تھی ۔ ہم نے ان بچوں کو دو دو گیند دئے ۔ موہن اور سوہن نیز ان کا نوکر دوکان میں ہے ۔ وہ نہ لاہور کو گئے نہ بریلی ۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

Either the cook or his brother was in the kitchen. He got neither money nor bread. Either you or I was wrong. Sohan as well as Ahmad came late. Every boy and girl was present. The Headmaster with all his boys went to the exhibition. The proprietor and manager of this factory is a native of Africa. You and he were

absent yesterday. My father-in-law cannot help you in this matter. Almond is a very good and safe tonic for brain. She got neither promotion nor a prize.

## سبق نمبر ۲۲

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Receipt | رسیدٹ | رسید | Chain | چین | زنجیر |
| Compliments | کمپلیمنٹس | آداب | Horn | ہورن | سینگ |
| Lady | لیڈی | شریف عورت | Helpless | ہیلپلیس | لاچار |
| Gentleman | جینٹلمین | شریف آدمی | High | ہائی | اونچا |
| Company | کمپنی | کمپنی صحبت | Hard (چیزوں کیلئے) | ہارڈ | سخت |
| | | | Dishonest | ڈس آنسٹ | بددیانت |
| Certificate | سرٹیفکیٹ | سند | To obey | ٹو اوبے | حکم ماننا |
| Never mind | نیور مائنڈ | کچھ مضائقہ نہیں | Soft | سوفٹ | نرم |
| To Chain | ٹوچین | زنجیر لگانا | To post | ٹو پوسٹ | ڈاک میں ڈالنا تعینات کرنا |
| Appetite | ایپٹائٹ | بھوک | To send for | ٹوسینڈ فور | منگوانا |
| Boat | بوٹ | کشتی | To use | ٹو یوس | استعمال کرنا |
| Corn | کورن | اناج | Neighbour | نیبر | ہمسایہ |
| Voice | وائیس | آواز | Careless | کیرلیس | بے پرواہ |
| Son-in-law | سن اِن لا | داماد | Rent | رینٹ | کرایہ |
| To hear | ٹو ہیر | سننا | To sign | ٹو سائن | دستخط کرنا |
| To listen | ٹو لسن | کان دھر کر سننا | Ought to go | اوٹ ٹو گو | جانا چاہیئے |
| Future | فیوچر | آئندہ | Ought to come | اوٹ ٹو کم | آنا چاہیئے |
| In future | اِن فیوچر | آئندہ زمانہ میں | Past | پاسٹ | گذشتہ (گذرا ہوا) |

نوٹ ۔۱۔ اس سبق میں ہم نے Infinitive کے لفظ to کا تلفظ نہیں دیا۔ اور نہ اگلے سبقوں میں دیں گے۔ اس لئے اس کو محذوف سمجھا جائے۔

نوٹ ۔۲۔ should (چاہیئے) کی جگہ ought (اَوٹ) بھی استعمال ہوتا ہے۔ لیکن اس کے بعد اصل فعل کا infinitive جوں کا توں استعمال ہوتا ہے۔ اور should سے بہ زیادہ زوردار لفظ ہے۔ یہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ کسی کام کا کرنا ہمارا فرض ہے۔

## مثالیں

1. You ought to obey your teachers. ۱۔ تم کو اپنے استادوں کا حکم ماننا چاہیئے

2. Every man ought to help his friends and neighbours. ۲۔ ہر ایک آدمی کو اپنے دوستوں اور ہمسایوں کی مدد کرنی چاہیئے

## TENSE (ٹینس) یعنی فعل کا زمانہ اور اُس کی تین بڑی قسمیں

1. I write. ۱۔ میں لکھتا ہوں۔
2. I wrote. ۲۔ میں نے لکھا۔
3 I have written. ۳۔ میں نے لکھا ہے
4. I will write. I shall write. ۴۔ میں لکھوں گا۔

ان فقروں میں فعل تو ایک ہی استعمال کیا گیا ہے۔ یعنی "to write" (لکھنا)۔ لیکن جوں کا توں نہیں۔ بلکہ تین مختلف صورتوں میں۔ پہلے فقرہ میں "infinitive" (مصدر) کا "to" اڑا کر اس کی اصلی صورت کو استعمال کیا گیا ہے۔ دوسرے اور تیسرے فقروں میں اصل صورت

کے حرفوں میں کچھ کمی بیشی کر کے فعل کو استعمال کیا گیا ہے - اور تیسرے فقرہ میں اصل فعل سے پہلے ایک اور فعل یعنی " have " بھی لگا دیا گیا ہے - چوتھے اور پانچویں فقروں میں اصل صورت سے پہلے فعل will اور shall لگایا گیا ہے - کیا ہم ایک صورت کی جگہ دوسری استعمال کر سکتے ہیں - ہرگز نہیں - اس کی وجہ یہ ہے - کہ write (لکھتا ہوں) بتاتا ہے کہ فعل یعنی لکھنے کا کام زمانۂ حال میں یعنی اس زمانہ میں جو گذر رہا ہے ہوتا ہے wrote (لکھا) ظاہر کرتا ہے کہ فعل زمانۂ ماضی میں ختم ہؤا - یعنی اُس زمانہ میں جو گذر چکا ہے - اور have written (لکھا ہے) سے ظاہر ہوتا ہے - کہ فعل ابھی زمانۂ حال میں ختم ہؤا ہے - will write اور shall write سے معلوم ہوتا ہے کہ فعل زمانۂ مستقبل میں ہو گا - یعنی اُس زمانہ میں جو ابھی آنے والا ہے -

پس معلوم ہؤا کہ ہر ایک زمانہ کے لئے فعل کو الگ الگ صورت میں استعمال کیا جاتا ہے - فعل کے زمانہ کو انگریزی میں tense ٹینس کہتے ہیں - اگر فعل زمانۂ حال میں ہوتا ہو - ہو رہا ہو یا ہو چکا ہو تو اس کے tense کو present tense (زمانۂ حال) کہتے ہیں - اگر زمانۂ ماضی میں ہوا ہو تو past tense (زمانۂ ماضی) کہتے ہیں - اور اگر آئندہ زمانہ میں ہونے والا ہو - تو اُس کو future tense (زمانۂ مستقبل) کہتے ہیں -

## مثالیں

| | | |
|---|---|---|
| 1. Present tense | I write | میں لکھتا ہوں - آئی رائٹ |
| | I have written | میں نے لکھا ہے - آئی ہیو رِٹن |
| 2. Past tense | I wrote | میں نے لکھا - آئی روٹ |
| Future Tense | I will write | میں لکھونگا { آئی وِل رائیٹ |
| | I shall write. | آئی شیل رائیٹ } |

پس معلوم ہؤا کہ tense کی تین قسمیں ہیں (۱) present tense (فعل حال) (۲) past tense (فعل ماضی) اور (۳) future tense

(فعل مستقبل)

نوٹ - have written (لکھا ہے)۔ اردو میں اس فعل کے tense کو past (ماضی) کی قسم میں شمار کرتے ہیں۔ لیکن انگریزی میں اسے present tense پریزنٹ ٹینس میں شمار کیا جاتا ہے - اس کی وجہ ہم آئندہ بیان کرینگے - اس جگہ ہم کچھ اور ہی بیان کرنا چاہتے ہیں -

دیکھئے اوپر بیان کی ہوئی مثالوں میں ایک ہی فعل to write (لکھنا) کو ہم نے تین مختلف صورتوں میں استعمال کیا ہے۔ یعنی ایک جگہ write دوسری جگہ wrote اور تیسری جگہ written استعمال کیا ہے - اسی طرح ہر ایک verb کی تین صورتیں ہوتی ہیں۔ جو مختلف tenses بنانے کے لئے استعمال ہوتی ہیں - اور خواہ کوئی بھی tense بنانا ہو۔ انہی تین صورتوں میں سے کسی نہ کسی کو استعمال کیا جاتا ہے - صورت کو انگریزی میں form فُورم کہتے ہیں -

ان تین صورتوں کے نام یہ ہیں :-

(۱) present پریزینٹ (۲) past پاسٹ

(۳) past participle پاسٹ پارٹیسپل -

verb کی ان تین forms یعنی صورتوں کو فعل کے تین ضروری حصے بھی کہتے ہیں۔ کیونکہ ہر ایک tense انہی صورتوں سے یا ان صورتوں کی مدد سے بنایا جاتا ہے - اب ہم چند فعلوں کی یہ مختلف صورتیں بطور مثالوں کے درج کر کے اس سبق کو یہیں ختم کئے دیتے ہیں۔ اور اس کے متعلق باقی باتیں اگلے سبق میں بیان کریں گے:-

| *Infinitive* | *Present* | *Past* | *Past participle* |
|---|---|---|---|
| To go جانا گو | go گو | went وینٹ | gone گون |
| To do کرنا ڈو | do ڈو | did ڈِڈ | done ڈن |
| To write لکھنا رائیٹ | write رائیٹ | wrote روٹ | written رِٹن |
| To see دیکھنا سی | see سی | saw سا | seen سِین |

| To walk واک چلنا | walk واک | walked واکڈ | walked واکڈ |
|---|---|---|---|
| To play پلے کھیلنا | play پلے | played پلیڈ | played پلیڈ |
| To live لِو رہنا | live لِو | lived لِوڈ | lived لِوڈ |
| To place پلیس رکھنا | place پلیس | placed پلیسڈ | placed پلیسڈ |

## مثالیں

1. Sign the receipt and take the money. — ۱۔ رسید پر دستخط کرو اور روپیہ لو
2. Post these few letters. — ۲۔ ان تھوڑی سی چٹھیوں کو ڈاک میں ڈالدو۔
3. Give my best compliments to your father. — ۳۔ اپنے والد کی خدمت میں میرا بہت بہت آداب عرض کرنا
4. You are very careless. — ۴۔ تم بہت بے پرواہ ہو۔
5. Have you any certificate? — ۵۔ کیا تمہارے پاس کوئی سند ہے۔
6. Send for a tonga at once, because I cannot walk. — ۶۔ فوراً ایک ٹانگہ منگواؤ کیونکہ میں چل نہیں سکتا
7. As I have no appetite, do not bring any thing for me. — ۷۔ چونکہ مجھے بھوک نہیں ہے اس لئے میرے واسطے کوئی چیز مت لاؤ۔
8. What is the rent of this house? — ۸۔ اس مکان کا کیا کرایہ ہے؟
9. Where are *my umbrella* and hat? — ۹۔ میرا چھاتا اور ٹوپی کہاں ہے؟
10. Never make such a mistake in future. — ۱۰۔ آئندہ ایسی غلطی ہرگز نہ کرنا
11. You should not live in such a bad company. — ۱۱۔ تم کو ایسی بری صحبت میں نہیں رہنا چاہیئے

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

اس مکان کی دیواریں بہت اونچی ہیں ۔ ان لڑکیوں کا سبق بہت مشکل نہیں ہونا چاہیئے ۔ تم کو اس کاغذ پر چٹھی نہیں لکھنی چاہیئے ۔ وہ گٹھڑی اُٹھا نہ سکا کیونکہ (وہ) بہت بھاری تھی ۔ میں یہ قلم استعمال کروں ؟ میں تمہاری آواز سُن نہیں سکتا ۔ کیونکہ تم بہت دور ہو ۔ اُس گائے کے سینگ نہیں تھے ۔ اس زنجیر کی قیمت کیا ہے ؟ کیا آپ مجھے فضل داد کے داماد کا پتہ بتا سکتے ہیں ۔ وہ لوگ شاید اِن لاچار عورتوں کی مدد کریں ۔ تم کو بہت تابعدار ہونا چاہیئے ۔ تمہارے بھائی کا لڑکا ذہین طالب علم نہیں ہے ۔ مگر بڑا محنتی ہے ۔ سب لڑکوں کو اپنے ماں باپ کا حکم ماننا چاہیئے ۔ اور محنت کرنی چاہیئے ۔ موہن اور سوہن نیز ان کی والدہ راولپنڈی میں ہے یہ گھڑی اور زنجیر اُس کی ہے ۔ مہربانی کر کے مجھے اپنا سرٹیفکیٹ دکھایئے سیکرٹری صاحب معہ تمام ممبروں کے دفتر میں ہیں ؛

اُردو میں ترجمہ کرو۔

Show me the receipt. Give your mother my best compliments. Is that boy very careless? How many certificates has he? Can you send for a coolie? My sister has no appetite, because she has got fever. You should use very easy words. May I tell him the price of these books, knives, and pens? Why could she not bring him a map of Africa?

Neither they nor we can repair this house. My friend with all his servants is now at Fatehgarh.

# سبق نمبر ۲۳

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Tree | ٹری | درخت | Wages | ویجز | مزدوری |
| Almanac | آلمنیک | جنتری | Prince | پرنس | شہزادہ |
| Silk | سلک | ریشم | For the sake of | فوردی سیک آو | کی خاطر |
| Peon | پین | چپراسی | Income | انکم | آمدنی |
| Sugar | شوگر | چینی | Instead of | ان سٹیڈ آو | کی جگہ |
| Matches | میچز | دیاسلائی | Pear | پیئر | ناشپاتی |
| Relation | ریلیشن | نسبت۔ رشتہ دار | Cough | کف | کھانسی |
| Pleader | پلیڈر | وکیل | To cough | کف | کھانسنا |
| Sour | سور | کھٹا | To consult | کنسلٹ | مشورہ کرنا |
| Shirt | شرٹ | قمیص | Place | پلیس | جگہ |
| Case | کیس | مقدمہ (حالت) | To sew | سو | سینا |
| Acquaintance | اکوینٹنس | واقفیت | By post | بائی پوسٹ | بذریعہ ڈاک |
| Power | پوور | طاقت | By peon | بائی پین | چپراسی کے ہاتھ |
| Arrangement | ارینجمینٹ | بندوبست انتظام | To stay | سٹے | ٹھیرنا |
| To arrange (for) | ارینج (فور) | بندوبست کرنا انتظام کرنا | Next | نیکسٹ | اگلا |
| | | | Under | انڈر | کے نیچے |
| Acquainted with | اکوینٹڈ وِد | (سے) واقف | Just | جسٹ | ابھی |
| Government | گورنمنٹ | حکومت | To try | ٹرائی | کوشش کرنا آزمانا |
| Beyond | بیانڈ | سے پرے سے باہر | To lean | ٹولین | سے ٹیک لگانا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| To the last | ٹو دی لاسٹ | آخر دم تک | Till | ٹِل | تک |
| | | | Well | وَیل | اچھی طرح۔ کنواں |
| To cry | کرائی | چیخنا | To wrap | رَیپ | لپیٹنا |
| To dive | ڈائو | غوطہ لگانا | To dip | ڈِپ | ڈبونا |

# گرامر

پچھلے سبق میں verb کی تین ضروری صورتوں یا حصوں یعنی past - present اور past participle کی جو مثالیں دی گئی ہیں۔ اُن سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ present بنانے کے لئے Infinitive (مصدر) کا to اڑا دیا جاتا ہے۔ یعنی فعل کی صرف اصل صورت استعمال ہوتی ہے۔ مثلاً to do سے do لیکن past اور past participle بنانے کے لئے بعض فعلوں کے present کے آخر میں حرف d یا ed لگائے جاتے ہیں۔ اگر فعل کا آخری حرف "e" ہو۔ تو "d" ورنہ "ed" لگاتے ہیں) مثلاً love سے loved اور walk سے walked اور اگر آخری حرف y ہو اور y سے پہلے کوئی consonant ہو تو "y" کو اڑا کر ied لگاتے ہیں۔ مثلاً try سے tried ٹرائیڈ۔

نوٹ۔ اگر وَرب کے آخر میں صرف ایک consonant ہو۔ اور اُس سے عین پہلے ایک ہی vowel ہو تو past اور Past participle میں وہ consonant دو دفعہ استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً beg سے begged — whip سے whipped اور sin گناہ کرنا سے sinned۔

مگر بہت سے فعل ایسے ہیں۔ جن کے متعلق کوئی قاعدہ مقرر نہیں ہے مثلاً see سے saw اور seen —write رائٹ سے wrote اور written

اس قسم کے فعلوں کی مختلف صورتیں اس سبق کے آخر میں لکھدی گئی ہیں۔
اب ہم اس سبق میں ایک اور ضروری بات بتا دینا چاہتے ہیں۔ اور وہ یہ کہ tense کی جو تین قسمیں پہلے بیان ہو چکی ہیں۔ یعنی present tense past tense اور future tense۔ یہ tense ٹینس کی صرف تین بڑی قسمیں ہیں۔ اور ہر ایک tense کی آگے کئی کئی قسمیں ہیں۔ چنانچہ اب ہم ان کو بیان کرتے ہیں۔

1. Umar Din writes letters. ۱ عمر دین چٹھیاں لکھتا ہے۔

2. Umar Din is writing letters. ۲۔ عمر دین چٹھیاں لکھ رہا ہے۔

3. Umar Din has written letters just now. ۳۔ عمر دین نے چٹھیاں ابھی لکھی ہیں

ان تینوں فقروں میں فعل بھی ایک ہی ہے۔ اور فعل کا tense (زمانہ) بھی ایک ہی ہے۔ یعنی present tense (زمانۂ حال) پھر کیا وجہ ہے۔ کہ ایک فقرہ میں فعل writes رائیٹس (لکھتا ہے) دوسرے میں is writing "ازرائیٹنگ" (لکھ رہا ہے) اور تیسرے میں has written "ہیز رِٹن" (لکھی ہیں) استعمال کیا گیا ہے۔ یعنی فعل کو مختلف صورتوں میں استعمال کیا گیا ہے۔ اور اصل فعل سے پہلے دوسرے فعل is اور "has" استعمال کئے گئے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اگرچہ tense (زمانہ) اصل میں ایک ہی ہے۔ لیکن مطلب میں تھوڑا تھوڑا فرق ہے جب ہم کہتے ہیں writes (لکھتا ہے) تو اس کا مطلب یہ نہیں ہوتا۔ کہ عمر دین اس وقت بھی ضرور لکھ رہا ہے۔ جبکہ فقرہ ہمارے منہ سے نکلا ہے۔ لیکن جب ہم کہتے ہیں۔ is writing (لکھ رہا ہے) تو اس کا مطلب ضرور یہی ہوتا ہے۔ کہ وہ اس وقت بھی لکھ رہا ہے۔ اور جب ہم کہتے ہیں has written (لکھی ہیں) تو اس کا مطلب کچھ اور ہی ہوتا ہے۔ اور وہ یہ کہ لکھنے کا کام ابھی زمانۂ حال میں ختم ہوا ہے۔ پس معلوم ہوا کہ present tense (فعل حال) ہمیشہ بالکل ایک ہی مطلب میں استعمال نہیں ہوتا۔ اس کو کئی طرح

استعمال کیا جاتا ہے۔ جس سے مطلب میں فرق پیدا ہو جاتا ہے۔ اس لئے اس کی کئی قسمیں ہیں۔ پہلی قسم وہ ہے۔ جس سے یہ بالکل معلوم نہیں ہوتا۔ کہ فعل زمانہ حال میں برابر ہو رہا ہے۔ یا حال ہی میں ختم ہو چکا ہے۔ مثلاً

(۱) عمر دین لکھتا ہے۔ Umar Din writes اس tense کو present indefinite tense کہتے ہیں۔ لفظ indefinite کے معنی ہیں "نامعلوم"

دوسری قسم وہ جس سے یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ فعل ختم نہیں ہؤا۔ بلکہ زمانۂ حال میں برابر ہو رہا ہے۔ مثلاً

۱۔ عمر دین لکھ رہا ہے۔ Umar Din is writing

اس کو present continuous tense یا present imperfect tense پریزنٹ امپرفیکٹ یا پریزنٹ کنٹنیوس ٹینس کہتے ہیں imperfect کے معنی ہیں نامکمل۔ ادھورا۔ اور continuous کے معنی ہیں لگاتار۔ تیسری قسم وہ ہے کہ جس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ فعل زمانۂ حال ہی میں ختم ہؤا ہے۔ مثلاً۔ عمر دین نے ابھی لکھا ہے۔ Umar Din has written just now.

اس کو present perfect tense کہتے ہیں۔ perfect کے معنی مکمل ختم ہو چکا۔

اب ایک اور ضروری بات ملاحظہ ہو۔

(۱) فضل دین پڑھ رہا ہے۔ (۲) فضل دین ایک گھنٹے سے پڑھ رہا ہے۔

دونوں فقروں سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ پڑھنے کا کام ہو رہا ہے۔ مگر پہلے فقرہ سے یہ معلوم نہیں ہوتا۔ کہ پڑھنے کا کام کب سے ہو رہا ہے۔ لیکن دوسرے فقرے سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے۔ اردو میں دونوں موقعوں پر ایک ہی tense استعمال کرتے ہیں۔ لیکن انگریزی میں الگ الگ tense استعمال ہوتے ہیں۔ اگر یہ معلوم نہ ہو۔ کہ فعل کب سے ہو رہا ہے۔ تو present imperfect tense استعمال کرتے ہیں۔ جو اوپر بیان ہو چکا ہے۔ مثلاً۔ فضل دین پڑھ رہا ہے Fazal Din is reading.

اور اگر یہ معلوم ہو۔ کہ فعل کب سے ہو رہا ہے۔ تو دوسرا tense استعمال کرتے ہیں۔ جیسے present perfect continuous پریزنٹ پرفیکٹ کنٹینوس کہتے ہیں۔ مثلاً

Fazal Din has been reading for an hour. } فضل دین ایک گھنٹہ سے پڑھ رہا ہے۔

یہ tense "present tense" کی چوتھی قسم ہے۔

پس معلوم ہوا کہ present tense کو چار طرح استعمال کیا جاتا ہے ایک تو اس طرح کہ کچھ معلوم نہ ہو۔ کہ فعل ہو رہا ہے۔ یا ختم ہو چکا ہے۔ اس کو indefinite form (صورت نامعلوم) کہتے ہیں۔ دوسرے اس طرح کہ اس سے معلوم ہو جائے کہ فعل برابر ہو رہا ہے۔ اس کو imperfect form (صورت ناتمام۔ ادھوری صورت) یا continuous form (جاری رہنے والی صورت) کہتے ہیں۔ تیسرے اس طرح کہ جس سے معلوم ہو جائے کہ فعل ختم ہو چکا ہے۔ اس کو perfect form (صورت مکمل) کہتے ہیں۔ چوتھی وہ صورت کہ جس سے یہ معلوم ہو کہ فعل کب سے ہو رہا ہے۔ اس کو perfect continuous کہتے ہیں۔ اسی طرح past tense اور future tense میں بھی یہ چاروں صورتیں پائی جاتی ہیں۔ ان کے نام وہی ہیں جو اوپر بیان ہو چکے۔ اور ان کا مطلب بھی وہی ہے۔ غرضکہ tense کی قسمیں اصل میں تو تین ہی ہیں۔ لیکن ہر ایک tense کی چار چار صورتیں forms ہونے سے tense کی کل بارہ قسمیں ہوئیں ان کے نام معہ مثالوں کے نیچے درج ہیں:۔

(۱) present indefinite پریزنٹ انڈیفینیٹ۔ مثلاً I do میں کرتا ہوں

(۲) present imperfect پریزنٹ اِمپرفیکٹ۔ مثلاً I am doing. آئی ایم ڈوئنگ (میں کر رہا ہوں)۔

(۳) present perfect پریزنٹ پرفیکٹ (ماضی قریب) I have done. آئی ہیو ڈن (میں نے کیا ہے)

(۴) present perfect continuous

I have been doing for an hour پریزینٹ پرفیکٹ کنٹینوس
آئی ہیو بین ڈوئنگ فور این آور (میں ایک گھنٹہ سے کام کر رہا ہوں)
I did. (ماضی مطلق) پاسٹ انڈیفینیٹ past indefinite (۵)
I was doing. (میں نے کیا) (۶) پاسٹ امپرفیکٹ past imperfect
(میں کرتا تھا یا میں کر رہا تھا)۔ (۷) past perfect پاسٹ پرفیکٹ
(ماضی بعید) آئی ہیڈ ڈن۔ I had done. میں نے کیا تھا (۸)
پاسٹ پرفیکٹ کنٹینوس past perfect continuous
آئی ہیڈ بین ڈوئنگ فور این I had been doing for an hour.
آور (میں ایک گھنٹہ سے کر رہا تھا) (۹ future indefinite. فیوچر
انڈیفینیٹ (فعل مستقبل) I will do. اور I shall do.
میں کروں گا۔ (۱۰) future imperfect فیوچر امپرفیکٹ
future perfect (۱۱) میں کر رہا ہونگا۔ I will (shall) be doing
فیوچر پرفیکٹ I will (shall) have done میں کر چکا ہوں گا۔
(۱۲) future perfect continuous فیوچر پرفیکٹ کنٹینوس۔
I will (shall) have been doing for two days. میں دو دن
سے کر رہا ہونگا۔ جیسا کہ پہلے بتایا گیا ہے یہ سب tense فعل کی تین صورتوں یا
حصوں یعنی past-present اور past participle سے بنائے
جاتے ہیں۔ اب ہم آئندہ سبقوں میں ہر ایک tense کے بنانے کے
قاعدے بیان کریں گے۔ اور یہ بھی بتائیں گے۔ کہ وہ کس کس موقع
پر استعمال ہوتے ہیں۔

## مثالیں

1. Have you got any spare shirt? — ۱۔ کیا تمہارے پاس کوئی فالتو قمیص ہے!

2. Can you arrange for a shikari? — ۲۔ کیا آپ شکاری کا بندوبست کر سکتے ہیں

| English | Urdu |
|---|---|
| 3. He may not stay here till next week. | ۳- وہ اگلے ہفتہ تک شاید یہاں نہ ٹھیرے |
| 4. We should consult an able pleader, because the case is a very serious one. | ۴- ہمیں ایک لائق وکیل سے مشورہ کرنا چاہیئے کیونکہ مقدمہ بڑا سنگین ہے |
| 5. I am not acquainted with your friend. | ۵- میں آپ کے دوست سے واقف نہیں ہوں۔ |
| 6. The price of this silk is four rupees a yard. | ۶- اس ریشم کی قیمت چار روپے گز ہے |
| 7. Alas! This is not within my power. | ۷- افسوس یہ میرے اختیار میں نہیں ہے |
| 8. Do not place your hand on the table | ۸- اپنا ہاتھ میز پر نہ رکھو۔ |
| 9. Please do it for my sake. | ۹- مہربانی کر کے یہ میری خاطر کیجئے |
| 10 That fruit is sour | ۱۰- وہ پھل کھٹا ہے۔ |
| 11. Can you come on Sunday instead of Monday? | ۱۱- کیا آپ پیر کی بجائے اتوار کو آ سکتے ہیں |
| 12. When Ram was a boy, he was a good student. | ۱۲- جب رام لڑکا تھا (تو) وہ ایک اچھا طالب علم تھا |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

میرا اپنا گھر ان پہاڑیوں سے پرے دو سڑکوں کے درمیان تھا۔

تم کو نفرت ... been بیوٹ ... نا چاہیئے۔ چونکہ اس کا بھائی بیمار ہے۔ اس لئے

وہ آج ... begun بگین ... کیا تمہارے پاس کوئی دیا سلائی نہیں۔ دیوار

سے ٹیک ... beheld بیہلڈ ... وہ اور کا بھائی بھی اب بہت مشغول ہے

اور آپ سے بات نہیں کر سکتا۔ وہ صرف چاک سے لکھتا ہے۔ کیونکہ اس کے پاس کوئی پنسل نہیں ہے۔ تم کو یہ بات مجھ سے چھپانی نہ چاہیئے خدا کرے کہ تم کو انعام ملے۔ احمد دین نیز اس کے والد صاحب بیمار تھے۔ نہ وہ عقلمند ہے نہ اس کا بھائی۔ وہ اور تم غیر حاضر کیوں تھے؟ مہربانی کر کے مجھ کو کوئی قلم دیجئے۔ میرے بھائی کی خاطر آج یہاں ٹھہریے۔ انہوں نے ہمیں بالکل ہی تھوڑی مزدوری دی۔ وہ تلوار اور یہ چھری میری ہے۔ نہ میرے دوستوں کے پاس کوئی دیانتدار نوکر ہے۔ اور نہ میرے پاس ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ یہ میری طاقت سے باہر ہے۔

### اردو میں ترجمہ کرو۔

Can you give an answer to this question? He has a horse, but no bridle. Give me either a turban or a shirt. These women should get their wages at once. How many coolies shall I send you now? I have many such umbrellas. This was beyond the power of the Government. She could not sew my shirt very well. She was going to give me a little sugar. All of this man's children are very wicked. None of your chaprasis may know my house. This pen of yours is so bad that I can not write with it. We have got as many gardens and as much land as any of you. They ought to arrive before quarter past eleven on the 13th instant. He dived beneath the water.

got a

you arrang

جن فعلوں کی تین صورتوں یعنی present past اور past participle کے بنانے کا کوئی قاعدہ مقرر نہیں۔ان کی فہرست معہ ان کی صورتوں کے نیچے لکھی جاتی ہے۔چونکہ infinitive اور present میں to کی کمی بیشی کے سوا اور کوئی فرق نہیں ہے۔اس لئے present کا تلفظ نہیں لکھا گیا۔اور صورت اِنفِنِٹو کے تلفظ میں لفظ "ٹو" چھوڑ دیا گیا ہے۔

نوٹ ۱۔جن فعلوں کا past بنانے کے لئے present کے آخر میں d—ed یا t لگایا جاتا ہے۔ان کو weak verb کہتے ہیں۔ اور دوسروں کو strong verb کہتے ہیں۔

---

(۱)

## Strong Verbs کی فہرست

| Infinitive اِنفِنِٹو | | Present پریزینٹ | Past پاسٹ | | Past participle. پاسٹ پارٹیسپل | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| To abide | رہنا۔قائم رہنا۔ابائیڈ | abide | abode | ابوڈ | abode | ابوڈ |
| To arise | جاگنا۔اٹھنا۔ارائیز | arise | arose | اروز | arisen | اریزن |
| To awake | جاگنا۔جگانا۔اویک | *awake* | awoke | اووک | awoke | اووک |
| To bear | بیر { برداشت کرنا / لے جانا | bear | bore | بور | borne | بورن |
| To beat | مارنا۔بیٹ | beat | beat | بیٹ | beaten | بیٹن |
| To become | بننا۔ہونا۔بکم | become | became | بکیم | become | بکم |
| To beget | پیدا کرنا۔بگیٹ | beget | begot | بگوٹ | begotten | بگوٹن |
| To begin | شروع کرنا۔بگن | begin | began | بگین | begun | بگن |
| To behold | دیکھنا۔بہولڈ | behold | beheld | بہیلڈ | beheld | بہیلڈ |

| Infinitive اِنفنِٹو | | Present پریزینٹ | Past پاسٹ | | Past participle پاسٹ پارٹیسپل | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| To bid | حکم دینا / بولی دینا - بِڈ | bid | bade / bid | بیڈ / بِڈ | bidden / bid | بِڈن / بِڈ |
| To bind | باندھنا - بائنڈ | bind | bound | باؤنڈ | bound | باؤنڈ |
| To bite | دانت سے کاٹنا - بائیٹ | bite | bit | بٹ | bitten / bit | بِٹن / بِٹ |
| To blow | پھولانا / پھونک کر بجانا - بلو | blow | blew | بلیو | blown | بلون |
| To break | توڑنا - بریک | break | broke | بروک | broken | بروکن |
| To chide | جھڑکنا - چائیڈ | chide | chid | چِڈ | chidden / chid | چِڈن / چِڈ |
| To choose | چُننا - چوز | choose | chose | چوز | chosen | چوزن |
| To cleave | پھاڑنا / چیرنا - کلیو | cleave | cleft / clove | کلیفٹ / کلو | cleft | کلیفٹ |
| To cling | چمٹنا - کلنگ | cling | clung | کلنگ | clung | کلنگ |
| To come | آنا - کم | come | came | کیم | come | کم |
| To dig | کھودنا - ڈِگ | dig | dug | ڈگ | dug | ڈگ |
| To do | کرنا - ڈو | do | did | ڈِڈ | done | ڈن |
| To draw | کھینچنا - ڈرا | draw | drew | ڈریو | drawn | ڈران |
| To dirnk | پینا - ڈرنک | drink | drank | ڈرینک | drunk / drunken | ڈرنک / ڈرنکن |
| To drive | ہانکنا - ڈرائو | drive | drove | ڈرود | driven | ڈرون |
| To eat | کھانا - ایٹ | eat | ate | ایٹ | eaten | ایٹن |
| To fall | گرنا - فال | fall | fell | فیل | fallen | فالن |

| Infinitive | | Present | Past | | Past Participle | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انفنیٹو | | پریزینٹ | پاسٹ | | پاسٹ پارٹیسپل | |
| To fight | لڑنا ۔ فائیٹ | fight | fought | فوٹ | fought | فوٹ |
| To find | پانا ۔ فائنڈ | find | found | فاونڈ | found | فاونڈ |
| To fling | پھینکنا ۔ فلنگ | fling | flung | فلنگ | flung | فلنگ |
| To fly | اُڑنا ۔ اُڑانا ۔ فلائی | fly | flew | فلیو | flown | فلون |
| To forbear | درگذر کرنا ۔ فوربیر | forbear | forbore | فوربور | forborn | فوربورن |
| To forbid | منع کرنا ۔ فوربڈ | forbid | forbade | فوربیڈ | forbidden | فوربڈن |
| To forget | بھولنا ۔ فورگیٹ | forget | forgot | فورگوٹ | forgotten | فورگوٹن |
| To forsake | چھوڑنا ۔ فورسیک | forsake | forsook | فورسک | forsaken | فورسیکن |
| To freeze | جم جانا / جمانا } فریز | freeze | froze | فروز | frozen | فروزن |
| To get | پانا ۔ لینا ۔ گیٹ | get | got | گوٹ | got | گوٹ |
| To give | دینا ۔ گو | give | gave | گیو | given | گوِن |
| To go | جانا ۔ گو | go | went | وینٹ | gone | گون |
| To grind | پیسنا ۔ گرائنڈ | grind | ground | گراونڈ | ground | گراونڈ |
| To grow | اُگنا ۔ اُگانا ۔ گرو | grow | grew | گریو | grown | گرون |
| *To hang* | لٹکنا ۔ لٹکانا ۔ ہینگ | hang | hung | ہنگ | hung | ہنگ |
| To hide | چھپنا / چھپانا } ہائیڈ | hide | hid | ہڈ | { hidden / hid | ہڈن / ہڈ |
| To hold | پکڑنا ۔ ہولڈ | hold | held | ہیلڈ | held | ہیلڈ |
| To know | جاننا ۔ نو | know | knew | نیو | known | نون |
| To lie | لیٹنا ۔ لائی | lie | lay | لے | lain | لین |
| To ride | سواری کرنا ۔ رائیڈ | ride | rode | روڈ | ridden | رڈن |
| To ring | بجانا ۔ رنگ | ring | rang | رینگ | rung | رنگ |

| Infinitive | | Present | Past | | Past Participle | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انفنٹو | | پریزینٹ | پاسٹ | | پاسٹ پارٹسپل | |
| To rise | اٹھنا۔رائیز | rise | rose | روز | risen | رزن |
| To run | دوڑنا۔رن | run | ran | رَین | run | رَن |
| To see | دیکھنا۔سی | see | saw | سا | seen | سین |
| To seethe | اُبالنا۔سید | seethe | sod | سوڈ | sodden | سوڈن |
| To shake | ہلانا۔شیک | shake | shook | شُک | shaken | شیکن |
| To shave | حجامت کرنا۔شیو | shave | shaved | شیوڈ | shaven | شیون |
| To shear | کاٹنا۔شیر | shear | sheared<br>shore | شیئرڈ<br>شور | shorn | شورن |
| To shine | چمکنا۔شائین | shine | shone | شون | shone | شون |
| To shoot | گولی وغیرہ مارنا<br>چلانا ۔شوٹ | shoot | shot | شوٹ | shot | شوٹ |
| To show | دکھانا۔شو | show | showed | شوڈ | shown | شون |
| To shrink | سکڑنا۔شرنک | shrink | shrank | شرینک | shrunk | شرنک |
| To sing | گانا۔سنگ | sing | sang | سینگ | sung | سنگ |
| To sink | ڈوبنا<br>ڈبونا ۔سنک | s ink | sank | سینک | sunk | سنک |
| To sit | بیٹھنا۔سٹ | sit | sat | سیٹ | sat | سیٹ |
| To slay | قتل کرنا۔سلے | slay | slew | سلیو | slain | سلین |
| To slide | پھسلنا۔سلائیڈ | slide | slid | سلڈ | slidden<br>slid | سلڈن<br>سلڈ |
| To sling | لٹکانا۔سلنگ | sling | slung | سلنگ | slung | سلنگ |
| To slink | چپکے سے<br>کھسک جانا ۔سلنک | slink | slunk | سلنک | slunk | سلنک |

| Infinitive<br>انفنٹو | | Present<br>پریزینٹ | Past<br>پاسٹ | | Past Participle<br>پاسٹ پارٹیسپل | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| To sow | بونا۔سو | sow | sowed | سوڈ | sown | سون |
| To smite | مارنا۔سمائیٹ | smite | smote | سموٹ | smitten | سمٹن |
| To speak | بولنا۔سپیک | speak | spoke | سپوک | spoken | سپوکن |
| To spin | کاتنا۔سپن | spin | span<br>spun | سپین<br>سپن | spun | سپن |
| To spit | تھوکنا۔سپٹ | spit | spat | سپیٹ | spat<br>spit | سپیٹ<br>سپٹ |
| To spring | چھلانگ مارنا۔سپرنگ | spring | sprang<br>sprung | سپرینگ<br>سپرنگ | sprung | سپرنگ |
| To stand | کھڑا ہونا۔سٹینڈ | stand | stood | سٹڈ | stood | سٹڈ |
| *To stave* | سوراخ کرنا۔سٹیو | stave | stove | سٹوو | stove | سٹوو |
| To steal | چرانا۔سٹیل | steal | stole | سٹول | stolen | سٹولن |
| To stick | چمٹنا۔سٹک | stick | stuck | سٹک | stuck | سٹک |
| To sting | ڈنک مارنا۔سٹنگ | sting | stung | سٹنگ | stung | سٹنگ |
| To stink | بدبو کرنا۔سٹنک | stink | stank | سٹینک | stunk | سٹنک |
| To stride | لمبے قدم رکھنا۔سٹرائیڈ | stride | strode | سٹروڈ | stridden | سٹرڈن |
| To strike | مارنا۔سٹرائیک | strike | struck | سٹرک | struck | سٹرک |
| To string | تار چڑھانا۔سٹرنگ | string | strung | سٹرنگ | strung | سٹرنگ |
| To strive | کوشش کرنا۔سٹرائیو | strive | strove | سٹروو | striven | سٹروِن |
| To swear | قسم کھانا۔سویئر | swear | swore | سوور | sworn | سوورن |
| *To swell* | سوجنا۔پھولنا<br>پھلانا۔سویل | swell | swelled | سویلڈ | swollen | سوولن |
| To swim | تیرنا۔سوم | swim | swam | سویم | swum | سوم |

| Infinitive انفنٹو | | Present پریزینٹ | Past پاسٹ | | Past Participle پاسٹ پارٹیسپل | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| To swing | جھولنا۔ ہلانا۔ سوِنگ | swing | swung | سُونگ | swung | سُونگ |
| To take | لینا۔ ٹیک | take | took | ٹک | taken | ٹیکن |
| To tear | پھاڑنا۔ ٹیر | tear | tore | ٹور | torn | ٹورن |
| *To thrive* | پھلنا پھولنا۔ تھرائو | thrive | throve | تھروو | thriven | تھروِن |
| To throw | پھینکنا۔ تھرو | throw | threw | تھرِیو | thrown | تھرون |
| To tread | کچلنا۔ ٹریڈ | tread | trod | ٹروڈ | trodden | ٹروڈن |
| To wake | جاگنا۔ جگانا۔ ویک | wake | woke | ووک | waked | ویکڈ |
| To wear | پہننا۔ ویَر | wear | wore | وور | worn | وورن |
| To weave | بننا۔ وِیو | weave | wove | وو | woven | ووون |
| To win | جیتنا۔ وِن | win | won | وَن | won | وَن |
| To wind | پھونکنا / لپیٹنا ۔ وائینڈ | wind | wound | واؤنڈ | wound | واؤنڈ |
| To wring | نچوڑنا۔ رِنگ | wring | wrung | رَنگ | wrung | رَنگ |
| To write | لکھنا۔ رائیٹ | write | wrote | روٹ | written | رِٹن |

(۲)

اگرچہ نیچے لکھے ہوئے فعلوں کا past d یا ed لگانے سے نہیں بنتا لیکن یہ سب weak سمجھے جاتے ہیں:-

اس فہرست میں اور اوپر کی فہرست میں بھی جن فعلوں کے نیچے خط کھنچا ہوا ہے۔ ان کا Past حرف d اور حرف ed لگانے سے بھی بنتا ہے۔

| Infinitive | | Present | Past | | Past Participle | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| To bereave | چھین لینا / محروم کرنا ۔ بریو | bereave | bereft | بریفٹ | bereft | بریفٹ |
| To beseech | منت کرنا۔ بِسیچ | beseech | besought | بسوٹ | besought | بسوٹ |
| To bleed | خون نکالنا / خون نکلنا ۔ بلیڈ | bleed | bled | بلیڈ | bled | بلیڈ |

| Infinitive | | Present | Past | | Past Participle | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انفنٹو | | پریزینٹ | پاسٹ | | پاسٹ پارٹسپل | |
| To blend | ملانا۔بلینڈ | blend | blended | بلینڈڈ | blent | بلینٹ |
| To breed | پالنا۔بریڈ | breed | bred | بریڈ | bred | بریڈ |
| To bring | لانا۔برنگ | bring | brought | بروٹ | brought | بروٹ |
| To build | بنانا۔بلڈ | build | built | بلٹ | built | بلٹ |
| To burn | جلانا۔برن | burn | burnt | برنٹ | burnt | برنٹ |
| To buy | خریدنا۔بائی | buy | bought | بوٹ | bought | بوٹ |
| To catch | پکڑنا۔کیچ | catch | caught | کوٹ | caught | کوٹ |
| To clothe | پہنانا۔کلود | clothe | clad | کلیڈ | clad | کلیڈ |
| To creep | رینگنا۔کریپ | creep | crept | کریپٹ | crept | کریپٹ |
| To crow | ککڑوں کوں کرنا / لاف مارنا } کرو | crow | crew | کریو | crowed | کروڈ |
| To curse | لعنت ملامت کرنا۔کرس | curse | curst | کرسٹ | curst | کرسٹ |
| To dare | جرأت کرنا۔ڈیر | dare | durst | ڈرسٹ | durst | ڈرسٹ |
| To deal | لین دین کرنا / سلوک کرنا } ڈیل | deal | dealt | ڈیلٹ | dealt | ڈیلٹ |
| To dream | خواب دیکھنا۔ڈریم | dream | dreamt | ڈریمٹ | dreamt | ڈریمٹ |
| To dwell | رہنا سہنا۔ڈویل | dwell | dwelt | ڈویلٹ | dwelt | ڈویلٹ |
| To feed | کھلانا۔فیڈ | feed | fed | فیڈ | fed | فیڈ |
| To feel | محسوس کرنا۔فیل | feel | felt | فیلٹ | felt | فیلٹ |
| To flee | بھاگنا۔فلی | flee | fled | فلیڈ | fled | فلیڈ |
| To gild | ملمع کرنا۔گلڈ | gild | gilt | گلٹ | gilt | گلٹ |
| To gird | کسنا۔گرڈ | gird | girt | گرٹ | girt | گرٹ |
| To grave | کھودنا۔گریو | grave | graved | گریوڈ | graven | گریون |

| Infinitive انفنٹو | | Present پریزینٹ | Past پاسٹ | | Past Participle پاسٹ پارٹسپل | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| To have | رکھنا ۔ کے پاس ہونا } ہیو | have | had | ہیڈ | had | ہیڈ |
| To hear | سُننا ۔ ہیئر | hear | heard | ہرڈ | heard | ہرڈ |
| *To hew* | کاٹنا ہیو | hew | hewed | ہیوڈ | hewn | ہیون |
| To keep | رکھنا ۔ کیپ | keep | kept | کیپٹ | kept | کیپٹ |
| *To kneel* | گھٹنا جھکانا نیل | kneel | knelt | نیلٹ | knelt | نیلٹ |
| To lay | لٹانا ۔ زمین پر رکھنا } لے | lay | laid | لیڈ | laid | لیڈ |
| To lead | رہنمائی کرنا ۔ لے جانا } لیڈ | lead | led | لیڈ | led | لیڈ |
| To *leap* | کودنا ۔ لیپ | leap | leapt | لیپٹ | leapt | لیپٹ |
| *To learn* | سیکھنا ۔ لَرن | learn | learnt | لرنٹ | learnt | لرنٹ |
| To leave | چھوڑنا ۔ روانہ ہونا } لیو | leave | left | لیفٹ | left | لیفٹ |
| To lend | قرض دینا ۔ لینڈ | lend | lent | لینٹ | lent | لینٹ |
| *To light* | روشن کرنا ۔ جلانا } لائیٹ | light | lit | لٹ | lit | لٹ |
| *To load* | لادنا ۔ لوڈ | load | loaded | لوڈڈ | laden | لیڈن |
| To lose | کھونا ۔ لوز | lose | lost | لوسٹ | lost | لوسٹ |
| To make | بنانا ۔ میک | make | made | میڈ | made | میڈ |
| To mean | معنی رکھنا ۔ مطلب ہونا } مین | mean | meant | مینٹ | meant | مینٹ |
| To meet | ملنا ۔ ملاقات کرنا } میٹ | meet | met | میٹ | met | میٹ |

| Infinitive | | Present | Past | | Past Participle | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انفنٹو | | پریزنٹ | پاسٹ | | پارٹسپل | پاسٹ |
| To melt | پگھلنا پگھلانا۔میلٹ | melt | melted | میلٹڈ | molten | مولٹن |
| To mow | کاٹنا۔مو | mow | mowed | موڈ | mown | مون |
| To prove | ثابت ہونا ثابت کرنا۔پروو | prove | proved | پروڈ | proven | پروون |
| To rend | پھاڑنا چیرنا۔رینڈ | rend | rent | رینٹ | rent | رینٹ |
| To rive | پھاڑنا پھٹنا۔رائیو | rive | rived | رائیوڈ | riven | ریون |
| To saw | چیرنا۔سا | saw | sawed | ساڈ | sawn | سان |
| To say | کہنا۔سے | say | said | سیڈ | said | سیڈ |
| To seek | تلاش کرنا۔سیک | seek | sought | سوٹ | sought | سوٹ |
| To sell | بیچنا۔سیل | sell | sold | سولڈ | sold | سولڈ |
| To send | بھیجنا۔سینڈ | send | sent | سینٹ | sent | سینٹ |
| To sew | سینا۔سو | sew | sewed | سوڈ | sewn | سون |
| To shave | حجامت کرنا۔شیو | shave | shaved | شیوڈ | shaven | شیون |
| To shoe | نعل لگانا۔شو | shoe | shod | شوڈ | shod | شوڈ |
| To show | دکھانا۔شو | show | showed | شوڈ | shown | شون |
| To sleep | سونا۔سلیپ | sleep | slept | سلیپٹ | slept | سلیپٹ |
| To smell | سونگھنا۔سمیل | smell | smelt | سمیلٹ | smelt | سمیلٹ |
| To sow | بونا۔سو | sow | sowed | سوڈ | sown | سون |
| To speed | تیزی کرنا۔سپیڈ | speed | sped | سپیڈ | sped | سپیڈ |
| To spend | خرچ کرنا۔سپینڈ | spend | spent | سپینٹ | spent | سپینٹ |
| To spill | گرانا چھلکنا۔سپل | spill | spilt | سپلٹ | spilt | سپلٹ |
| To sweep | جھاڑو دینا۔سویپ | sweep | swept | سویپٹ | swept | سویپٹ |
| To swell | سوجھنا۔سویل | swelled | swelled | سویلڈ | swollen | سوولن |

| Infinitive | | Present | Past | | Past Participle | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انفنٹو | | پریزینٹ | پاسٹ | | پاسٹ پارٹیسپل | |
| To teach | سکھانا۔ ٹیچ | teach | taught | ٹوٹ | taught | ٹوٹ |
| To tell | بتانا۔ کہنا۔ ٹیل | tell | told | ٹولڈ | told | ٹولڈ |
| To think | خیال کرنا تھنک | think | thought | تھوٹ | thought | تھوٹ |
| To weep | رونا۔ ویپ | weep | wept | ویپٹ | wept | ویپٹ |
| *To work* | کام کرنا ورک | work | wrought | روٹ | wrought | روٹ |
| *To spell* | ہجے کرنا سپیل | spell | spelt | سپیلٹ | spelt | سپیلٹ |
| *To strew* | بکھیرنا سٹریو | strew | strewed | سٹریوڈ | strewed<br>strewn | سٹریوڈ<br>سٹریون |

(۳)

بعض فعلوں کی تینوں صورتیں ایک ہی ہوتی ہیں۔ چنانچہ وہ نیچے لکھی جاتی ہیں:۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| To bet | بازی لگانا۔ بیٹ | bet | bet | بیٹ | bet | بیٹ |
| To burst | پھٹنا۔ برسٹ | burst | burst | برسٹ | burst | برسٹ |
| To cast | ڈھالنا۔ کاسٹ | cast | cast | کاسٹ | cast | کاسٹ |
| To cost | خرچ آنا۔ کوسٹ | cost | cost | کوسٹ | cost | کوسٹ |
| To cut | کاٹنا۔ کٹ | cut | cut | کٹ | cut | کٹ |
| To hit | مارنا۔ ہٹ | hit | hit | ہٹ | hit | ہٹ |
| To hurt | چوٹ لگانا۔ ہرٹ | hurt | hurt | ہرٹ | hurt | ہرٹ |
| *To knit* | سلائی سے بننا۔ نٹ | knit | knit | نٹ | knit | نٹ |
| To let | کرایہ پر دینا<br>اجازت دینا } لیٹ | let | let | لیٹ | let | لیٹ |
| To put | رکھنا۔ ڈالنا۔ پُٹ | put | put | پُٹ | put | پُٹ |
| *To quit* | چھوڑنا۔ کوِٹ | quit | quit | کوِٹ | quit | کوِٹ |

| Infinitive<br>انفنٹو | Present<br>پریزینٹ | Past<br>پاسٹ | Past Participle<br>پاسٹ پارٹسپل |
|---|---|---|---|
| To read | پڑھنا-ریڈ read | read ریڈ | read ریڈ |
| To rid | چھڑانا-رِڈ rid | rid رِڈ | rid رِڈ |
| To set | بٹھانا-لگانا-سیٹ set | set سَیٹ | set سَیٹ |
| To shed | بہانا-شیڈ shed | shed شَیڈ | shed شَیڈ |
| To shred | کپڑا کترنا-شریڈ shred | shred شریڈ | shred شریڈ |
| To shut | بند کرنا-شٹ shut | shut شٹ | shut شٹ |
| To slit | پھاڑنا-سلِٹ slit | slit سلِٹ | slit سلِٹ |
| To spit | تھوکنا-سپٹ spit | spit سپٹ | spit سپٹ |
| To spread | پھیلانا-سپریڈ spread | spread سپریڈ | spread سپریڈ |
| To thrust | بھونکنا-تھرسٹ thrust | thrust تھرسٹ | thrust تھرسٹ |
| <u>To wed</u> | شادی کرنا-وَیڈ wed | wed وَیڈ | wed وَیڈ |
| To split | چیرنا / پھاڑنا } سپلٹ split | split سپلٹ | split سپلٹ |
| To sweat | پسینہ آنا / پسینہ لانا } سوَیٹ sweat | sweat سوَیٹ | sweat سوَیٹ |

نوٹ:- یاد رہے کہ ان فہرستوں میں جو Verbs دیئے گئے ہیں- ان کے سوا باقی verbs کا past اور past participle حرف d یا ed لگانے سے بنتا ہے- جیسا کہ اوپر بیان کر دیا گیا ہے-

سوال- نیچے لکھے ہوئے verbs کی تین صورتیں بتاؤ-

promise, speak, trust, cry, wrap spit, stand, dip, pray, open, run, cut, knit stay-stop-consult

# سبق نمبر ۲۴

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Food | فوڈ | خوراک | To get up | گیٹ اپ | اٹھنا |
| Mouse | ماؤس | چوہا | To wash | واشش | دھونا |
| Mice | مائیس | چوہا (جمع) | To taik | ٹاک | گفتگو کرنا |
| Mail train | میل ٹرین | ڈاک گاڑی | Railway | ریلوے | ریل |
| Lie | لائ | جھوٹ | Daily | ڈیلی | روزانہ ہر روز |
| Afternoon | آفٹرنون | تیسرا پہر | | | |
| In the afternoon | ان دی آفٹرنون | تیسرے پہر | Fish | فش | مچھلی |
| To want | ٹو وانٹ | چاہنا۔ درکار ہونا | To call | کال | کہنا۔ بلانا۔ نام رکھنا |
| | | | Music | میوزک | گانا بجانا |
| To tell a lie | ٹیل اے۔ لائ | جھوٹ بولنا | To march | مارچ | کوچ کرنا |
| To ask for | آسک فور | مانگنا | Station | سٹیشن | سٹیشن مقام۔ |
| At most | ایٹ موسٹ | زیادہ سے زیادہ | Walk | واک | سیر |
| | | | Earth | ارتھ | زمین |
| At least | ایٹ لیسٹ | کم سے کم | To fight | فائیٹ | لڑنا |
| church | چرچ | گرجا | while | وائیل | جبکہ |

## گرامر

Present Indefinite Tense پریزینٹ انڈیفینیٹ (فعل حال)

موہن پڑھتا ہے۔ احمد لکھتا ہے۔ موہن دوڑتا ہے۔ وغیرہ۔

اس tense سے یہ ظاہر ہوتا ہے۔ کہ کوئی کام موجودہ زمانہ میں ہوتا

ہے۔ مگر اس سے لازمی طور پر یہ ظاہر نہیں ہوتا۔ کہ وہ کام فقرہ بولنے کے وقت بھی برابر ہو رہا ہے۔ مثلاً وہ سوداگر ریشم بیچتا ہے۔ ہم شام کو کرکٹ کھیلتے ہیں۔ اگر فقرہ بولنے کے وقت فعل ہو رہا ہو۔ مثلاً وہ سوداگر ریشم بیچ رہا ہے۔ ہم کرکٹ کھیل رہے ہیں۔ تو اس موقعہ پر present imperfect tense استعمال ہوتا ہے۔ جس کا ذکر ہم آئندہ کریں گے۔

اِس tense کے بنانے کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ verb کی صرف پہلی صورت یعنی present جوں کی توں استعمال ہوتی ہے۔ مثلاً

I sing. میں گاتا ہوں۔

نوٹ :۔ اگر subject "second person" اور "singular number" میں ہو۔ یعنی thou (تو) ہو۔ تو verb کے آخر میں est لگاتے ہیں۔ مثلاً .Thou singest تو گاتا ہے۔

اور اگر verb کا آخری حرف "e" ہو تو صرف st لگاتے ہیں۔ مثلاً .Thou lovest

اور اگر third person اور singular number میں ہو۔ یعنی he she یا it ہو۔ تو verb کے آخر میں حرف s لگاتے ہیں۔ مثلاً He runs "ہی رنز" وہ دوڑتا ہے۔ لیکن اگر فعل کا آخری حرف ch (چ) z-x-sh-s یا o ہو۔ تو حرف s کی بجائے es لگاتے ہیں۔ مثلاً .He marches "ہی مارچز" وہ کوچ کرتا ہے۔ .he washes وہ دھوتا ہے .she goes "شی گوز" وہ جاتی ہے۔ اگر فعل کا آخری حرف y ہو۔ اور y سے پہلا حرف کوئی کونسونینٹ ہو۔ تو y کی جگہ ies لگاتے ہیں۔ مثلاً

.he tries وہ کوشش کرتا ہے۔

نوٹ۔ اگر subject کوئی noun ہو۔ تو نہ صرف اِس tense میں بلکہ۔ ہر ایک tense میں singular noun (اسم واحد) کے لئے فعل اسی طرح استعمال ہوتا ہے جس طرح third person singular number والے subject یعنی he she اور

اور it کے لئے ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Mohan washes his clothes. (۱) موہن اپنے کپڑے دھوتا ہے۔

2. My brother reads in the fifth class. (۲) میرا بھائی پانچویں جماعت میں پڑھتا ہے

اور Plural noun کے لئے فعل اسی طرح استعمال ہوتا ہے۔ جس طرح subject والے plural number اور third person یعنی they کے لئے ہوتا ہے۔ مثلاً

1. The boys go. ۱۔ لڑکے جاتے ہیں۔
2. The girls sing. ۲۔ لڑکیاں گاتی ہیں۔

## مثالیں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| آئی ڈو | I do. | میں کرتا ہوں۔ | He does. | ہی ڈز | وہ کرتا ہے |
| وی ڈو | We do. | ہم کرتے ہیں | Mohan does. | موہن ڈز | موہن کرتا ہے |
| سیتا ڈز | Sita does. | سیتا کرتی ہے | She does. | شی ڈز | وہ کرتی ہے |
| دی سن ڈز | The sun does. | سورج کرتا ہے | It does. | اِٹ ڈز | وہ کرتا ہے / وہ کرتی ہے |
| | | داؤ ڈوسٹ | Thou doest. | | تو کرتا ہے |
| یُو ڈو | You do. | تم کرتے ہو | They do. | دے ڈو | وہ کرتے ہیں / وہ کرتی ہیں۔ |

---

اگر فقرہ میں لفظ not (نہیں) آجائے تو اصل فعل کے پہلے سبجیکٹ کے مطابق جیسا کہ موقعہ ہو امدادی فعل do-does یا doest بطور مدد کے لگایا جاتا ہے۔ اور ان دونوں کے درمیان not آتا ہے۔ مثلاً

I do not go. میں نہیں جاتا — Thou doest not go. تو نہیں جاتا

He does not go. وہ نہیں جاتا — You do not go. تم نہیں جاتے

سوالیہ فقرہ میں do وغیرہ امدادی فعل کو subject سے پہلے استعمال کرتے ہیں۔ اور اگر کوئی سوالیہ لفظ ہو۔ تو وہ فقرہ کے شروع میں آتا ہے۔ مگر سوالیہ لفظ "کیا" کا ترجمہ نہیں کیا جاتا۔ مثلاً

| | |
|---|---|
| Do I not go? | کیا میں نہیں جاتا؟ |
| Do you not go? | کیا تم نہیں جاتے؟ |
| Where does he go? | وہ کہاں جاتا ہے؟ |

نوٹ۔ سوالیہ فقرہ کو interrogative sentence اِنٹروگیٹو سینٹنس کہتے ہیں۔ جس فقرہ میں لفظ نفی یعنی نہ یا نہیں ہوتا ہے۔ اس کو negative sentence کہتے ہیں۔ مثلاً He does not come. جس فقرہ میں کوئی بات بیان کی جاتی ہے۔ اس کو affirmative sentence (افرمیٹو) کہتے ہیں۔ مثلاً He comes. اور جس فقرہ میں imperative verb (فعل امر) استعمال ہوتا ہے۔ اس کو imperative sentence کہتے ہیں۔ مثلاً Go home.

طالب علم کو چاہیئے کہ ایک قسم کے فقرہ کو لے کر دوسری قسم کے فقروں میں بدلنے کی مشق کرتا رہے۔ یعنی affirmative کو negative اور interrogative میں وغیرہ وغیرہ مثلاً

| affirmative | negative | interrogative. |
|---|---|---|
| He goes. | He does not go. | Does he go? |

طالب علم کو یہ بھی چاہیئے کہ اپنی مشق بڑھانے کے لئے کسی verb کو لے کر اسے ہر ایک person اور number کے سبجیکٹ کے ساتھ اور مختلف tenses میں استعمال کرے۔ اس عمل کو گرامر میں conjugation کنجگیشن (فعل کی گردان) کہتے ہیں۔

کنجگیشن میں اور بھی باتیں شامل ہوتی ہیں۔ لیکن یہاں ان کے ذکر کرنے کی ضرورت نہیں۔ اب ہم بطور مثال کے فعل send کا کنجگیشن کر کے دکھلاتے ہیں:۔

## Conjugation of "to send"

### Present Indefinite Tense

| | Singular | Plural |
|---|---|---|
| First person | I send. | We send. |
| Second person | Thou sendest. | You send. |
| Third person | He sends. | They send. |

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. Where do you live? | ۱-تم کہاں رہتے ہو- |
| 2. I live along the bank of a river. | ۲-میں ایک دریا کے کنارے رہتا ہوں |
| 3. What do you say? | ۳-آپ کیا کہتے ہیں! |
| 4. Do you know his address? | ۴-کیا آپکو اس کا پتہ معلوم ہے! |
| 5. Sorry, I don't know. | ۵-افسوس میں نہیں جانتا- |
| 6. What do you want? | ۶-آپ کو کیا چاہیئے- |
| 7. I want a fish. | ۷-مجھے ایک مچھلی چاہیئے- |
| 8. When does the mail train arrive? | ۸-ڈاک گاڑی کب پہنچتی ہے |
| 9. Why do you always tell a lie? | ۹-تم ہمیشہ جھوٹ کیوں بولتے ہو! |
| 10. Does she not like music? | ۱۰-کیا وہ گانا بجانا پسند نہیں کرتی! |
| 11. What do you call it in English. | ۱۱-تم اسے انگریزی میں کیا کہتے ہو- |
| 12. What do you mean by this? | ۱۲-اس سے تمہارا کیا مطلب ہے! |
| 13. May I use your holder? | ۱۳-میں آپکا ہولڈر استعمال کروں- |
| 14. You are never satisfied. | ۱۴-تمہاری کبھی تسلی نہیں ہوتی- |
| 15. The train starts before ten o' clock. | ۱۵-ٹرین دس بجے سے پہلے روانہ ہو جاتی ہے- |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

وہ حساب سیکھتی ہے۔ کیا وہ مچھلی مانگتا ہے۔ ڈاک گاڑی سوا پانچ بجے پہنچتی اور ساڑھے پانچ بجے چھوٹتی ہے۔ میں ہر روز صبح پانچ بجے اٹھتا ہوں کیونکہ میں پونے چھ بجے سیر کے واسطے باہر چلا جاتا ہوں۔ کیا وہ تم کو اچھی طرح جانتے ہیں؟ وہ کہاں کام کرتی ہیں۔ تم کتنے بجے سوتے ہو۔ وہ کیا کہتا ہے۔ تم کس کے مکان میں رہتے ہو۔ میں یہ باتیں پسند نہیں کرتا۔ اور اس لئے تمہاری صحبت میں نہیں رہ سکتا۔ اگرچہ وہ اپنا سبق روز یاد کرتی ہے۔ لیکن وہ بہت کمزور ہے۔ اس کو اپنے ماں باپ سے روپیہ ملتا ہے۔ سچ ہے کہ کوئی آدمی تمہاری تسلی نہیں کر سکتا۔ نیک لڑکے کبھی جھوٹ نہیں بولتے۔ اس سے ان کا کیا مطلب ہے؟ پرندے اڑتے ہیں۔ مگر مچھلیاں تیرتی ہیں۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

We play cricket in the afternoon beyond those trees, while they play football. Does your father live above that church? When does this train arrive at the station? My father sends me thirty rupees a month. Do you know where Ram and his friends live? Does he not always tell a lie? I like milk, because it is a very good food for students. Does he write well? You don't work hard, and, therefore, you can not pass this year. Why do they not learn their lesson daily? The sun shines over the earth. A brave soldier fights to the last. Do as I tell you.

سوال ۔ ا ۔ اس مشق میں جن فقروں کے نیچے خط کھنچا ہوا ہے۔ ان میں سے affirmative کو negative اور interrogative میں اور دوسروں کو affirmative میں بدلو۔

سوال-۲- فعل "see" کا present indefinite tense میں کنجوگیشن کرو-

## سبق نمبر ۲۵

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Conqueror | کونکرر | فاتح-فتحمند | Stable | سٹیبل | اصطبل |
| Muffler | مفلر | گلوبند | Maund | موَنڈ | مَن |
| Decree | ڈِکری | ڈِگری | Tomb | ٹوم | قبر |
| | | فیصلہ | Journey | جرنی | سفر |
| Gambling | گیمبلِنگ | جُوا | Sun | سَن | سورج |
| Rule | رُول | حکومت | Mile | مائیل | میل |
| | | سطر | Race | ریس | دَوڑ |
| To rule. | ٹُو رُول | حکومت کرنا | Load | لوڈ | بوجھ |
| | | سطر کھینچنا | Support | سپورٹ | گذارہ-مدد |
| Like | لائیک | جیسا- | Means | مینز | ذریعہ-صورت |
| | | کی مانند | To lick | ٹُولِک | چاٹنا |
| Walk | واک | پیدل راستہ | Kind | کائنڈ | مہربان-قسم |
| It is late | اِٹ اِز لیٹ | دیر ہو گئی | Kindness | کائنڈنیس | مہربانی |
| Biscuit | بسکٹ | بسکٹ | Notice | نوٹس | اطلاع |
| To recognise | ٹو ریکگنائز | پہچاننا | Cloud | کلاوڈ | بادل |
| | | | Leave | لیو | چھٹی |

## گرامر

### Past Indefinite Tense (پاسٹ اِنڈیفینٹ ٹینس)

اِس tense سے صرف یہ پایا جاتا ہے- کہ فعل گذرے ہوئے زمانہ

میں ہوُا ہے۔ مثلاً میں گیا۔ وہ آئے۔

بنانے کا قاعدہ فعل کی دوسری صورت یعنی past جوں کی توں استعمال ہوتی ہے۔ مثلاً I went. میں گیا۔ He spoke. وہ بولا۔ You did. تم نے کیا۔

نوٹ۔ یہ tense ماضی استمراری کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔ یعنی اس وقت بھی جب ہم یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں۔ کہ کوئی فعل گذرے ہوئے زمانہ میں صرف ایک دفعہ ہی نہیں ہوُا۔ بلکہ کبھی کبھی یا بار بار ہوُا تھا۔ مثلاً

1. We went to our village every Sunday. ۱۔ ہم ہر اتوار اپنے گاؤں کو چلے جاتے تھے

2. He came to us every week. ۲۔ وہ ہمارے پاس ہر ہفتہ آتا تھا۔

negative sentence میں subject (فاعل) کے بعد did بطور مدد کے لگایا جاتا ہے۔ اور اس کے بعد not اور not کے بعد فعل کا present حصہ استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً I did not go. میں نہیں گیا۔ You did not do. تم نے نہیں کیا۔ ان فقروں میں فعل did بطور مدد کے لگایا گیا ہے۔ اس کے کچھ معنیٰ نہیں ہیں۔ چنانچہ دوسرے فقرے میں اصل فعل تو do ہے۔ اور did صرف مدد کے لئے ہے۔ سوالیہ فقرہ میں did کو subject سے پہلے استعمال کرتے ہیں۔ اور اگر کوئی سوالیہ لفظ ہو۔ تو وہ حسب معمول فقرے کے شروع میں آتا ہے۔ مگر سوالیہ لفظ "کیا" کا ترجمہ نہیں ہوتا۔ مثلاً

1. Why did he not go? ۱۔ وہ کیوں نہیں گیا۔

2. Din you not get any prize? ۲۔ کیا تم کو کوئی انعام نہیں ملا۔

بعض nonns (اسموں) کے دو plural ہوتے ہیں۔ اور دونوں کا مطلب الگ الگ ہوتا ہے مثلاً

| singular | plural | | plural | |
|---|---|---|---|---|
| Brother ۱۔ بھائی بند۔ برید ز | Brothers برید رز | (ایک ہی باپ کے بیٹے بھائی) | Brethren | بریدرن |

۲۔ لباس۔ کلوز Clothes (کئی قسموں کے) کپڑے کلوتھس Cloths Cloth

۳۔ فشز (کئی قسموں کی) مچھلیاں Fishes (بہت سی) مچھلیاں ۔ فش Fish Fish

ہم پہلے بتا چکے ہیں۔ کہ مالک کی نشانی s' صرف جانداروں کے لئے استعمال ہوتی ہے۔ لیکن جو لفظ وقت یا جگہ یا ناپ کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ یا کسی بڑی اہم چیز کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ اُن کے واسطے بھی یہ نشانی استعمال ہوسکتی ہے مثلاً

a day's journey اے ڈیز جرنی۔ ایک دن کا سفر two mile s' race
the court's decree عدالت کی ڈگری (فیصلہ) دو میل کی دوڑ

اگر دو یا زیادہ شخص اکٹھے کسی چیز کے مالک ہوں تو s' صرف آخری شخص کے ساتھ لگائی جاتی ہے۔ مثلاً

Mohan and Sohan's horse. موہن اور سوہن کا گھوڑا

اگر وہ الگ الگ چیزوں کے مالک ہوں۔ تو ہر ایک کے واسطے s' لگایا جاتا ہے۔ جیسے Mohan's and Sohan's horses موہن اور سوہن کے گھوڑے۔ اگر کوئی شخص بہت سی چیزوں کا مالک ہو۔ اور ان میں سے ایک کا ذکر کرنا ہو۔ تو of اور s' دونوں نشانیاں استعمال کی جاتی ہیں۔ مثلاً

1. That servant of Ahmad's is very honest. ۱۔ احمد کا وہ نوکر بڑا دیانتدار ہے

2. This book of mine is a quite new one. ۲۔ میری یہ کتاب بالکل نئی ہے

3. That book is one of Fazal Din's. ۳۔ وہ کتاب فضل دین کی (کتابوں میں سے) ایک ہے

نوٹ۔ موہن جیسا لڑکا۔ میرے مانند سوداگر۔ ایسے موقعہ پر "جیسا"

اور "کے مانند" کا ترجمہ like سے کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. A boy like Mohan 2. A merchant like me.

---

Conjugation of the verb "send"

Past Indefinite Tense

| | Singular. | Plural. |
|---|---|---|
| First person | I sent. | We sent. |
| Second person | Thou sentest. | You sent. |
| Third person | He sent. | They sent. |

## مثالیں

1. Why did you not wake me very early. — ۱۔ تم نے مجھے بہت سویرے کیوں نہیں جگایا

2. What did you eat this morning? — ۲۔ تم نے صبح کیا کھایا۔

3. I wrote you a letter yesterday. — ۳۔ میں نے کل تم کو ایک خط لکھا

4. Why did you not write a reply? — ۴۔ تم نے جواب کیوں نہیں لکھا

5. Do you recognise him? — ۵۔ کیا تم اسے پہچانتے ہو؟

6. They beat me in the class with a cane. — ۶۔ انہوں نے مجھے جماعت میں بید سے مارا

When did you see him last time? — ۷۔ تم نے اسے پچھلی دفعہ کب دیکھا

8. For how mnch did you buy this box? — ۸۔ تم نے یہ صندوق کتنے میں خریدا

9. Why do you not tell me the truth? — ۹۔ تم مجھے سچ کیوں نہیں بتاتے

10. They always told a lie. — ۱۰- وہ ہمیشہ جھوٹ بولتے تھے۔

11. I never saw a rogue like you. — ۱۱- میں نے تمہارے جیسا بدمعاش کبھی نہیں دیکھا

12. Where did you hear this news? — ۱۲- تم نے یہ خبر کہاں (سے) سُنی؟

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

ہمارے پاس دو مچھلیاں تھیں۔ تم نے امتحان کے واسطے محنت نہیں کی۔ وہ کل یہاں کیوں نہیں پہنچا۔ وہ مجھے ہمیشہ دھوکا دیتا تھا۔ میں نے جُوا کھیلنا پسند نہیں کیا۔ تم آج کرکٹ کیوں نہیں کھیلے۔ وہ عجائب گھر نہیں گئی۔ بڑھئی نے ایک مضبوط کرسی بنائی۔ ہم نے اس ڈاکٹر کو بلایا کیونکہ ہمارا باپ بیمار تھا۔ تم نے میری جان بچائی۔ میں نے ایک اُلّو دیکھا وہ ان پر کیوں ہنسے۔ تم نے سندر اور مہندر کا گھوڑا کتنے کو بیچا۔ تمہارے سب کپڑے مہنگے ہیں۔ سورج کتنے بجے چھپتا ہے۔ احمد نے اپنا گلوبند کیسے کھو دیا۔ اس کے پانچ بچّے ہیں۔ تین لڑکے اور دو لڑکیاں۔ مجھ کو چار ہفتہ کی چھٹی نہیں مل سکتی۔ انہوں نے اس کو ایک ہفتہ کا نوٹس دیا۔ ہم نے اس جیسا عقلمند لڑکا کبھی نہیں دیکھا۔ فاطمہ اور سیتا کی کتابیں کہاں ہیں۔ تمہارے کپڑے کون دھوتا ہے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

The first duty of good boys is obedience to their parents and teachers. We should not forsake our friends in their distress. What did he ask of you? When and where did you hear this news? I gave him as much water as he gave you this morning. This poor man has no means of support. They took their little child with them. The dog was going to lick this water with its tongue. I as well as my son caught a large fish yesterday. Neither he nor his father saw your tailor last

Saturday. He gets promotion every year. The sun is now behind those clouds. They showed us great kindness. He wrote a letter to the Deputy Commissioner, as I told him.

سوال ۱-ان فقروں میں ہرایک ورب کا ٹینس بتاؤ-
سوال ۲-فعل see کے پاسٹ انڈیفنیٹ ٹینس کا کنجوگیشن کرو-
سوال ۳-پانچویں - چھٹے - ساتویں - دسویں اور بارھویں فقرے کو انٹروگیٹو اور نیگیٹو میں بدلو-

## سبق نمبر ۲۶

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Sinner | سِنر | گنہگار | To get | ٹوگیٹ | ہونا |
| To steal | ٹوسٹیل | چرانا | To get ill | ٹوگیٹ اِل | بیمار ہونا |
| To play upon | ٹوپلے اَپون | بجانا | Wine | وائین | شراب |
| To fall down | ٹوفال ڈاؤن | گر پڑنا | To leave | ٹولیو | چھوڑنا<br>سے روانہ ہونا |
| On credit | اَون کریڈٹ | اودھار | To oblige | ٹواوبلائج | مجبور کرنا<br>ممنون ہونا |
| To leave for | ٹولیو فور | کیطرف روانہ ہونا | | | |
| Chess | چیس | شطرنج | To feel obliged | ٹوفیل اوبلائجڈ | ممنون ہونا<br>شکرگزار ہونا |
| Country | کنٹری | ملک | | | |
| Post | پوسٹ | نوکری-اسامی<br>چوکی | The day after tomorrow | دی ڈے آفٹر ٹومورو | پرسوں (جو آئیگا) |
| That | دیٹ | کہ | To swim | ٹوسوم | تیرنا |
| To miss | ٹومس | غلطی کرنا<br>رہ جانا | The day before yesterday | دی ڈے بفور یسٹرڈے | پرسوں (جو گذر گیا) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| To miss | ٹومِس | گاڑی سے | To die | ڈائی | مرنا |
| a train | اے ٹرین | رہ جانا | Year | یئیر | سال |
| | | فیل ہونا | Otherwise | اَدروائز | ورنہ |
| To fail | ٹوفیل | ناکامیاب ہونا | Market | مارکیٹ | منڈی۔بازار |
| Match | میَچ | میَچ۔مقابلہ | Harmonium | ہارمونیم | ہارمونیم |
| To catch | ٹوکیچ | پکڑنا | Flattery | فلیٹری | خوشامد |
| To catch cold | ٹوکیچ کولڈ | زکام ہونا | To flatter | ٹوفلیٹر | خوشامد کرنا |
| To cut to | ٹوکٹ ٹو | ٹکڑے ٹکڑے | opportunity | اَپورچُنیٹی | موقعہ |
| pieces | پیسِز | کر ڈالنا | Piece | پیس | ٹکڑہ |

# گرامر

## فعل مستقبل Future Indefinite Tense

اِس tense سے یہ پایا جاتا ہے۔کہ کوئی فعل آئندہ زمانہ میں ہوگا۔
مثلاً میں جاؤنگا۔تم جاؤگے۔وہ پڑھے گی۔

اِس کے بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ فعل کے present حصہ سے پہلے shall (شیَل) یا will (وِل) بڑھا دیا جاتا ہے۔لیکن کس جگہ shall استعمال ہوتا ہے۔اور کس جگہ will - اس کا فیصلہ subject (فاعل) اور اُس کی مرضی یا ارادہ وغیرہ کو دیکھ کر کیا جاتا ہے۔چنانچہ اس سبق میں ہم یہ بتائیں گے۔کہ اگر subject (فاعل) first person کا کوئی pronoun ہو۔یعنی I (میں) یا we (ہم) ہو۔تو کب shall استعمال کرنا چاہیے۔اور کب will۔ اگر فعل کے ہونے میں subject کی مرضی۔خواہش یا ارادہ پایا جاتا ہو۔تو will استعمال کرنا چاہیئے اور اگر ویسے ہی کسی فعل کے ہونے کا ذکر کرنا ہو۔تو shall استعمال کیا جاتا ہے۔

# مثالیں

1 We will never live in this country. ۱-ہم اس ملک میں کبھی نہ رہینگے (مرضی یا ارادہ)

2. I will work very hard for the examination. ۲-میں امتحان کے واسطے خوب محنت کروں گا (ارادہ)

3. We will give you a prize. ۳-ہم تم کو انعام دیں گے۔ (مرضی یا ارادہ)

4. I will see you tomorrow at 10 o'clock. ۴-میں کل دس بجے آپ سے ملونگا (مرضی وغیرہ)

5. I will sleep at quarter to ten. ۵-میں پونے دس بجے سوؤنگا

6. We will always go with them. ۶-ہم ہمیشہ ان کے ساتھ جائینگے (خواہش یا ارادہ)

نوٹ۔ اِن چھ فقروں میں جو فعل ہیں۔ اُن کے ہونے میں فاعل کی خواہش۔ مرضی یا ارادہ پایا جاتا ہے۔ اس لئے will استعمال کیا گیا۔

7 I shall fail in the examination. ۷-میں امتحان میں فیل ہو جاؤنگا

8. I shall be late. ۸-مجھ کو دیر ہو جائیگی۔

9. We shall get ill here. ۹-ہم یہاں بیمار ہو جائیں گے

10. I shall miss the train. ۱۰-میں گاڑی سے رہ جاؤنگا۔

11. We shall not recover soon. ۱۱-ہم کو جلدی آرام نہیں ہوگا۔

12. I shall not get this post. ۱۲-مجھے یہ نوکری نہیں ملے گی۔

نوٹ۔ ان چھ فقروں میں فاعل کی مرضی خواہش یا ارادہ کچھ نہیں پایا جاتا اس لئے فعل shall استعمال کیا گیا۔

لفظ not (نہیں) کو will یا Shall کے بعد یعنی اصل فعل سے پہلے رکھا جاتا ہے۔ جیسا کہ ان فقروں سے معلوم ہوتا ہے۔

## *Conjugation of "to send"*

future indefinite tense

| | Singular | Plural |
|---|---|---|
| First person | I will (shall) send. | We will (shall) send. |
| Second person | Thou wilt (shalt) send. | You will (shall) send. |
| Third person | He will (shall) send. | They will (shall) send. |

نوٹ - second person اور third person والے subjects کے ساتھ shall اور will کے استعمال کے قاعدے اگلے سبقوں میں بیان کئے گئے ہیں -

انگریزی میں ترجمہ کرو -

میں تمہارے ساتھ کبھی نہیں کھیلوں گا - ہم امتحان میں فیل ہو جائیں گے - میں نے ایسا خوفناک نظارہ پہلے کبھی نہ دیکھا تھا - اگرچہ میں غریب ہوں - میں ادھار کبھی نہیں خریدونگا - میں بہت تیز دوڑوں گا - ہم تمہارے ساتھ رہیں گے - مجھ کو چھٹی نہیں ملے گی - میں مر جاؤں گا - میں شراب نہیں پیئوں گا - آج سوا نو بجے سے پہلے سکول نہیں جاؤنگا - ہم پونے گیارہ بجے کے بعد شطرنج نہیں کھیلیں گے - میں گر پڑوں گا - میں ہارمونیم نہیں بجاؤں گا - ہم کو زکام ہو جائیگا - میں آپ کی گھڑی نہیں توڑوں گا - دو میں سے کوئی لے لو - لڑکا بھی بیمار ہے - اور لڑکی بھی - میرا مالک ۱۲ - اکتوبر سے پہلے یہاں آیا تھا - میں تمہارے بھائی کے دوست سے پرسوں ملونگا - ہم میچ نہیں جیتیں گے - مجھ کو کوئی انعام نہیں ملے گا - ہم کو ایک مہینہ میں آرام نہیں ہوگا -

اردو میں ترجمہ کرو :-

I will not go home tomorrow. We *will die* with you. *Address* my letters as before. I will leave for Aligarh the day after tomorrow. We shall catch cold. I shall feel much obliged to you. I will not swim across the river. I *shall get* leave. We will live near the market. I will not work in this factory. I shall not get any promotion this year. We will buy nothing on credit. She *brought* me five apples. We shall miss the train. I shall never get any post in this office. He *plays* on harmonium.

سوال ۱- جن فعلوں کے نیچے خط کھنچا ہے۔ ان کا ٹینس بتاؤ۔

سوال ۲- فعل see کا future indefinite tense میں کنجوگیشن کرو۔

---

## سبق نمبر ۲۷

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Doubt | ڈاؤٹ | شک۔ شک کرنا | Horse race | ہارس ریس | گھوڑ دوڑ |
| Statement | سٹیٹمینٹ | بیان | Hell | ہیل | دوزخ۔ نرک |
| Sweater | سویٹر | اونی بنیان | Increment | انکریمینٹ | ترقی |
| Plaintiff | پلینٹف | مدعی | Naughty | نوٹی | شریر |
| Defendant | ڈفینڈنٹ | مدعا علیہ | On foot | اون فٹ | پیدل |
| Tournaments | ٹورنمینٹس | کھیل۔ کرتب | Pice | پائیس | پیسہ۔ پیسے |
| | | | Dacoit | ڈکائٹ | ڈاکو |
| Executioner | ایکسیکیوشنر | جلاد | Holiday | ہولڈے | چھٹی۔ تعطیل |
| Compensation | کمپنسیشن | ہرجانہ۔ معاوضہ | Defeat | ڈفیٹ | شکست |
| | | | Loyal | لائل | نمک حلال |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Share | شیئر | حصّہ | To defeat | ٹو ڈیفیٹ | شکست دینا |
| To state | ٹو سٹیٹ | بیان کرنا | Inspector | انسپکٹر | انسپکٹر |
| Henceforward | ہینس فارورڈ | اب سے | To marry | ٹو میری | شادی کرنا |
| Profit | پروفٹ | نفع | To stand first | ٹو سٹینڈ فسٹ | اول رہنا |
| To hang | ٹو ہینگ | لٹکانا | To get tired | ٹو گیٹ ٹائرڈ | تھک جانا |
| To approach | ٹو اپروچ | کے نزدیک آنا | Surely | شور لی | یقیناً |
| Prison | پرزن | قید خانہ | To wear | ٹو ویر | پہننا |
| Uniform | یونیفارم | وردی | Useless | یوسلیس | بے فائدہ |
| Pious | پائیس | پرہیزگار | To cease | ٹو سیز | بند ہو جانا |
| The pious | دی پائیس | پرہیزگار لوگ | No doubt | نو ڈاؤٹ | بے شک |
| Pension | پنشن | پنشن | | | |

## گرامر

### فعل مستقبل (۲) Future Indefinite Tense

پچھلے سبق میں ہم بتا چکے ہیں۔ کہ اگر subject (فاعل) first person کا کوئی pronoun ہو۔ تو کب shall اور کب will استعمال کرنا چاہیئے۔ اس سبق میں ہم یہ بتائیں گے۔ کہ اگر subject "second person" یا "third person" کا کوئی pronoun ہو۔ یعنی you-thou — it-she-he یا they ہو۔ یا کوئی noun ہو۔ تو پھر یہ دیکھا جاتا ہے۔ کہ کلام کرنے والے شخص نے اپنی کوئی خواہش یا ارادہ ظاہر کیا ہے۔ یا کسی شخص کے متعلق کوئی خواہش یا ارادہ ظاہر کیا ہے۔ یا کسی شخص کو کوئی حکم یا دھمکی دی ہے یا اس کے متعلق کوئی بات پورے یقین کے ساتھ کہی ہے۔ اگر اس قسم کی کوئی بات پائی جائے۔ تو shall استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

1. The Judge said, "The executioner shall hang the dacoits tomorrow."

۱۔ جج نے کہا جلاد کل ڈاکوؤں کو پھانسی پر چڑھائے گا۔

اس فقرہ میں جج نے جلاد کو ایک حکم دیا ہے۔ اس لئے shall استعمال کیا گیا ہے۔

**2. My servant, listen, you shall not get any increment this year.**

۲۔ میرے نوکر۔ تم کو اس سال ترقی نہیں ملے گی۔

اس فقرہ میں کلام کرنے والے نے نوکر کے متعلق اپنا ایک ارادہ ظاہر کیا ہے۔ اس لئے shall استعمال کیا گیا۔

نوٹ۔ اردو میں اس قسم کے فقروں میں "future tense" فعل مستقبل کی جگہ imperative (فعل امر) یا فعل مضارع بھی استعمال ہوتا ہے۔ لیکن انگریزی میں future tense استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

**1. The Headmaster's order is that no teacher shall lend any thing to any boy.**

۱۔ ہیڈ ماسٹر صاحب کا حکم ہے۔ کہ کوئی استاد کسی لڑکے کو کوئی چیز ادھار نہ دے۔

اس فقرہ میں بھی حکم کی وجہ سے shall استعمال کیا گیا۔ اگر کوئی حکم یا دھمکی وغیرہ subject (فاعل) کو نہ دی گئی ہو۔ اور کسی آئندہ ہونے والی بات کا ویسے ہی ذکر کیا گیا ہو۔ تو will استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

1. My boy will not pass. ۱۔ میرا لڑکا پاس نہیں ہوگا۔

You will get tired. ۲۔ تم تھک جاؤ گے۔

نوٹ۔ بعض nouns (اسموں) کے معنی singular number میں کچھ اور ہوتے ہیں۔ اور plural میں کچھ اور۔ مثلاً

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۔ | advice | ایڈوائس (نصیحت) | advices | (اطلاع) |
| ۲۔ | good | گڈ (بھلائی) | goods | گڈز (اسباب) |
| ۳۔ | iron | آئرن (لوہا) | irons | آئرنز (لوہے کی بیڑیاں) |

اس نے مجھے بہت سی نصیحتیں کیں۔ "نصیحتیں" کا ترجمہ advices نہیں ہوگا

بلکہ items of advice یا pieces of advice (نصیحت کی باتیں) ہوگا۔ مثلاً

1. He gave me many items of advice. — ۱-اس نے مجھے بہت سی نصیحتیں کیں

2. What can I do for the good of these people? — ۲-میں ان لوگوں کی بھلائی کے لئے کیا کر سکتا ہوں

## مثالیں

1 My servants, you shall get only one day's leave. — ۱-میرے نوکرو تم کو صرف ایک دن کی رخصت ملے گی

2. The magis trate said to the theif, "You shall go to prison." — ۲-مجسٹریٹ نے چور سے کہا تم جیل میں جاؤ گے

(ان مثالوں کے آخر میں جو نوٹ ہے اسے ملاحظہ فرماویں)

3. God says, "The pious shall go to paradise, and sinners shall go to hell." — ۳-خدا کہتا ہے پرہیزگار لوگ جنت میں جائیں گے اور گنہگار دوزخ میں

4. The doctor says, "You shall surely die." — ۴-ڈاکٹر کہتا ہے تم یقیناً مر جاؤ گے

5. Look here, naughty boys, you shall not get any prize from me. — ۵-دیکھو شریر لڑکو تم کو مجھ سے کوئی انعام نہیں ملیگا

6. No boy shall henceforward approach my table. — ۶-کوئی لڑکا اب سے میری میز کے نزدیک نہ آئے

7. The Commander said, "All soldiers shall wear uniform." — ۷-کمانڈر نے کہا تمام سپاہی وردی پہنیں گے

8. He will marry in 1930. — ۸-اس کی شادی ۱۹۳۰ء میں ہوگی۔

9. These girls will not pass. — ۹۔ یہ لڑکیاں پاس نہیں ہوں گی۔

10. They will get tired very soon. — ۱۰۔ وہ بہت جلد تھک جائینگے

11. You will miss the train. — ۱۱۔ تم گاڑی سے رہ جاؤ گے

12. You will get ill. — ۱۲۔ تم بیمار ہو جاؤ گے

13. My father will send me some new books. — ۱۳۔ میرے والد مجھے کچھ نئی کتابیں بھیجیں گے

14. Mohan and Hasan will not fail. — ۱۴۔ موہن اور حسن فیل نہیں ہوں گے

نوٹ :- جب ہم کسی شخص کے کلام کو اس کے لفظوں میں جوں کا توں لکھ دیتے ہیں۔ تو اس کلام سے پہلے اوپر کی طرف نشان " اور اس کے بعد نشان " لگا دیتے ہیں۔ اور اس کلام کے پہلے لفظ کا پہلا حرف capital ہوتا ہے۔

1. Ahmad said, "The tailor is ill." — ۱۔ احمد نے کہا درزی بیمار ہے۔

2. Mohan says, "My son was ill." — ۲۔ موہن کہتا ہے میرا بیٹا بیمار تھا

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

تمہارا بھائی اس بیماری سے ضرور مر جائیگا۔ تم نے میرے بچہ کے منہ پر گیند کیوں مارا۔ (خدا کرے کہ) تم امتحان میں کامیاب ہو جاؤ۔ وہ کل گھوڑ دوڑ سے واپس آجائیں گے۔ آٹھ بجے ہوں گے۔ تم کو آج میرے ساتھ جانا ہوگا۔ میں یہ میلے کپڑے کبھی نہ پہنوں گا۔ ڈپٹی کمشنر صاحب نے کہا "تمہاری پنشن بند ہو جائے گی۔ کیونکہ تم بادشاہ کے نمک حلال نوکر نہیں ہو" مجسٹریٹ نے مدعی سے کہا۔ "مدعا علیہ تم کو ایک سو روپیہ بطور ہرجانہ ادا کریگا" کوئی آدمی اب سے میری گھڑی کو ہاتھ نہ لگائے۔ دیکھو! لڑکو تم کو اس سال ترقی نہیں ملے گی۔ پہلی جماعت کے لڑکے میچ جیت لینگے تم اپنا وعدہ کبھی پورا نہیں کرو گے۔ مجھ کو آج بخار نہیں ہوگا۔ گورنمنٹ کا حکم ہے کہ کوئی سرکاری ملازم کسی شخص سے رشوت نہ لے۔ ہم ہرگز جھوٹ نہ بولیں گے۔ ہم کو اب آرام کرنا چاہیئے۔ ورنہ ہم تھک جائینگے۔

مجھکو۔ نومبر ۱۹۳ سنہ ء سے پہلے کوئی ترقی نہیں ملے گی۔ فاطمہ اس سال جماعت میں اول رہے گی۔ تم پاس نہیں ہوگے کیونکہ تم محنت نہیں کرتے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

I shall never die of this disease. They will start on the 29th February. He will see you at your office between five and six o'clock. We will always help you in your distress. The Deputy Commissioner said, "Imam Din shall now be the Zaildar of your villages." The price of these umbrellas will be five rupees each. We shall not be late again. You will not get ill. Never strike a horse in the head.

The Tehsildar said to the old man, "You shall not henceforward be the Lambardar of this village." The commander said to his soldiers, "You shall travel by road and not by rail." You will not get pure milk at the station. Where did you put my food? The Secretary orders that the school shall close for three days.

---

## سبق نمبر ۲۸

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Spectacles | سپیکٹیکلز | عینکیں | Six monthly | سکس منتھلی | ششماہی |
| Frontier | فرنٹیئر | سرحد | Farrier | فیریر | نعلبند |
| So | سو | ایسا۔ پس | Shore | شور | سمندر کا کنارہ |
| Zoological garden | زوؤلوجیکل گارڈن | چڑیاگھر | Use | یُوس | استعمال فائدہ |
| Cinema | سنیما | سنیما | Bank | بینک | دریا کا کنارہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Quarterly | کواٹرلی | سہ ماہی | To take trouble | ٹو ٹیک ٹربل | تکلیف اٹھانا |
| Annual | اینوول | سالانہ | Whole | ہول | سارا۔تمام |
| Monthly | منتھلی | ماہوار۔ماہواری | Introduction | انٹروڈکشن | تعارف۔ جاری کرنا |
| The whole year | دی ہول ایئر | تمام سال | Special | سپیشل | خاص |
| To warn | وارن | تنبیہہ کرنا۔ خبردار کرنا | Sort | سورٹ | قسم |
| Cartridge | کارٹرج | کارتوس | What sort of | وٹ سورٹ آو | کس قسم کا |
| Treatment | ٹریٹمینٹ | علاج | Safe | سیف | محفوظ |
| Porter | پورٹر | قلی | Safe and sound | سیف اینڈ ساؤنڈ | صحیح سلامت |
| Tour | ٹور | دورہ | To reach | ٹو ریچ | پہنچنا |
| Luggage | لگیج | اسباب | To wrestle | ٹو ریسل | کشتی کرنا |
| Marriage | میرج | شادی | To urge | ٹو ارج | تاکید کرنا |
| People | پیپل | لوگ | To take place | ٹو ٹیک پلیس | ہونا۔ واقع ہونا |
| In this way | اِن دِس وے | اس طرح | To copy | ٹو کوپی | نقل کرنا |
| Thus | دَس | اس طرح | | | |
| Voice | وائس | آواز | | | |
| Beforehand | بفورہینڈ | پہلے سے | | | |
| Advantage | ایڈوانٹیج | فائدہ | | | |
| Sound | ساؤنڈ | آواز۔ ٹھیک | | | |

## گرامر

### فعل مستقبل (۳) Future Indefinite Tense

سوالیہ فقروں میں اگر subject (فاعل) first person میں ہو یعنی I (میں) یا we (ہم) ہو۔ تو ہمیشہ shall استعمال ہوتا ہے اور will کبھی استعمال نہیں ہوتا۔ مثلاً

Shall I get a prize? کیا مجھ کو انعام ملے گا۔

اگر subject (فاعل) second person میں ہو۔یعنی thou (تو) اور you (تم) ہو۔ تو کبھی shall اور کبھی will استعمال ہوتا ہے۔ اس کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ جس شخص سے ہم بات کرتے ہیں۔ اگر ہم اس کی مرضی یا ارادہ دریافت کرتے ہیں۔ تو will استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً Ahmad, will you play cricket? احمد کیا آپ کرکٹ کھیلیں گے؟ اس میں احمد کی مرضی دریافت کی گئی ہے۔ اس لئے will استعمال کیا گیا ہے۔ اور اگر ہم ویسے ہی کوئی بات دریافت کرتے ہیں۔ تو shall استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

1. Shall you get a prize? کیا تم کو انعام ملے گا۔

اگر subject "third person" میں ہو۔یعنی he—she—it یا they وغیرہ ہو یا کوئی noun ہو۔ تو کبھی will اور کبھی shall استعمال کرتے ہیں۔ اس کے متعلق قاعدہ یہ ہے۔ کہ اگر ہم اس شخص کی خواہش یا مرضی وغیرہ دریافت کرتے ہیں جس سے ہم بات کر رہے ہوں تو shall استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

سوہن کیا تمہارے نوکر کو چھٹی ملے گی؟

Sohan, shall your servant get leave?

چونکہ سوہن کی مرضی دریافت کی گئی ہے۔ اس لئے shall استعمال کیا گیا ہے۔

اگر ہم ویسے ہی کوئی بات دریافت کرتے ہیں تو will استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

Niaz, will your brother pass? نیاز کیا تمہارا بھائی پاس ہو جائیگا

اس فقرہ میں نیاز کی مرضی یا خواہش وغیرہ دریافت نہیں کی گئی۔ اس لئے will استعمال کیا گیا ہے۔

نوٹ ۱۔ اردو میں اس قسم کے فقروں میں بھی future tense کی جگہ دوسرا tense (فعل مضارع) استعمال کرتے ہیں۔ لیکن انگریزی میں future tense استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

Shall I come to you tomorrow? میں آپکے پاس کل آؤں؟

2. What shall your servant bring for you?

۲۔ آپکا نوکر آپ کے واسطے کیا لائے

نوٹ ۔۲۔ بعض وقت ادب یا عاجزی کے طور پر imperative sentence کی بجائے interrogative sentence استعمال کرتے ہیں۔ اور verb کو future indefinite tense میں استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

Will you please show me your book.

براہِ مہربانی اپنی کتاب مجھے دکھایئے۔

نوٹ ۔۳۔ احمد نے کہا۔ فضل دین میں کل تمہارے پاس آؤں گا۔ اس فقرہ کا ترجمہ دو طرح سے کیا جاتا ہے۔ اگر احمد فضل دین کے پاس جانے کی خواہش رکھتا ہے۔ اور فضل دین سے اجازت چاہتا ہے۔ تو may استعمال کرتے ہیں۔ اور اگر احمد کی اپنی مرضی یا خواہش نہیں۔ بلکہ فضل دین کی مرضی یا خواہش دریافت کرتا ہے تو shall استعمال کرتے ہیں:۔

1. Fazal Din, may I come to you to-morrow?
2. Fazal Din, shall I come to you to-morrow?

arrive اور reach دونوں فعلوں کے معنی ہیں "پہنچنا"۔ لیکن جب ہم reach استعمال کرتے ہیں۔ تو اس کے بعد کوئی preposition استعمال نہیں کرتے۔ مگر arrive کے بعد at استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

1. I reached Lahore. — ۱۔ میں لاہور پہنچا۔
2. I arrived at Lahore. — ۲۔ میں لاہور پہنچا۔

لفظ "ایسا" جب adverb کے طور پر کسی verb کے متعلق یا کسی adverb ایڈورب سے پہلے استعمال ہوتا ہے تو اس کا ترجمہ so سے کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. Don't do so again. — ۱۔ ایسا پھر مت کرنا۔
2. Can you run so quickly? — ۲۔ کیا تم ایسا (اتنا) تیز چل سکتے ہو؟

اس سے کہو کہ جائے - یا اس سے جانے کو کہو - میں نے سوہن سے کہا - کہ یہاں آئے - ہم احمد سے کہیں گے - خوب محنت کرو۔

اس قسم کے فقروں میں فعل "کہو" "کہا" اور "کہیں گے" وغیرہ کی جگہ اصل فعل "to tell" کو مناسب tense میں استعمال کرکے اس کے بعد دوسرے یعنی اصل فعل کا infinitive لگا دیا جاتا ہے - اور object (مفعول) کو ان دونوں فعلوں کے درمیان رکھا جاتا ہے - مثلاً

1. Tell him to go there. ۱- اس سے کہو کہ وہاں جائے -

2. I will tell Ahmad to work hard. ۲- میں احمد سے کہوں گا کہ محنت کرو۔

ایسے فقروں میں لفظ not (نہیں) کو infinitive سے پہلے استعمال کرتے ہیں - مثلاً Tell him not to go. اس سے کہو کہ نہ جائے -

اردو میں بعض وقت فعل "کہنا" کو "عرض کرنا" "درخواست کرنا" کے معنوں میں استعمال کیا جاتا ہے - اس وقت فعل "tell" کی بجائے request-ask یا beg استعمال کیا جاتا ہے - مثلاً

I asked him to help me. میں نے اس سے کہا کہ میری مدد کرو -

to tell کے علاوہ بعض دوسرے فعل بھی اسی طرح استعمال ہوتے ہیں - مثلاً

to order - to bid اور to urge وغیرہ

The king ordered his army to march. ۱- بادشاہ نے اپنی فوج کو کوچ کرنے کا حکم دیا۔

Urge him to work hard. ۲- اسکو تاکید کرو کہ محنت کرے -

## مثالیں

1. Will you please give me a letter of introduction to your friend? ۱- براہ مہربانی اپنے دوست کے نام مجھے خط تعارف تو دیجئے -

| | |
|---|---|
| 2. How shall I go with you? | ۲- میں آپکے ساتھ کیسے جاؤنگا |
| 3. Will you stay here with us? | ۳- کیا آپ یہاں ہمارے ساتھ ٹھیریں گے؟ |
| 4. Shall you not fail in this way? | ۴- کیا آپ اس طرح فیل نہیں ہوجائیں گے؟ |
| 5. Where shall the porter put your luggage? | ۵- قلی آپ کا اسباب کہاں رکھے (رکھے گا) |
| 6. Will you take me with you to the cinema? | ۶- کیا آپ مجھے اپنے ساتھ سینما کو لے جائیں گے؟ |
| 7. Shall you pass this year? | ۷- کیا آپ اس سال پاس ہوجائینگے؟ |
| 8. When shall we reach home? | ۸- ہم گھر کب پہنچیں گے؟ |
| 9. Shall you get tired soon? | ۹- کیا آپ جلدی تھک جائینگے؟ |
| 10. Shall your servant wait here for you? | ۱۰- کیا آپکا نوکر یہاں آپکا انتظار کریگا؟ |
| 11. At what price will you sell me your land? | ۱۱- آپ اپنی زمین کتنی قیمت پر میرے پاس بیچیں گے؟ |
| 12. When will the train arrive? | ۱۲- ریل گاڑی کب پہنچے گی؟ |
| 13. What will the people say? | ۱۳- لوگ کیا کہیں گے |
| 14. We will request the Deputy Commissioner to enquire into the matter. | ۱۴- ہم ڈپٹی کمشنر صاحب سے درخواست کریں گے۔ کہ وہ اس معاملہ کی تحقیقات کریں؟ |
| 15. Did you tell him to see me to-morrow? | ۱۵- کیا تم نے اس سے کہا کہ کل مجھے ملے؟ |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

کیا سہ ماہی امتحان مشکل ہوگا۔ کیا آپ اگلے مہینے لندن جائیں گے۔

ڈپٹی کمشنر صاحب کا حکم ہے۔ کہ اس مہینے تم کو کوئی چھٹی نہیں ملے گی۔ کیا تم امتحان میں کامیاب نہیں ہو گے؟ وہ کب تک آپ کا انتظار کرے؟ کیا ہم سمندر کے کنارے پر صحیح سلامت نہیں پہنچیں گے؟ کیا میں تمہارے ساتھ کشمیر نہ جاؤنگا؟ کیا ایسے محنتی لڑکے پاس نہیں ہوں گے؟ کیا آپ گاڑی سے رہ جائیں گے؟ میں اس کو تاکید کرونگا کہ آپ کو خط لکھے۔ کیا قلی آپ کا اسباب سٹیشن کو لے جائیگا؟ میرا دوست اس سال فیل ہو جائیگا۔ کیا آپ میرے دوست سے کہیں گے۔ کہ پرسوں مجھ سے آکر ملیں۔ کیا آپ بیمار ہو جائیں گے۔ کیا تم دودھ نہیں پیو گے؟ باورچی آپ کے واسطے کیا لائے؟ ہمارا سالانہ امتحان یکم مارچ کو ہوتا ہے۔ کیا تم کو زکام نہیں ہو جائیگا؟ تم کو ششماہی امتحان کے لئے خوب محنت کرنی چاہیئے۔ کیا میں نے آپ کی عینک لی؟ میں اس سال پاس ہو جاؤنگا۔ احمد آپ کے واسطے کس قسم کے کاغذ لائے۔ وہ اس کلرک کو جانتا ہے جس کو ہم نے تمہارے پاس بھیجا تھا۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

Will you please copy this letter? Shall I send for the farrier? Who will take this trouble for me? Will you wrestle with me? Shall he send your table for repair? Shall your chaprasi go with you? How long shall I wait for your answer? Shall you not get fever in this way? Will she not work hard? When shall the syce bring your horse here? Will you try again? Shall the porter take your luggage to the station just now? Shall you win the match? Did I not warn you? Will you ask him to live here with us? How much sugar, butter, and tea did he give to those women? I do not think that he will come. My lazy servant, you shall get no leave this year.
He will be soon here.

سوال۔ان فقروں میں ہر ایک verb کا tense بتاؤ۔

## سبق نمبر ۲۹

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Rope | روپ | رسہ | Gay | گے | خوش طبیعت چمکتا دمکتا |
| Air | ایر | ہوا | | | |
| Tall | ٹال | لمبا (قد میں) | Path | پاتھ | راستہ |
| Writing | رائیٹنگ | تحریر لکھائی | Pomegranate | پومیگرینیٹ | انار |
| Latest | لیٹیسٹ | تازہ اخبار وغیرہ | Moneylender | منی لینڈر | ساہوکار |
| | | | Newspaper | نیوز پیپر | اخبار |
| Building | بلڈنگ | عمارت | Blackboard | بلیک بورڈ | تختہ سیاہ |
| Dark | ڈارک | اندھیرا | Sorry | سوری | رنجیدہ |
| Sword | سورڈ | تلوار | To be | بی | |
| Mountain | ماؤنٹین | پہاڑ | Sorry | سوری | افسوس ہونا |
| Camel | کیمل | اونٹ | Bush | بُش | جھاڑی |
| Handwriting | ہینڈ رائیٹنگ | لکھائی خط | Timid | ٹمِڈ | بزدل |
| | | | Light | لائٹ | ہلکا۔روشنی |
| Mule | میُول | خچر | Kind | کائینڈ | مہربان |
| Interesting | انٹرسٹنگ | دلچسپ | Story | سٹوری | کہانی |
| Oil | آئیل | تیل | Degree | ڈِگری | درجہ |
| Degree | ڈِگری | درجہ | Comparison | کمپیرزن | مقابلہ |

## گرامر

### کمپیرزن Comparison

عبداللہ محنتی ہے۔عبداللہ احمد بخش سے محنتی ہے۔عبداللہ سب سے

محنتی ہے۔ پہلے فقرہ میں صرف یہ بتلایا گیا ہے۔ کہ عبداللہ میں محنتی ہونے کی صفت پائی جاتی ہے۔ اس صفت میں کسی کے ساتھ مقابلہ نہیں کیا گیا۔ دوسرے فقرے میں احمد بخش سے مقابلہ کر کے عبداللہ کو اس سے محنتی بتلایا گیا ہے۔ تیسرے فقرہ میں عبداللہ کو سب سے محنتی بتلایا گیا ہے۔ لفظ "محنتی" ایک ایڈجیکٹیو آف کوالٹی ہے۔ پس معلوم ہوا۔ کہ adjective of quality (اسم صفت) کے تین درجے ہوتے ہیں۔ ان کو degrees of comparison کہتے ہیں۔ اور وہ یہ ہیں:۔

(۱) positive degree پوزِٹو ڈگری (تفضیل نفسی)

(۲) comparative degree کمپیریٹو ڈگری (تفضیل بعضی)

(۳) superlative degree سُوپرلیٹو ڈگری (تفضیل کل)

پوزِٹو ڈگری اس وقت استعمال ہوتی ہے۔ جبکہ موصوف کا کسی کے ساتھ مقابلہ نہیں کیا جاتا۔ جیسے Ahmad is rich. احمد امیر ہے۔

یا یوں کہئے کہ یہ ڈگری اُس وقت استعمال ہوتی ہے۔ جبکہ کسی شخص یا چیز وغیرہ کی کوئی بھلی یا بُری صفت بیان کی جاتی ہے۔ مگر کسی کے ساتھ اس کا مقابلہ نہیں کیا جاتا

مثلاً۔ 1. Bishan Singh is very clever. ۱۔ بشن سنگھ بہت ہوشیار ہے۔

2. Ahmad is a wise boy. ۲۔ احمد عقلمند لڑکا ہے۔

comparative degree اس وقت استعمال ہوتی ہے۔ جبکہ کسی شخص یا چیز کو دوسروں سے بھلا یا بُرا بتلایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. Ahmad is wiser than Afzal. ۱۔ احمد افضل سے عقلمند ہے۔

2. Mohan is less diligent than many boys and girls. ۲۔ موہن بہت سے لڑکوں اور لڑکیوں سے کم محنتی ہے

superlative degree اس وقت استعمال ہوتی ہے جبکہ کسی کو سب سے اچھا یا بُرا بتلایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. Ahmad is the wisest boy. ۱۔ احمد سب سے عقلمند لڑکا ہے۔

2. You are the poorest of all. ۲۔ تم سب سے غریب ہو۔

اِن مثالوں سے معلوم ہو گیا کہ positive میں adjective جوں کاتوں استعمال ہوتا ہے۔ لیکن comparative اور superlative بنانے کے لئے اس کے آخر میں کچھ حرف یا اس سے پہلے کوئی لفظ بڑھائے جاتے ہیں۔

اگر adjective ایک syllable کا ہو۔ تو comparative اور superlative بنانے کے اور قاعدے ہیں۔ اور اگر دو یا زیادہ syllable کا ہو۔ تو اور قاعدے ہیں۔

ایک syllable والے adjective کی comparative اور superlative بنانے کے قاعدے یہ ہیں۔

(۱) comparative degree بنانے کیلئے positive degree یعنی adjective کی اصلی صورت کے آخر میں حرف "er" اور superlative بنانے کے لئے "est" لگایا جاتا ہے۔ مثلاً hard سے harder اور hardest

(۲) اگر adjective کے آخر میں حرف "e" ہو۔ تو حرف "r" اور "st" لگاتے ہیں۔ مثلاً wise (عقلمند) سے wiser زیادہ عقلمند اور wisest سب سے عقلمند۔

(۳) اگر آخری حرف "y" ہو اور اس سے پہلے کوئی consonant ہو۔ تو "y" کو اُڑا کر ier اور iest لگاتے ہیں۔ مثلاً dry (خشک) سے drier (زیادہ خشک) اور driest (سب سے خشک) لیکن اگر "y" سے پہلا حرف کوئی vowel ہو۔ تو پھر صرف "er" ور "est" بڑھایا جاتا ہے۔ مثلاً gay سے gayer اور gayest

(۴) اگر آخری حرف کوئی consonant ہو۔ اور اس سے پہلا حرف کوئی vowel ہو تو وہی consonant ایک دفعہ اور استعمال ہوتا ہے۔ اور اس کے بعد er اور est لگا دیا جاتا ہے۔ مثلاً red (سُرخ) سے redder (زیادہ سُرخ) اور reddest (سب سے سُرخ)۔

comparative degree میں لفظ "سے" اور "کی نسبت" کا ترجمہ

'than' : سے کیا جاتا ہے۔ اور اس کے بعد اس شخص یا چیز کو رکھا جاتا ہے
جس کے ساتھ مقابلہ کیا جاتا ہے۔ مگر اس کو بھی اُسی case میں استعمال
کیا جاتا ہے۔ جو case کہ اُس شخص یا چیز کا ہوتا ہے۔ جس کا اس کے ساتھ
مقابلہ کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. He is fatter than I. ۱۔ وہ مجھ سے موٹا ہے۔

چونکہ 'he' nominative ہے۔ اس لئے "مجھ" کے لئے "I"
استعمال کیا گیا۔ اور "me" (مجھ) نہیں کیا گیا۔

2. You are fatter than he. ۲۔ تم اس سے موٹے ہو۔

چونکہ یہاں you nominative ہے۔ اس لئے "اس" کا
ترجمہ "him" نہیں بلکہ nominative case کا pronoun "he"
استعمال کیا گیا۔

نوٹ۔ ۱۔ superlative سے پہلے "the" استعمال کیا جاتا ہے۔
اور اگر اُن آدمیوں یا چیزوں کا بھی ذکر کیا گیا ہو۔ جن میں سے کسی کو سب سے اچھا یا سب سے
بُرا بتلایا گیا ہو تو adjective کے بعد of لگا کر اس کے بعد ان آدمیوں
یا چیزوں کو رکھا جاتا ہے۔ مثلاً

1. He is the richest man. ۱۔ وہ سب سے امیر آدمی ہے۔
2. He is the richest of all men. ۲۔ وہ سب آدمیوں سے امیر ہے

نوٹ۔ ۲۔ "old" (پُرانا۔ بڈھا) کی comparative اور
superlative degree دو طرح سے بنتی ہیں۔ older
اور oldest — elder اور eldest مگر older اور oldest
آدمیوں اور چیزوں دونوں کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ لیکن elder
اور eldest صرف آدمیوں کے لئے اور خاص کر ایک ہی خاندان کے لوگوں
کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ نیچے دی ہوئی مثالوں سے ان کا فرق معلوم
ہو جائیگا۔

نوٹ۔ ۳۔ اگلے سبق میں ہم دو یا زیادہ syllable والے adjectives

comparative کی اور superlative بنانے کے قاعدے بیان کریں گے۔ اور اس کے بعد فقروں میں ان کو استعمال کر کے دکھائیں گے۔

## مثالیں

1. Air is lighter than water. — ۱۔ ہوا پانی سے ہلکی ہے۔

2. I am sorry that you are so ill. — ۲۔ (مجھے) افسوس ہے۔ کہ آپ (اتنے) بیمار ہیں۔

3. How can I help you more than your brother? — ۳۔ تمہارے بھائی سے زیادہ میں تمہاری مدد کس طرح کر سکتا ہوں

4. I did not understand you. — ۴۔ میں آپ کی بات کو نہیں سمجھا۔

5. He lives in the darkest room. — ۵۔ وہ سب سے زیادہ اندھیرے کمرے میں رہتا ہے

6 Do your brother and sister know English? — ۶۔ کیا تمہارا بھائی اور بہن انگریزی جانتی ہے؟

(دو subjects کی وجہ سے plural verb استعمال کیا گیا ہے)

7. I am two years older than you. — ۷۔ میں تم سے دو برس بڑا ہوں

8. He is not my eldest brother. — ۸۔ وہ میرا سب سے بڑا بھائی نہیں ہے

9. This wall is higher than that. — ۹۔ یہ دیوار اس سے اونچی ہے۔

10. Did you not ask Ahmad about it? — ۱۰۔ کیا تم نے احمد سے اس کی بابت دریافت نہیں کیا

11. We arrived after dark. — ۱۱۔ ہم اندھیرا ہونے کے بعد پہنچے

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

چاندی سونے سے ہلکی ہے۔ یہ دیوار اُس سے اونچی ہے۔ ہم کو یہاں

کوئی آرام نہیں ملے گا۔ میں تم کو سب سے سفید کاغذ دے سکتا ہوں۔ کشمیر شملہ سے ٹھنڈا ہے۔ تم کو اردو اور حساب کون سکھائیگا؟ وہ تم سے زیادہ عقلمند تھے۔ وہ کمرہ سب سے زیادہ لمبا ہے۔ میرے انار تمہارے اناروں سے زیادہ میٹھے ہیں۔ ہمارے سب سے پرانے نوکر کو بیس روپے مہینہ ملتے ہیں۔ کیا تمہارا گاؤں ہمارے سے زیادہ دور ہے۔ وہ سب سے لائق اُستاد ہے۔ ہم کو (سب سے) تازہ اخبار چاہیئے۔ بسنت رام نرنجن داس سے زیادہ عقلمند ہے۔ اُستاد نے مجھے ایک انعام دیا۔ تیل پانی سے ہلکا ہے۔ میں اس سال شادی نہیں کرونگا۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

**You are not weaker than I am. Promise little and do much. The Himalayas are the highest mountains in the world. Lahore is a bigger city than Sialkot. My room was larger than yours. His sword is sharper than ours. You are not older than she. The master taught us grammar very well. Will you tell me an interesting story? Where will the guests stay? I shall get headache. Why does he not see me, when I want him? How did my watch break? A bird flew over her head.**

سوال ۱- نیچے لکھے ہوئے **adjectives** کی **comparative** اور **superlative** ڈگری بناؤ۔

**deep-long-hot-sly- nice-tbin large**

سوال ۲- اوپر لکھے ہوئے فقروں میں جو ایڈجیکٹوز آئی ہیں ان کی ڈگری بتاؤ۔

# سبق نمبر ۳

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Medicine | میڈیسن | دوائی | Taste | ٹیسٹ | ذائقہ |
| Barrister | بیرسٹر | بیرسٹر | Tasteful | ٹیسٹفل | خوش ذائقہ |
| Wheat | ویٹ | گیہوں | Mark | مارک | نشان |
| Regiment | ریجمینٹ | رجمنٹ | Land | لینڈ | زمین |
| Swimmer | سوِمر | تیراک | Barren | بیرن | بنجر |
| Young | ینگ | کم سن ، چھوٹی عمر کا | Fertile | فرٹائیل | زرخیز |
| | | | Impertinent | امپرٹینینٹ | گستاخ |
| Honey | ہنی | شہد | Faithful | فیتھفل | وفادار |
| Lead | لیڈ | سکّہ | Spring | سپرنگ | موسم بہار ، کمانی |
| Medal | میڈل | تمغہ | To grieve | گریو | رنج کرنا |
| Fierce | فیرس | تند | Durable | ڈیوریبل | پائیدار |
| Tactful | ٹیکٹفل | خوش تدبیر ، ڈھنگی | To listen (to) | لسن | سننا |
| | | | Populated | پوپلیٹڈ | آباد |
| Danger | ڈینجر | خطرہ | Season | سیزن | موسم |
| Dangerous | ڈینجرس | خطرناک | Noble | نوبل | شریف |
| Pleasant | پلیزینٹ | خوشگوار | Yellow | ییلو | زرد |
| Narrow | نیرو | تنگ | sale | سیل | بکری ، فروخت |
| Class-fellow | کلاس فیلو | ہم جماعت | | | |

## گرامر

اگر adjective دو یا زیادہ syllable کا ہو ۔ تو comparative بنانے کے واسطے اس سے پہلے more اور

(زیادہ) یا less لیس (کم) اور superlative بنانے کے لئے most موسٹ (سب سے زیادہ) یا least لیسٹ (سب سے کم) لگایا جاتا ہے مثلاً beautiful (خوبصورت) سے more beautiful (زیادہ خوبصورت) اور most beautiful (سب سے خوبصورت) diligent (محنتی) سے less diligent (کم محنتی) اور least diligent (سب سے کم محنتی)۔

بعض دو syllables والے adjective خاص کر وہ جن کے آخر میں حرف "e" ow یا "y" ہو۔ ان کی comparative بنانے کیلئے er اور superlative بنانے کے لئے "est" بھی لگتے ہیں۔ مثلاً

(۱) able (لائق) سے abler (زیادہ لائق) اور ablest (سب سے لائق)
(۲) narrow (تنگ) سے narrower (زیادہ تنگ) اور narrowest (سب سے تنگ)
(۳) Happy (خوش) سے happier (زیادہ خوش) اور happiest (سب سے خوش)

نوٹ ۱: adjectives of quantity میں سے دو adjectives یعنی much اور little اور numeral adjectives میں سے بھی دو۔ یعنی many اور few کی بھی comparative اور degree superlative ہوتی ہے:۔

| Positive | Comparative | Superlative |
|---|---|---|
| Much | more | most |
| Little | less | least |
| Many | more | most |
| Few | fewer | fewest |

## مثالیں

1. I have more mangoes than you. ۱۔میرے پاس تم سے زیادہ آم ہیں

2. She has less sugar than they. ۲۔اس کے پاس ان سے کم چینی ہے

نوٹ۔۲۔بعض adjectives ایسے ہیں کہ ان کی comparative اور superlative کسی قاعدے کے مطابق نہیں بنتی۔ مثلاً

| *Positive.* | *Comp.* | *Super.* |
|---|---|---|
| Bad خراب | worse زیادہ خراب۔ ورس | worst سب سے خراب ورسٹ |
| Good اچھا | better بہتر۔ بیٹر | best سب سے اچھا۔ بیسٹ |
| Far دور | farther زیادہ دور۔ فارذر | farthest سب سے دور۔ فاردیسٹ |

نوٹ۔۳۔جب لفظ "بہت" کسی ایسے adjective سے پہلے آتا ہے جو positive degree میں ہو تو "بہت" کا ترجمہ لفظ 'very' سے کیا جاتا ہے۔ مگر جب comparative degree سے پہلے آتا ہے تو لفظ "much" سے کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. He is very strong. ۱۔وہ بہت مضبوط ہے۔
2. He is much stronger than I. ۲۔وہ مجھ سے بہت زیادہ مضبوط ہے
3. She is very rich. ۳۔وہ بہت امیر ہے۔
4. She is much richer than you. ۴۔وہ تم سے بہت زیادہ امیر ہے۔

نوٹ۔۴۔بعض فقروں میں adjective کو comparative اور superlative دونوں degrees میں استعمال کیا جا سکتا ہے۔ مثلاً

1. He is cleverer than all other boys. ۱۔وہ تمام دوسرے لڑکوں سے ہوشیار ہے

2. He is the cleverest of all the boys. ۲۔وہ سب لڑکوں سے ہوشیار ہے

3. He is the cleverest boy. ۳-وہ سب سے ہوشیار لڑکا ہے۔

نوٹ-۵-ایک سلیبل والے بھی بعض ایسے اڈجیکٹو ہیں۔ جن کی comparative اور superlative دو سلیبل والے اڈجیکٹو کی طرح بنائی جاتی ہے۔ مثلاً deaf سے more deaf اور most deaf

نوٹ-۶-وہ مجھ سے زیادہ سوتا ہے۔ تم ان سے کم کھاتے ہو۔ ایسے فقروں میں "زیادہ" کے لئے more اور کم کے لئے less استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. He sleeps more than I.
2. You eat less than they.

## مثالیں

1. You are the most impertinent boy in the class. ۱-جماعت میں تم سب سے گستاخ لڑکے ہو

2. The most obedient boy will get a medal. ۲-سب سے تابعدار لڑکے کو تمغہ ملیگا

3. She is much wiser than her brother. ۳-وہ اپنے بھائی سے بہت عقلمند ہے

4. I can solve more difficult questions than he. ۴-میں اُس سے زیادہ مشکل سوال حل کر سکتا ہوں

5. He was much more faithful than every other soldier of his regiment. ۵-وہ اپنی رجمنٹ کے ہر ایک (دوسرے) سپاہی سے بہت زیادہ وفادار تھا

6. We want more beautiful horses than these. ۶-ہم کو ان سے زیادہ خوبصورت گھوڑے چاہئیں

7. Spring is the most pleasant season of the year. ۷-سال کا سب سے خوشگوار موسم بہار ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| 8. Did you ever kill a more fierce tiger than this? | ۸۔ کیا آپ نے کبھی اس سے زیادہ تند شیر مارا |
| 9. Mohan keeps fewer servants than his brother. | ۹۔ موہن اپنے بھائیوں کی نسبت کم نوکر رکھتا ہے |
| 10. I have more bread and butter than you. | ۱۰۔ میرے پاس تم سے زیادہ روٹی اور مکھن ہے |
| 11. Afzal is the least mischievous boy in his class. | ۱۱۔ افضل اپنی جماعت میں سب سے کم شریر لڑکا ہے |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

سکّہ سب سے بھاری دھات ہے۔ میرے بھائی کا مکان سُندر سنگھ کے مکان سے دور تھا۔ وہ اپنے بھائی سے لائق بیرسٹر تھا۔ پلیگ سب سے خطرناک بیماری ہے۔ زید کے پاس بکر سے زیادہ دودھ تھا۔ میں تم کو سب سے عمدہ گیہوں کا نمونہ دکھاؤنگا۔ لاہور اور امرتسر پنجاب میں سب سے زیادہ آباد شہر ہیں۔ سب سے تیز تیراک مرگیا۔ وہ سب سے ڈھنگی آدمی ہے۔ ہم کو اس سے پائیدار کپڑا چاہیئے۔ تمہاری جماعت کے لڑکے ہماری جماعت کے لڑکوں سے زیادہ شریر ہیں۔ وہ سب سے بڑی منڈی میں رہتا ہے۔ یہ کمرہ اُس سے بہت زیادہ تنگ ہے۔ گائے سب سے مفید جانور ہے۔ میرے پاس تم سے کم سپاہی ہے۔ میرا باپ تمہارے باپ سے بڑا ہے۔ سپاہی سے زیادہ نمک حلال کون ہوسکتا ہے۔ کیا آپ کا نوکر آپ کے ساتھ بازار جائیگا یا یہیں رہے گا۔ تمہارا خط اس سے اچھا ہونا چاہیئے۔ ہم سب سے عمدہ گھی بیچتے ہیں۔ نیاز اور موہن سب سے محنتی لڑکے ہیں۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

You should buy a much stronger rope than this. I can bring more camels than you. They live in the largest city of the world. <u>My sister is</u>

*younger* than all her class-fellows. Who was the cleverest boy in your school? *This land is more barren than all other lands.* Kashmere is much more fertile than Simla. We will send you a much more honest and faithful servant than Niaz. You should be more tactful than these men. May I stay here with you? This cloth is not so durable as yours. *Napolean was the greatest of all the generals of his time.* *He is the bravest of all the soldiers of his regiment.*

سوال-۱- جن فقروں کے نیچے خط کھنچا ہے- ان میں ایڈجیکٹو کو superlative سے comparative میں اور superlative سے comparative میں بدلو-

سوال-۲- نیچے لکھے ہوئے adjectives کی comparative اور superlative بتاؤ:-

Heavy-able-faithful durable-black-difficult ugly high noble yellow. white.

سوال-۳- اس مشق کے فقروں میں adjectives کی ڈگری بتاؤ-

# سبق نمبر ۳۱

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Carpet | کارپیٹ | قالین | Scout | سکاؤٹ | سکاؤٹ |
| Beggar | بیگر | فقیر | Place | پلیس | جگہ |
| To build | بلڈ | تعمیر کرنا۔ بنانا | Do you think? | ڈو یو تھنک | کیا تم خیال کرتے ہو۔ کیا تمہارے خیال میں |
| Ornament | اورنیمنٹ | زیور | I think | آئی تھنک | میں خیال کرتا ہوں۔ میرے خیال میں |
| Fire | فائر | آگ | Attentive | اٹینٹو | متوجہ۔ |
| Fireman | فائرمین | فائرمین آگ بجھانیوالا | Attention | اٹینشن | توجہ |
| To extinguish | ایکسٹنگوش | بجھانا (آگ) | To ruin | رُوان | تباہ کرنا |
| To put out | پُٹ آؤٹ | بجھانا (آگ) | Ruin | رُوان | تباہی |
| Together | ٹوگیدر | اکٹھے | To name | نیم | نام رکھنا نام لینا |
| Through | تھرو | کے بیچ میں سے کی معرفت | Gloves | گلوز | دستانے |
| To agree (to) | ایگری ٹو | منظور کرنا ماننا | To charge (for) | چارج فور | (کا) دام لینا |
| To agree (with) | ایگری ود | (سے) اتفاق کرنا | Reward | ریوارڈ | انعام |
| Agreement | ایگریمنٹ | اتفاق اقرارنامہ | To reward | ریوارڈ | انعام دینا |
| To punish | پنش | سزا دینا | Progress | پروگریس | ترقی |
| To translate | ٹرانسلیٹ | ترجمہ کرنا | To make progress | میک پروگریس | ترقی کرنا |
| Translation | ٹرانسلیشن | ترجمہ | | | |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| To receive | ریسیو | وصول کرنا، پانا۔ ملنا | To progress | پروگریس | ترقی کرنا |
| | | | To abuse | ابیوز | گالی دینا |
| Contract | کونٹریکٹ | ٹھیکہ۔ معاہدہ | Abuse | ابیوز | گالی |
| Term | ٹرم | شرط | | | |
| Plainly | پلینلی | صاف صاف | To accept | ٹوایکسیپٹ | منظور کرنا |

## Relative Pronoun رلیٹیو پروناؤن

1. I went to Ahmad Hasan, and he was ill.
۱۔ میں احمد حسن کے پاس گیا اور وہ بیمار تھا

2. I went to Ahmad Hasan, *who* was ill.
۲۔ میں احمد حسن کے پاس گیا جو بیمار تھا۔

اِن دونوں مثالوں کا مطلب ایک ہی ہے۔ فرق صرف لفظوں کا ہے۔ پہلی مثال میں دو فقروں کو ملانے کے لئے "and" (اور) conjunction استعمال کیا گیا ہے۔ اور اسی مثال کے دوسرے فقرہ میں "Ahmad Hasan" noun کی جگہ "he" (وہ) pronoun استعمال کیا گیا ہے۔ دوسری مثال میں یہ دونوں کام لفظ "who" سے لئے گئے ہیں۔ ایک تو conjunction کا کام یعنی دو فقروں کو اس نے ملا دیا اور دوسرے pronoun کا کام یعنی "who" ہی استعمال کیا گیا۔ جو 'he" pronoun کی جگہ بھی pronoun نہ صرف کسی noun کی جگہ استعمال ہوتا ہے۔ بلکہ conjunction کا کام بھی دیتا ہے۔ اس کو relative pronoun (اسم موصول) کہتے ہیں۔ مثلاً

1. This is the fireman who saved my little girl.
۱۔ یہ وہ فائرمین ہے جس نے میری چھوٹی لڑکی کو بچالیا

2. Show me the dog which bites every body.
۲۔ مجھے وہ کتا دکھاؤ جو ہر شخص کو کاٹتا ہے۔

چونکہ relative pronoun سے conjunction

conjunctive pronoun کا کام بھی لیا جاتا ہے۔ اس لئے اس کو conjunctive pronoun بھی کہتے ہیں۔

Relative Pronouns یہ ہیں:-

1. Who ہُو۔ جو۔ جس۔ جن۔ جنہوں 3. That دیٹ۔ جو۔ جس۔ جن۔ جنہوں

2. Which وِچ۔ جو۔ جس۔ جن۔ جنہوں 4 What وَٹ } جو کچھ۔ وہ بات جو۔ وہ چیز جو۔

یہ چاروں "singular noun" pronouns کے لئے بھی استعمال ہوتے ہیں۔ اور plural noun کے لئے بھی۔

"who" صرف آدمیوں کے لئے۔ اور صرف subject (فاعل) کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ اور object کے طور پر who کی جگہ whom استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

۱۔ یہ وہ سوداگر ہے جسے آپ نے بلایا } This is the merchant whom you called.

"which" صرف چیزوں اور جانوروں کے لئے اور "subject" اور "object" دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. I threw away the mangoes which were not sweet. { ۱۔ میں نے وہ آم پھینک دئے جو میٹھے نہیں تھے۔

2. This is the cow which I bought yesterday. { ۲۔ یہ وہ گائے ہے جو میں نے کل خریدی تھی۔

پہلے فقرہ میں "which" کو ایک چیز کے لئے اور subject کے طور پر استعمال کیا گیا۔ مگر دوسرے فقرہ میں ایک جانور کے لئے اور object کے طور پر استعمال کیا گیا ہے۔

---

# ریلیٹیو پروناؤن کا پوزیسو کیس

لفظ "جس کا"۔ "جن کا"۔ ترجمہ "whose" سے کیا جاتا ہے۔ مگر یہ عام طور پر آدمیوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اور دوسروں کے لئے "which" استعمال ہوتا ہے۔ اس سے پہلے of لگا دیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. The man whose son is a merchant lives here. — ۱۔ وہ آدمی جس کا بیٹا سوداگر ہے۔ یہاں رہتا ہے

2. I will give you a watch, the price of which is ten rupees. — ۲۔ میں تم کو ایک گھڑی دونگا جس کی قیمت دس روپے ہے

بعض موقعوں پر who اور which کی جگہ that استعمال ہوتا ہے۔ اس کا ذکر ہم آئندہ کریں گے۔

"what" دو pronouns کا کام دیتا ہے۔ یعنی that which کا

1. What he says is wrong. — ۱۔ جو کچھ وہ کہتا ہے۔ غلط ہے۔

2. I know what he wants. — ۲۔ جو کچھ وہ مانگتا ہے میں جانتا ہوں۔

relative pronoun جس noun کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کو اس pronoun کا antecedent (صلہ) کہتے ہیں۔ مثلاً

1. The boy who won the match will get a prize. — ۱۔ وہ لڑکا جس نے میچ جیتا انعام پائیگا

2. This is the letter which I received from my friend. — ۲۔ یہ وہ چٹھی ہے جو مجھے اپنے دوست سے ملی تھی

پہلے فقرہ میں boy اور دوسرے میں "letter" antecedent ہے جیسا کہ ان مثالوں سے معلوم ہوتا ہے۔ antecedent سے پہلے اگر لفظ "وہ" اس یا اُن ہو تو اُن کا ترجمہ article "the" سے کیا جاتا ہے۔ that یا those استعمال نہ کرنا چاہیئے۔

نوٹ۔ جب relative pronoun کو object کے

طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ تو بعض وقت اسے فقرہ میں چھوڑ دیا جاتا ہے۔ خاصکر چھوٹے چھوٹے فقروں میں۔ مثلاً

1. I received the book you sent me. — ۱۔ مجھ کو وہ کتاب مل گئی جو تم نے بھیجی تھی

اس میں "which" چھوڑ دیا گیا ہے۔

اگر relative pronoun سے پہلے کوئی preposition ہو۔ تو وہ پریپوزیشن عام طور پر فعل کے بعد آتا ہے۔ خاص کر جبکہ pronoun کو فقرہ میں بیان نہ کیا گیا ہو۔ مثلاً

1. This is the merchant whom I wrote to. — ۱۔ یہ ہے وہ سوداگر جسکو میں نے لکھا تھا

2. Do you know the man I spoke of? — ۲۔ کیا آپ اس آدمی کو جانتے ہیں جس کا میں نے ذکر کیا تھا

اردو میں relative pronoun (اسم موصول) کو antecedent (صلہ) سے پہلے بھی استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً جس آدمی نے سوہن کو گالی دی تھی۔ وہ یہاں ہے۔ اس میں "جس" کو pronoun antecedent "آدمی" سے پہلے استعمال کیا گیا ہے۔ لیکن انگریزی میں اس فقرہ کا ترجمہ یوں ہوگا۔ وہ آدمی جس نے سوہن کو گالی دی تھی یہاں ہے۔

The man who abused Sohan is here.

## مثالیں

1. Do you agree to what I say? — ۱۔ جو کچھ میں کہتا ہوں تم کو منظور ہے

2. What you say is all true, but I cannot accept your terms. — ۲۔ جو کچھ تم کہتے ہو سب سچ ہے لیکن میں آپکی شرطیں نہیں مان سکتا

| English | Urdu |
|---|---|
| 3. When shall we meet again? | ۳-ہم پھر کب ملیں گے؟ |
| 4. The teacher punished the boy whose translation was full of mistakes. | ۴-اُستاد نے اُس لڑکے کو سزا دی جس کا ترجمہ غلطیوں سے بھرا ہوا تھا |
| 5. I will reward the scout who saved my life. | ۵-میں اس سکاوٹ کو انعام دونگا جس نے میری جان بچائی |
| 6. A boy who is attentive to his lesson shall surely make progress. | ۶-جو لڑکا اپنے سبق کی طرف توجہ کرتا ہے-وہ یقیناً ترقی کریگا۔ |
| 7. Such are the customs which ruined the people. | ۷-وہ رسمیں ایسی ہی ہیں جنہوں نے لوگوں کو تباہ کر دیا تھا |
| 8. Where is the man whom I called? | ۸-وہ آدمی کہاں ہے جسے میں نے بلایا |
| 9. Name the places which you passed through. | ۹-ان جگھوں کا نام لو جن میں سے تم گزرے |
| 10. I will send you a book, the price of which is only two rupees. | ۱۰-میں تم کو ایک کتاب بھیجونگا-جس کی قیمت صرف دو روپے ہے |
| 11. What is the matter he wrote you about? | ۱۱-وہ کیا بات ہے جس کی بابت اُس نے تم کو لکھا تھا |
| 12. Tell me plainly all you know. | ۱۲-جو کچھ تم کو معلوم ہے مجھے صاف صاف سب بتا دو |

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

جس سکاوٹ نے میری جان بچائی تھی وہ میرے دوست کا بھائی ہے۔
میرے پاس ایک بلّی ہے-جس کی دُم تمہاری بلی سے بہت بڑی ہے-کیا تم

اس کو وہ چٹھی دکھاؤ گے جو تمہارے بھائی نے کل بھیجی تھی۔ تم کو معلوم ہے میں کیا مانگتا ہوں۔ یہ وہ ہوٹل ہے۔ جس میں وہ سب اکٹھے رہتے تھے۔ وہ فائرمین کہاں ہیں جنہوں نے آگ بجھادی تھی۔ اور بہت سے آدمیوں کی جان بچائی تھی۔ مجھے وہ تصویر دکھاؤ جو کل تمہارے پاس تھی۔ جو قلی یہ قالین لایا تھا۔ کہاں ہے۔ پولیس اس چور کو پکڑ سکتی ہے۔ جس نے زیور چرایا تھا۔ جو کچھ اس نے دیکھا اُس نے مجھے بتادیا۔ وہ کیا بات ہے جس کی بابت وہ تم سے جھگڑتا تھا۔ کیا وہ گاڑی سے نہ رہ جائیگی۔ یہ قالین اور میز میری ہے۔ تم نے اس اقرارنامہ پر دستخط کیوں نہیں کئے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

It is quite true that our best friends are those who tell us of our faults. Always choose what is most fit. I love my dog and horse which are very faithful animals. You should see the officer whom I spoke of. Neither he nor his relative will tell you what they saw. I cannot show you the letter he wrote me about you. The people went to the Tehsildar who listened to their complaints. What will you charge for the few gloves you give me?. I cannot tell you what I saw in the races. Is it not right that boys who play the whole day cannot make any progress? Look before you leap. Buy the truth and sell it not. You asked me what I was doing. Can you tell me which of the two is the larger? I was not the only person who saw what was going on. Who told you to swim in the river? Why do you speak so slowly? What did you find in the thief's house, when you went in?

---

# سبق نمبر ۲۲

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Ship | شِپ | جہاز | Long ago | لونگ اگو | عرصہ ہُوا |
| Air ship | ایرشِپ | ہوائی جہاز | Inspite of | اِن سپائیٹ آو | کے باوجود |
| Pasture | پاسچر | چراگاہ | Lo | لو | دیکھو |
| Orphan | آ رفن | یتیم | Property | پروپرٹی | جائداو ملکیّت |
| Fear | فییر | خوف۔اندیشہ | To feel cold | ٹوفیل کولڈ | سردی لگنا |
| To tremble | ٹریمبل | کانپنا | Playing cards | پلینگ کارڈز | تاشں |
| To graze | گریز | چرنا۔چرانا | To suffer | سفر | (کو) تکلیف ہونا |
| Waste | ویسٹ | ردّی | | | برداشت کرنا |
| To waste | ویسٹ | ضائع کرنا | Tenant | ٹیننٹ | کرایہ دار |
| To climb | کلائمب | چڑھنا | | | آسامی |
| Bold | بولڈ | بہادر | Hardly | ہارڈلی | مشکل سے |
| To expect | ایکسپیکٹ | (کی) امید رکھنا | To believe | بلیو | یقین کرنا |
| To take | ٹیک | (کا) خیال رکھنا | To look for | لُک فور | ڈھونڈنا |
| care (of) | کیئرآو | کی خبرگیری کرنا | | | دیکھنا |
| Whereas | ویرایز | حالانکہ | Lovely | لولی | پیارا۔دلفریب |
| Lake | لیک | جھیل | To search | سرچ فو۔ | (کی) |
| Warning | وارننگ | تنبیہ | (for) | | تلاش کرنا |
| To whistle | وِسل | سیٹی بجانا | To fear | فییر | ڈرنا |
| As soon as | ایز سُون ایز | جونہی | Healthy | ہیلدی | تندرست |
| Important | امپورٹینٹ | اہم۔ضروری | Beside | بسائیڈ | کے علاوہ |
| To belong to | بلونگ ٹو | (کی) ملکیت ہونا | To give a warning | | تنبیہ کرنا |

# گرامر

## Present Imperfect Tense.

اس tense کو present continuous tense بھی کہتے ہیں
یہ tense اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ کوئی کام زمانۂ حال میں برابر ہو رہا ہو۔ مثلاً. He is singing. وہ گا رہا ہے۔

بنانے کا قاعدہ۔ پہلے present form کے آخر میں "ing" (انگ) لگایا جاتا ہے فعل کی اس نئی صورت کو present participle (پریزینٹ پارٹیسپل) کہتے ہیں۔ مثلاً" go سے " going" اور" speak" سے "speaking"

اس کے بعد subject سے پہلے present participle کے مطابق فعل am - art - are یا is بڑھا دیا جاتا ہے۔ مثلاً. We are playing ہم کھیل رہے ہیں۔

نوٹ۔ جو فعل کسی دوسرے (اصلی فعل سے پہلے tense بنانے کیلئے لگایا جاتا ہے۔ اس کو auxiliary verb آگزلیری وَرب (امدادی فعل) کہتے ہیں۔ مثلاً do can-may-will-shall اور should وغیرہ۔ لفظ " not " اصل فعل اور امدادی فعل کے درمیان رکھا جاتا ہے۔ اور سوالیہ فقرہ میں امدادی فعل subject سے پہلے آتا ہے۔ مثلاً

1. I am not singing. ۱۔ میں گا نہیں رہا ہوں۔

2. Is he not reading? ۲۔ کیا وہ پڑھ نہیں رہا ہے۔

نوٹ۔ اردو میں بعض وقت "کھیل رہا ہے" "لکھ رہا ہے" کی جگہ صرف "کھیلتا ہے" "لکھتا ہے" استعمال ہوتا ہے۔ لیکن مطلب یہی ہوتا ہے۔ کہ کام برابر ہو رہا ہے۔ انگریزی میں اس کے لئے present imperfect tense ہی استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً دیکھو وہ کھیلتا ہے۔ چونکہ اس کا مطلب وہی ہے "جو کھیل رہا ہے" کا ہے۔ اس لئے اس کا ترجمہ ہوگا۔ Lo! He is playing.

## Past Imperfect Tense.

یہ اس وقت استعمال ہوتا ہے جبکہ یہ ظاہر کرتا ہو کہ فعل زمانہ ماضی میں کسی خاص وقت برابر ہو رہا تھا۔

بنانے کا قاعدہ present participle سے پہلے subject کے مطابق was یا were لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. When I went there. he was playing. ۱۔ جب میں وہاں گیا وہ کھیل رہا تھا۔

نوٹ۔ اردو میں بعض وقت "کھیل رہا تھا"۔ "لکھ رہا تھا" کی جگہ "کھیلتا تھا"۔ "لکھتا تھا"۔ استعمال ہوتا ہے۔ لیکن چونکہ مطلب وہی ہوتا ہے۔ جو "کھیل رہا تھا" اور "لکھ رہا تھا" کا ہوتا ہے۔ اس لئے past imperfect tense ہی استعمال کرتے ہیں مثلاً

1. When I arrived there, he was playing. ۱۔ جب میں وہاں پہنچا وہ کھیلتا تھا۔

## Future Imperfect Tense.

یہ tense ظاہر کرتا ہے کہ کوئی فعل آئندہ زمانہ میں کسی خاص وقت برابر ہو رہا ہوگا۔ مثلاً

1. He will be playing to-morrow evening ۱۔ وہ کل شام کو کھیل رہا ہوگا۔

بنانے کا قاعدہ present participle سے پہلے فعل be اور اس سے پہلے حسب موقعہ shall یا will لگایا جاتا ہے۔

نوٹ۔ present participle سے تین اور tenses بنتے ہیں۔ جن کا ذکر آئندہ کیا جائیگا۔

## مثالیں

1. What are you doing ? ۱۔ آپ کیا کر رہے ہیں؟

2. I am feeling very cold. ۲۔ مجھے سخت سردی لگ رہی ہے۔

3. He was suffering from fever. ۳-اس کو بخار ہو رہا تھا-

4. Who is making noise? ۴-کون شور مچا رہا ہے-

5. What did you promise him? ۵-تم نے اُس سے کس چیز کا وعدہ کیا تھا؟

6. Whom does this book belong to? ۶-یہ کتاب کس کی (ملکیت) ہے

7. We can hardly believe your statement. ۷-ہم مشکل سے آپ کے بیان کا یقین کر سکتے ہیں

8. They will be looking for you. ۸-وہ آپ کو ڈھونڈ رہے ہوں گے

9. Who will take care of this orphan? ۹-اس یتیم کی کون خبرگیری کریگا

10. I was expecting a letter from Simla. ۱۰-مجھے شملہ سے ایک چٹھی (آنے) کی امید (ہو رہی) تھی-

11. We will be playing tennis at 6 p. m. tomorrow. ۱۱-ہم کل شام کو چھ بجے ٹینس کھیل رہے ہوں گے

انگریزی میں ترجمہ کرو-

میں انگلش ٹیچر پڑھ رہا ہوں - ہم شاید دریا میں تیر رہے ہونگے- وہ خوف کے مارے کانپ رہا تھا- وہ درخت پر چڑھنے والے تھے- جو بہت اونچا تھا- تم اپنا وقت کیوں ضائع کرتے ہو حالانکہ تم بہت کمزور ہو- ہیڈ ماسٹر صاحب اس وقت دسویں جماعت کو پڑھا رہے ہیں- گھوڑے چراگاہ میں چر رہے ہیں- نہ وہ مجھ سے بہادر ہے اور نہ تم- دو ہوائی جہاز اُڑ رہے ہیں- ہم اور تم کل گھر کو جا رہے ہوں گے- تم نے پشاور کب دیکھا- جھیل میں کون تیر رہا ہے- ہم کب کھیل رہے تھے- تمہارا وطن کہاں ہے- یہ مکان اور وہ دوکان جو مندر کے پاس ہے میرے دوست کے بھائی کی ملکیت ہے- یہ صندوق اس سے بہت

بڑا ہے۔ اس کو سر درد ہو رہا ہے۔ وہ اور میں پڑھ رہے ہیں۔ وہ اور تم اتنا شور کیوں مچا رہے تھے؟ دیکھو تمہارا لڑکا ہم سے جھگڑتا ہے۔ وہ سب آپ کا انتظار کر رہے ہیں مگر آپ تاش کھیلتے ہیں۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

Why are these farmers so healthy? He is in good health? The boy is learning English quickly. May God reward you! I was doing some important work. The flowers which I have got are the loveliest of all. Neither of my tenants is at home. John is building a house in the garden which he bought last year. The coolie will be lying on the ground. The police is searching for the thief. We are sending you a coat by post. He did not do it inspite of my warning. As soon as he reached the station, the train whistled. I do not think the Judge's house is very far from the house you live in. I showed my watch to your brother's friend, who says that he knows all about them. What is the name of the man with whom you were talking this morning in your room? I am afraid your son is not making much progress. The child was standing beside its mother.

# سبق نمبر ۳۳

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Feast | فیسٹ | دعوت | To seal | ٹو سیل | مہر لگانا |
| Gramophone | گریموفون | گراموفون | To apply | ٹو اپلائی | درخواست کرنا |
| Ring | رِنگ | انگوٹھی | To invent | ٹو انوینٹ | ایجاد کرنا |
| invention | اِنوینشن | ایجاد | To return | ٹو رٹرن | واپس کرنا۔ہونا |
| Rent | رینٹ | کرایہ (مکان کا) | To arrest | ٹو اریسٹ | گرفتار کرنا |
| Fare | فیئر | کرایہ (ریل) | Evil | ایول | خرابی |
| Summer | سمر | گرمی کا موسم | Admission | ایڈمیشن | داخلہ |
| Winter | ونٹر | سردی کا موسم | To admit | ٹو ایڈمِٹ | داخل کرنا |
| Duster | ڈسٹر | جھاڑن | Envelope | اینویلپ | لفافہ |
| Robber | روبر | لٹیرا | To oblige | ٹو اوبلائج | مجبور کرنا<br>ممنون ہونا |
| To pay | ٹو پے | ادا کرنا | | | |
| To fit | ٹو فِٹ | ٹھیک آنا | Rice | رائیس | چاول |
| To revise | ٹو رِوائز | نظرثانی کرنا<br>دہرانا | Subject | سبجیکٹ | مضمون |
| | | | Business | بزنیس | کاروبار۔کام |
| To collect | ٹو کولیکٹ | جمع کرنا۔ہونا | Anywhere | اینی ویئر | کسی جگہ |
| To invite | ٹو انوائیٹ | دعوت دینا | Nowhere | نو ویئر | کہیں نہیں |
| Even | ایون | ہموار۔بھی | Wherever | ویئرایور | جہاں کہیں |
| Half-dead | ہاف ڈیڈ | ادھ موا | To follow | ٹو فولو | پیروی کرنا<br>کے پیچھے جانا |
| To make a bed | ٹو میک اے بیڈ | بستر کرنا | Bed | بیڈ | بستر |
| In vain | ان وین | بے فائدہ | | | |

# گرامر

## ماضی قریب Present Perfect Tense

یہ tense ظاہر کرتا ہے۔ کہ فعل گذشتہ زمانہ میں شروع ہوا تھا۔ اور زمانۂ حال میں ختم ہوا ہے۔ یعنی فعل کو ختم ہوئے تھوڑا ہی عرصہ گذرا ہے۔

بنانے کا قاعدہ past participle سے پہلے has یا have "subject" کے مطابق لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

میں نے اس کو ابھی دیکھا ہے۔ I have just seen him.

اُس نے ابھی اپنا کام ختم کر لیا ہے۔ He has just finished his work.

نوٹ۔ اس tense میں کوئی ایسا adverb وغیرہ استعمال نہیں کر سکتے۔ جو گذشتہ زمانہ کو ظاہر کرتا ہو۔ مثلاً ہم یہ نہیں کہہ سکتے۔

میں نے اپنا کام کل ختم کیا ہے۔ I have finished my work yesterday.

چونکہ yesterday گذشتہ زمانہ کو ظاہر کرتا ہے۔ اس لئے یہاں past indefinite tense استعمال ہوگا۔ اور فقرہ کا ترجمہ یوں ہوگا۔

I finished my work yesterday.

کرنا چاہیئے۔ جانا چاہیئے وغیرہ کے بعد جب فعل تھا۔ تھے۔ تھی۔ تھیں۔ آتا ہے تو اس کا ترجمہ should do اور should go وغیرہ نہیں ہوتا بلکہ past participle سے پہلے should have لگا دیا جاتا ہے۔ مثلاً

اس کو جانا چاہیئے تھا۔ He should have gone.

اگر لفظ "چاہیئے" کے استعمال کرنے کا مطلب یہ ہو کہ کسی کام کا کرنا ہمارا فرض ہے۔ تو should کی جگہ "ought" استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

You ought to obey your parents and teachers.

تم کو اپنے ماں باپ اور استادوں کا حکم ماننا چاہیئے۔

We ought to have helped these orphans.

ہم کو ان یتیموں کی مدد کرنی چاہیئے تھی۔

## (ماضی بعید) Past Perfect Tense

اس tense کے بنانے کے لئے past participle سے پہلے had لگا دیا جاتا ہے۔ مثلاً

I had finished my work. میں اپنا کام ختم کر چکا تھا۔

یہ tense اس وقت استعمال ہوتا ہے جبکہ یہ ظاہر کرنا ہو۔ کہ گذشتہ زمانہ میں دو کام ہوئے۔ جن میں سے ایک پہلے ہؤا تھا۔ اور دوسرا بعد میں۔ پہلے ختم ہونے والے فعل کے لئے past perfect (ماضی بعید) اور بعد میں ختم ہونے والے کیلئے past indefinite tense (ماضی مطلق) استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً جب ڈاکٹر پہنچا تو مریض مر چکا تھا۔ مریض پہلے مرا اور ڈاکٹر بعد میں آیا۔ پس "مر چکا تھا" کے لئے past perfect اور "پہنچا" کے لئے past indefinite استعمال ہوگا۔ مثلاً

1. When the doctor arrived, the patient had died.

نوٹ۔ وہ میرے پہنچنے سے پہلے چلا گیا تھا۔ تمہارے آنے سے پہلے میں سبق ختم کر چکا تھا۔ اس قسم کے فقروں کا ترجمہ کرتے وقت فقروں کو اس طرح بدل لینا چاہیئے۔ (۱) وہ چلا گیا تھا۔ اس سے پہلے کہ میں پہنچا۔ (۲) میں سبق یاد کر چکا تھا۔ اس سے پہلے کہ تم آئے اور "اس سے پہلے" کا ترجمہ صرف لفظ before سے کرنا چاہیئے۔ یا یوں بدل لینا چاہیئے۔ (۱) وہ چلا گیا تھا جب میں پہنچا۔ (۲) میں سبق یاد کر چکا تھا۔ جب تم آئے۔ مثلاً

1. He had gone away before I arrived. ۱۔ وہ میرے پہنچنے سے پہلے چلا گیا تھا۔

2. I had finished my lesson, when you came. ۲۔ جب تم آئے میں اپنا سبق ختم کر چکا تھا

نوٹ۔ اردو میں past indefinite (ماضی مطلق) کی جگہ past perfect (ماضی بعید) اکثر استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً موہن پرسوں لاہور کو چلا گیا تھا۔ احمد اور سوہن کل دریا میں تیرے تھے۔ طالب علم فعل "تھا" اور "تھے" کو دیکھ کر ایسے فقروں میں غلطی سے past perfect tense استعمال کر بیٹھتے ہیں۔ چونکہ ان فقروں میں یہ ہرگز

نہیں بتایا گیا کہ کسی دوسرے کام کے ہونے سے پہلے موہن لاہور کو گیا تھا۔ اور احمد اور سوہن تیرے تھے۔ اس لئے یہاں past perfect استعمال نہیں ہو سکتا۔ صرف past indefinite استعمال ہو سکتا ہے۔ مثلاً

(1) Mohan went to Lahore the day before yesterday.

(2) Ahmad and Sohan swam in the river yesterday.

---

### Future Perfect Tense.

Past Participle سے پہلے have اور اس سے پہلے موقعہ کے مطابق will یا shall لگایا جاتا ہے۔ یہ tense اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ (۱) یہ ظاہر کرنا ہو۔ کہ فعل آئندہ زمانے میں کسی خاص وقت تک یا اس سے پہلے ختم ہو چکے گا۔ مثلاً

We shall have reached home before six o'clock.

ہم چھ بجے سے پہلے گھر پہنچ چکے ہوں گے (۲) یا جبکہ آئندہ زمانہ میں ہونے والے دو فعلوں کا ذکر کرنا ہو۔ اور یہ بتانا ہو۔ کہ ایک فعل پہلے ختم ہوگا۔ اور دوسرا اس کے بعد۔ تو جو فعل پہلے ختم ہوگا اس کے لئے future perfect اور بعد میں ہونے والے فعل کے لئے future indefinite استعمال ہوتا ہے۔

He will have left before you will come back.

تمہارے آنے سے پہلے وہ چلدیا ہوگا مگر بعد میں ہونے والے فعل کے لئے future indefinite کی جگہ اکثر present indefinite ہی استعمال ہوتا ہے۔ اور بعد میں ہونے والے فعل کے فقرہ کو دوسرے فقرہ کے بعد رکھا جاتا ہے۔ مثلاً

| | |
|---|---|
| The train will have left before you reach the station. | تمہارے سٹیشن پہنچنے سے پہلے ریل گاڑی چلدی ہوگی |

نوٹ۔ who اور which کی جگہ that کو ان موقعوں پر استعمال کیا جاتا ہے (۱) اُس adjective سے پہلے جو superlative degree میں ہو۔ مثلاً

(1) This is the best picture that I have ever seen. — ۱۔ یہ سب سے اچھی تصویر ہے جو میں نے کبھی دیکھی ہے

(۲) ایسے دو antecedents کے بعد جن میں سے ایک کے لئے "who" اور دوسرے کیلئے "which" استعمال کرنا ہو۔ یعنی ایسے دو nouns (اسموں) کے بعد جن میں سے ایک تو آدمی ہو۔ اور دوسرا کوئی جانور یا چیز ہو۔ مثلاً

The boy and the dog that you saw. — وہ لڑکا اور کُتا جو تم نے دیکھا

اس فقرہ میں لڑکے کیلئے who اور کتے کے لئے which استعمال کرنا چاہیئے تھا۔ لیکن دونوں کے لئے ایک ہی pronoun "that" استعمال کیا گیا ہے

(۳) اُس "noun" کے بعد جس کا gender ٹھیک معلوم نہ ہو۔ یعنی یہ معلوم نہ ہو کہ وہ نر ہے یا مادہ۔ مثلاً

The friend that you saw has left. — وہ دوست جو تم نے دیکھا تھا چلا گیا ہے۔

(۴) adjective "all" کے بعد مثلاً

I drank all the milk that you gave me. — میں نے وہ سب دودھ پی لیا جو تم نے مجھے دیا تھا۔

(۵) میں نے ایک آدمی دیکھا جو چور تھا۔ وہ آدمی جو یہاں آیا تھا چور تھا۔

پہلے فقرہ میں ہم لفظ جو کو اڑا کر اس کی جگہ conjunction "اور" اور pronoun "وہ" استعمال کر سکتے ہیں۔ مثلاً "میں نے ایک آدمی دیکھا اور وہ چور تھا" لیکن دوسرے فقرہ میں ایسا نہیں کر سکتے۔

پس جس فقرہ میں ہم who یا which کی بجائے کوئی اور pronoun اور conjunction استعمال نہیں کر سکتے وہاں ہم ان کی بجائے "that" استعمال کر سکتے ہیں۔ مثلاً

I The man that came here was a thief. — ۱۔ وہ آدمی جو یہاں آیا چور تھا

| | |
|---|---|
| 2. The horse that I have bought is very strong. | ۲۔ جو گھوڑا میں نے خریدا ہے بہت مضبوط ہے |

(۶) same کے بعد that اکثر استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

| | |
|---|---|
| This is the same mistake that you made yesterday. | یہ وہی غلطی ہے جو تم نے کل کی تھی۔ |

## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. Have you sealed my letter? | ۱۔ کیا تم نے میری چٹھی پر مہر لگا دی ہے |
| 2. I had applied for three months' leave, before I received your letter. | ۲۔ آپ کی چٹھی کے ملنے سے پہلے میں تین مہینے کی چھٹی کی درخواست کر چکا تھا۔ |
| 3. You should read three pages of the book every day. | ۳۔ آپ کو ہر روز کتاب کے تین صفحے پڑھنے چاہئیں |
| 4. Why have you come so late? | ۴۔ آپ اتنی دیر کر کے کیوں آئے ہیں؟ |
| 5. I shall have left, when you return | ۵۔ جب تم واپس آؤ گے میں چلا گیا ہوں گا۔ |
| 6. I have given you the best ring that I had. | ۶۔ میں نے تم کو سب سے اچھی انگوٹھی جو میرے پاس تھی دیدی ہے |
| 7. He had stolen all my notes, before you met me. | ۷۔ آپ کے ملنے سے پہلے اس نے میرے تمام نوٹ چرا لئے تھے |
| 8. Is this the same person that met us before at your shop? | ۸۔ کیا یہ وہی شخص ہے جو ہمیں پہلے آپ کی دکان پر ملا تھا۔ |
| 9. The police will have arrested the thief by that time. | ۹۔ پولیس چور کو اس وقت تک گرفتار کر چکی ہوگی |

10. May I ride your horse ? ۱۰۔کیا میں آپ کے گھوڑے پر سواری کروں؟

11. He will soon start for home. ۱۱۔وہ جلد گھر کو روانہ ہو جائیگا؟

## انگریزی میں ترجمہ کرو۔

میرا بائیسکل کون لے گیا۔ میں چور کے پیچھے پیچھے باغ میں گیا۔ تمہارے بھائی کے نوکر کے آنے سے پہلے ہم سب نے کرایہ جمع کر لیا تھا۔ ہم نے کہدیا ہے۔ کہ ہم آرہے ہیں۔ میں نے اپنے ترجمہ پر نظر ثانی کر لی ہے۔ نہ تم نے اور نہ تمہارے دوست نے میری نئی کتاب دیکھی ہے؟ مجھ کو ابھی آدھا کرایہ بھی وصول نہیں ہوا ہے۔ ہم نے اتنے سنگترے خریدے ہیں۔ جتنے تم نے۔ تم نے اپنے بھائی سے کیوں نہیں کہا۔ کہ مجھے آکر ملے۔ یہ سب سے مضبوط گھوڑا ہے۔ جو تم کو یہاں مل سکتا ہے۔ تم نے کیا دوائی کھائی ہے۔ ہم نے وہ سب تصویریں اس کو واپس دیدیں جو اُس نے ہمیں دی تھیں۔ اس لڑکی کے ماں باپ نہیں ہیں۔ کیا بارش بند ہو گئی ہے۔ ڈاکٹر کے پہنچنے سے پہلے مریض مر گیا ہوگا۔ وہ سوداگر اور گھوڑا کہاں ہے۔ جو ہم نے کل یہاں دیکھے تھے۔ میں جو کچھ نہیں چاہتا ہوں خرید لوں سب سے تیز چاقو جو میرے پاس تھا میں نے اس کو دیدیا۔ پولیس کے آنے سے پہلے چور بھاگ گئے تھے۔ کیا تم ۱۔ستمبر کو دہلی میں نہیں ٹھہروگے۔ کیا تم اس لڑکے کو جانتے ہو۔ جو ابھی مجھ سے باتیں کر رہا تھا۔ وہ اپنے سب بھائیوں سے زیادہ دیانتدار ہے۔ تم نے بستر کر دیا ہے؟ گرمی شروع ہونے سے پہلے ہم کشمیر پہنچ چکے ہوں گے۔ احمد کے بھائی کو اس کتاب کی قیمت اپنی جیب سے ادا کرنی چاہیئے۔ یہ وہی آدمی ہے جس نے میرے نوکر کو گالی دی تھی۔ اور مارا پیٹا تھا۔ میرا سائیس اور گھوڑا کہاں ہے جو ابھی یہاں تھے۔

## اردو میں ترجمہ کرو۔

The king had not sat on the throne, when I arrived at the palace. Most of us can learn all

these subjects. Is it not the same story that you told us before? I had read most of my books, before the examination began. The train will have arrived at the railway station by that time. Mary lost her pens and books, when she was playing with me. The sun will have risen, before he gets up. I have not seen him anywhere for the last two years. Have you shown him the way to Kufri? I have been ill since we met at Gaya. Why did you not follow my advice? Why did you not tell them to see me on the 27th July at half past ten in the morning? May our ship reach Aden safe and sound. I think I have already told you that I am not going to Calcutta this year. I sought for the child in the garden, but in vain.

سوال - ان فقروں میں ہر ایک verb کا tense بتاؤ -

## سبق نمبر ۳۴

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| History | ہسٹری | تاریخ | To interrupt | انٹرپٹ | مخل ہونا |
| Chapter | چیپٹر | باب | Childhood | چائلڈہُڈ | بچپن |
| Consumption | کنزمپشن | دق | News | نیوز | خبر |
| Green | گرین | سبز | Snake | سنیک | سانپ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Since | سِنس | سے۔ (کے بعد) | Death | ڈیتھ | موت |
| Continuously | کنٹنیوسلی | لگاتار | Shoes | شُوز | جوتی |
| To type | ٹائپ | ٹائپ کرنا | Blade | بلیڈ | پھل (چاقو وغیرہ کا) |
| Postman | پوسٹمین | ہرکارہ | | | |
| Library | لائبریری | کتبخانہ | Over | اوور | کے اوپر |
| To take a walk | ٹیک اے واک | سیر کرنا | To be over | بی اوور | ختم ہونا |
| | | | To bathe | بیدھ | نہانا |
| To travel | ٹریول | سفر کرنا | To hunt | ہنٹ | شکار کرنا |
| Ironsmith | آئرن سمتھ | لوہار | Fine | فائین | عمدہ۔ باریک / جرمانہ |
| Pretty | پریٹی | خوبصورت | | | |
| Stool | سٹول | سٹول | To fine | فائین | جرمانہ کرنا |
| To deliver | ڈِلور | تقسیم کرنا (ڈاک) حوالہ کرنا | To remit | رِمِٹ | معاف کرنا (جرمانہ وغیرہ) بھیجنا (روپیہ) |
| To divide | ڈِوائیڈ | تقسیم کرنا (روپیہ وغیرہ) | Inspection | انسپکشن | معاینہ |
| Grandson | گرینڈسن | پوتا | To inspect | ٹو انسپکٹ | معاینہ کرنا |
| Hockey | ہاکی | ہاکی | Malaria | ملیریا | موسمی بخار |
| Science | سائنس | علم طبعیات، علم کیمیا | Quinine | کُنین | کنین |
| For fear of | فور فیر آو | کے ڈر سے | At a time | ایٹ اے ٹائم | ایک ہی وقت میں |
| Off | اوف | سے پرے | To attend | اٹینڈ | حاضر ہونا |

## گرامر

### Present Perfect Continuous Tense.

یہ tense صرف اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ یہ ظاہر کرتا ہو۔ کہ کوئی

فعل موجودہ زمانہ میں فلاں وقت سے یا اتنے عرصہ سے ہو رہا ہے۔

بنانے کا قاعدہ۔ present participle (اسم حالیہ) سے پہلے been اور اس سے پہلے فعل has یا have موقعہ کے مطابق لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. He has been reading for an hour. ۱۔ وہ ایک گھنٹہ سے پڑھ رہا ہے

2. I have been reading this book since Monday. ۲۔ میں یہ کتاب پیر سے پڑھ رہا ہوں

## Past Perfect Continuous Tense.

یہ tense اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ یہ ظاہر کرنا ہو کہ فعل گذشتہ زمانہ میں فلاں وقت سے یا اتنے عرصہ سے ہو رہا تھا۔

بنانے کا قاعدہ۔ present participle سے پہلے "had been" لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. They had been playing for ten minutes. ۱۔ وہ دس منٹ سے کھیل رہے تھے

2. They had been playing since 10 A M. ۲۔ وہ دس بجے صبح سے کھیل رہے تھے

## Future Perfect Continuous Tense.

یہ tense اس وقت استعمال ہوتا ہے۔ جبکہ یہ ظاہر کرنا ہو کہ کوئی فعل آئندہ زمانہ میں فلاں وقت سے یا اتنے عرصہ سے ہو رہا ہوگا۔

بنانے کا قاعدہ present participle سے پہلے have been اور اس سے پہلے موقعہ کے مطابق فعل shall یا will لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

He will have been travelling with us for a month. وہ ہمارے ساتھ ایک مہینے سے سفر کر رہا ہوگا

نوٹ۔ ۱۔ اس سبق کی مثالوں میں preposition "سے" کے لئے کسی جگہ

اس کے متعلق قاعدہ یہ ہے " for " اور کسی جگہ " since " استعمال کیا گیا

کہ اگر فقرہ میں یہ بتایا گیا ہو کہ فعل کب شروع ہؤا تھا۔ تو since استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

He has been working since Sunday. وہ اتوار سے کام کر رہا ہے۔

اور اگر یہ بتایا گیا ہو۔ کہ جس وقت فعل شروع ہوا تھا۔ اس کے بعد کتنا وقت گزر چکا ہے۔ یا گذر چکا ہوگا تو for استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

۱۔ پانچ دن سے For five days. ۴۔ پانچ بجے سے Since 5 o'clock

۲۔ منگل سے Since Tuesday ۵۔ ایک مہینے سے For a month

۳۔ ۲۰ منٹ سے For 20 minutes ۶۔ اگست سے Since August

نوٹ ۲۔ وہ دو ہفتہ سے بیمار ہے۔ میں صبح سے یہاں (موجود) ہوں۔ اس قسم کے فقروں میں "ہے۔ ہوں۔ ہیں اور ہو" کیلئے " has been " یا " have been "
subject کے مطابق استعمال ہوتا ہے۔ اور "تھا۔ تھے" وغیرہ کیلئے " had "
استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. He has been ill for two weeks. ۱۔ وہ دو ہفتہ سے بیمار ہے۔

2. Had you been at Lahore for a month? ۲۔ کیا تم ایک مہینے سے لاہور میں تھے

تم کبھی لاہور گئے۔ میں ابھی آپ کے دفتر سے ہو کر آیا ہوں۔ اس قسم کے فقروں میں بھی فعل اسی طرح استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Have you ever been to Lahore. ۱۔ تم کبھی لاہور گئے ہو۔

2. I have just been to your office. ۲۔ میں ابھی آپ کے دفتر سے ہو کر آیا ہوں

نوٹ ۳۔ اگر یہ معلوم ہو کہ فعل کب سے کب تک ہوتا رہا۔ تو "سے" کے لئے from اور "تک" کے لئے to یا till استعمال کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. I was at Lahore from the 1st to the 20th of this month.
میں اس مہینے کی پہلی تاریخ سے ۲۰ تاریخ تک لاہور میں تھا۔



## مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. How long have you been ill? | ۱۔ تم کب سے بیمار ہو۔ |
| 2. I have been suffering from consumption for the last three months. | ۲۔ میں پچھلے تین ماہ سے دق میں مبتلا ہوں۔ |
| 3. He has been working in this office under me since September, 1925. | ۳۔ وہ اس دفتر میں ستمبر ۱۹۲۵ء سے میرے ماتحت کام کر رہا ہے۔ |
| 4. The patient had been coughing since he ate an orange. | ۴۔ مریض کو جب سے اس نے نارنگی کھائی کھانسی ہو رہی تھی۔ |
| 5. How many nibs can we buy for a pice? | ۵۔ ہم پیسے میں کتنے نب خرید سکتے ہیں؟ |
| 6. The boys will have been learning their lesson continuously since 10 o'clock. | ۶۔ لڑکے دس بجے سے لگاتار اپنا سبق یاد کر رہے ہوں گے۔ |
| 7. We had been typing for an hour and a quarter. | ۷۔ ہم سوا گھنٹے سے ٹائپ کر رہے تھے |
| 8. The villagers will have been looking for the postman for an hour. | ۸۔ گاؤں والے ایک گھنٹہ سے ہرکارہ کا انتظار کر رہے ہونگے |
| 9. When will the inspection of your school be over? | ۹۔ تمہارے سکول کا معائنہ کب ختم ہوگا؟ |
| 10. What fee do you pay? | ۱۰۔ تم کیا فیس دیتے ہو؟ |
| 11. Will you kindly remit my fine? | ۱۱۔ کیا آپ مہربانی کر کے میرا جرمانہ معاف فرمائیں گے۔ |

| | |
|---|---|
| 12. I have been waiting for you for a long time. | ۱۲۔ میں عرصہ سے آپ کا انتظار کر رہا ہوں |

انگریزی ترجمہ کرو:۔

گورنمنٹ پچھلے سال سے گاؤں میں کتبخانے کھول رہی ہے۔ ہر طالب علم کو صبح سیر کرنی چاہیئے۔ انسپکٹر صاحب کل سے ہمارے سکول کا معائنہ فرما رہے ہیں۔ یہ لوہار پچھلے مہینے سے اس انجن کی مرمت کر رہا ہے۔ وہ لڑکی اور اس کی ماں اس سٹول پر سوا گھنٹے سے بیٹھی ہوئی ہے۔ ہرکارہ جو بڑا ہوشیار آدمی ہے گاؤں میں تیسرے پہر سے چٹھیاں تقسیم کر رہا ہوگا۔ میرے دوست کا پوتا پچھلے منگل سے کونین استعمال کر رہا ہے۔ جو موسمی بخار کو روکتی ہے۔ مجھ کو ۵ فروری سے بخار ہے ہم اور وہ ایک ہفتہ سے تمہارا انتظار کر رہے تھے۔ اکثر لڑکے ساڑھے تین گھنٹے سے ہاکی کھیل رہے ہوں گے۔ کیا تم یہ باتیں بھول جاؤ گے۔ ہیڈ ماسٹر صاحب نے مجھے ایک روپیہ جرمانہ کیا ہے۔ جو میں ادا نہیں کر سکتا۔ میں بچپن سے اس شہر میں رہتا ہوں۔ ہم ابھی آپ کے دفتر سے ہو کر آئے ہیں۔ میں نے اس سے کہا ہے کہ اس معاملہ میں آپ کی مدد کرے۔ تمہارے پاس ۱۰ ستمبر سے یکم اکتوبر تک کتنے کمرے تھے۔ ہیڈ ماسٹر صاحب شاید تمہارا جرمانہ معاف کر دیں۔ تم کبھی لندن گئے ہو۔ میرے خیال میں یہ کام اس سے زیادہ اہم ہے۔ چار سپاہیوں کو ایک ہی وقت میں چھٹی نہیں مل سکتی۔

اردو میں ترجمہ کرو:۔

The Inspector had been inspecting the school for five days. My uncle's brother-in-law has been suffering from fever for the last five months. We shall have been then living at Ambala for three years. How long have you been typing? The girls as well as the boys have been singing since I arriv-

ed back from the bazar. Why could you not finish your work in time? The mother, with all her children, will be sleeping at midnight. Why did they ask for their wages before they finished their work? Our brothers have no blankets. I shall write a letter to my friend and tell him that you have been living with me for a week. You have hit the mark, but I have missed it. When you see any one busy, do not interrupt him. He may fall off his horse. He did not attend his school for fear of punishment.

سوال۔ان فقروں میں imperfect اور perfect continuous tenses بتاؤ:۔

---

## سبق نمبر ۳۵

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Argument | آرگومینٹ | دلیل | To be pleased | بی پلیزڈ | خوش ہونا |
| Article | آرٹیکل | مضمون چیز | To please | پلیز | خوش کرنا |
| Among | اموَنگ | کے درمیان میں | Cattle | کیٹل | مویشی |
| Change | چینج | ریزگاری۔تبدیلی | To thank | تھینک | شکریہ ادا کرنا |
| To change | ٹو چینج | تبدیل کرنا | Kindly | کائنڈلی | مہربانی کرکے |
| Lamp | لمپ | لمپ۔چراغ | Excuse | ایکسکیوز | عذر۔بہانہ |
| Muslin | مسلن | ململ | To excuse | ٹو ایکسکیوز | عذر کرنا |
| Wide | وائیڈ | چوڑا | | | معاف کرنا |
| Width | وڈتھ | چوڑائی | To commence | کومینس | شروع کرنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Captain | کیپٹن | کپتان | Admissible | ایڈمسبل | قابل سماعت |
| Mat | میٹ | چٹائی | For how much | فورہاؤمچ | کتنے کو |
| Skill | سکل | کاریگری | To congratu late | کنگریچلیٹ | مبارکباد دینا |
| Programme | پروگرام | پروگرام | | | |
| Finger | فنگر | انگلی | Success | سکسیس | کامیابی |
| Deep | ڈیپ | گہرا | Congratula-tion | کنگریچلیشن | مبارکباد |
| Fool | فُول | بیوقوف | Nearly | نیرلی | تقریباً |
| Foolish | فُلش | بیوقوف | To succeed | سکسیڈ | کامیاب ہونا |
| | | احمقانہ | Successful | سکسیسفُل | کامیاب |
| To take down | ٹیک ڈاؤن | اُتارنا | Sneccessfully | سکسیسفُلی | کامیابی سے |
| To for give | فورگو | معاف کرنا | To pray | پرے | دعا کرنا |
| Agent | ایجنٹ | کارندہ | How far | ہاؤ فار | کتنی دور |
| Furniture | فرنیچر | سامان | To consider | کنسیڈر | (پر) غور کرنا |
| | | فرش وغیرہ | To spoil | سپائل | خراب کرنا |

# گرامر

## Interrogative Pronouns

جو pronoun کوئی بات پوچھنے کے موقع پر استعمال کئے جاتے ہیں۔ ان کو interrogative pronoun اِنٹروگیٹو پروناؤن کہتے ہیں۔ اور وہ یہ ہیں:-

(۱) who (کون۔کس نے) (۲) what (کیا) (۳) which (کونسا)

(۴) whether وِیدَر (دونوں میں سے کونسا)

who صرف آدمیوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً (۱) ?Who is this man

(یہ آدمی کون ہے؟) (۲) ?Who killed the tiger (شیر کس نے مارا)

what صرف جانوروں اور چیزوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

?What is your name تمہارا کیا نام ہے۔

which آدمیوں۔ جانوروں اور چیزوں سب کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ لیکن صرف اُس وقت جبکہ کچھ آدمی یا چیزیں وغیرہ ہمارے ذہن (خیال) میں ہوں۔ اور ہم یہ پوچھیں۔ کہ ان میں سے کون یا کونسا آیا یا گیا۔ یا ان میں سے کس نے کچھ لیا یا دیا۔ مثلاً

Which of these boys will win the prize? { ان لڑکوں میں سے کون انعام جیتے گا

Who صرف subject کے طور پر یعنی nominative case میں استعمال ہوتا ہے۔ اور possessive case میں اس کی جگہ whose (کس کا) اور objective case میں یعنی object کے طور پر whom (کس۔ کسے) استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

Whose picture is this? یہ تصویر کس کی ہے؟

Whom did you beat? تم نے کس کو مارا؟

what کو بعض وقت آدمیوں سے پہلے بھی استعمال کیا جاتا ہے لیکن تب اس کے بعد noun بھی آتا ہے۔ مثلاً

What man told you so? کس آدمی نے تم سے ایسا کہا تھا؟

نوٹ۔ "وہ کون ہے"۔ اس فقرہ کا ترجمہ انگریزی میں تین طرح ہوتا ہے۔ لیکن معنوں میں فرق ہوتا ہے:-

1. Who is he? ۱۔ اس فقرہ میں نام پوچھا گیا ہے۔

2. What is he? ۲۔ اس میں پیشہ دریافت کیا گیا ہے۔

3. Which is he? ۳۔ اس فقرہ میں پوچھا گیا ہے کہ وہ آدمی (جس کا ذکر ہے) ان میں سے کون ہے۔

بعض noun (اسم) ایسے ہیں جن کا plural (جمع) نہیں ہوتا۔ مثلاً abuse ابیوز (گالی)۔ furniture ان کو plural (جمع کے معنوں) میں استعمال کرنے کے لئے اُن کے ساتھ کوئی اور لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. He gave me many words of abuse. { ۱۔ اس نے مجھے بہت گالیاں دیں۔

۲۔فرنش کی تمام چیزیں۔ All articles of furniture.

لفظ pice پائیس (پیسہ) singular اور plural دونوں طرح استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً one pice (ایک پیسہ) two pice (دو پیسے)

بعض nouns (اسموں) کا singular نہیں ہوتا۔ مثلاً tongs ٹونگز (چمٹا۔ چمٹے) bellows بیلوز (دھونکنی۔ دھونکنیاں) scissors سِزرز (قینچی۔ قینچیاں) trousers ٹراؤزرز (پاجامہ۔ پاجامے) thanks تھینکس (شکریہ)

بعض noun (اسم) شکل میں تو singular ہوتے ہیں۔ لیکن وہ اصل میں دو یا زیادہ تعداد کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً

1. These cattle are mine. ۱۔یہ مویشی میرے ہیں۔
2. The people of India. ۲۔ہندوستان کے لوگ۔

## ریفلیکسِو پروناؤنز Reflexive Pronouns

میں خود۔ میں آپ۔ وہ خود۔ وہ آپ۔ تم خود۔ تم آپ۔ اپنے آپ وغیرہ۔ اس قسم کے pronouns میں لفظ "خود" "آپ" "اپنے آپ کو" reflexive pronoun کہتے ہیں۔ اور وہ اس طرح بنائے جاتے ہیں first person اور second person کے possessive case کے بعد اور third person کے objective case کے بعد لفظ "self" لگا دیا جاتا ہے۔ اگر pronoun (جمع) ہو۔ تو self کی جگہ selves لگایا جاتا ہے مثلاً

1. I myself. ۱۔میں خود
2 We ourselves ۲۔ہم خود
3. You yourself / You yourselves. ۳۔آپ خود۔ تم خود
4. Thou thyself. ۴۔تو خود
5. He himself. ۵۔وہ (مرد) خود
6. She herself. ۶۔وہ (عورت) خود
7. They themselves. ۷۔وہ خود
8. Mohan himself. ۸۔موہن خود

"آپس میں" کا ترجمہ اس طرح کیا جاتا ہے کہ "among" preposition کے بعد subject کے مناسب reflexive pronoun لگا دیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. They divided the money among themselves.
۱- اُنہوں نے روپیہ آپس میں تقسیم کر لیا۔

2. We never quarrel among ourselves.
۲- ہم کبھی آپس میں نہیں جھگڑتے

ہم پہلے بتا چکے ہیں کہ جو لفظ کا۔ کے۔ کی" سے پہلے آتے ہیں۔ وہ انگریزی میں ' of ' کے بعد رکھے جاتے ہیں۔ اور جو لفظ ان کے بعد آتے ہیں وہ ' of ' سے پہلے رکھے جاتے ہیں۔ مثلاً the name of the boy لڑکے کا نام۔ لیکن بعض لفظوں کی ترتیب بدلی نہیں جاتی اور ' of ' بھی استعمال نہیں کیا جاتا۔ مثلاً

school boys سکول کے لڑکے (۲) meat market گوشت کی مارکیٹ

(۳) market price بازار کا بھاؤ۔ office hours اوقات دفتر

village life دیہاتی زندگی۔

نوٹ۔۱۔ " between " صرف دو آدمیوں اور چیزوں کے متعلق استعمال ہوتا ہے۔ اور " among " زیادہ کے لئے۔ مثلاً

1. Divide this money between Mohan and Ahmad.
۱- یہ روپیہ موہن اور احمد میں تقسیم کرو

2. Divided these appies between Mohan, Ahmad and Basant.
۲- یہ سیب موہن۔ احمد اور بسنت میں تقسیم کرو

نوٹ۔۲۔ کس قسم کا کاغذ۔ کس قسم کی ململ وغیرہ۔ ان کا ترجمہ یوں کیا جاتا ہے۔

what kind of paper کاغذ کی کونسی قسم what kind of muslin ململ کی کونسی قسم what sort of man کس قسم کا آدمی۔

## مثالیں

1. I congratulate you on your success.
۱- میں آپ کو آپ کی کامیابی پر مبارکباد دیتا ہوں۔

2. Thanks, very much.
۲- ملاحظہ بہت بہت شکریہ (ادا کرتا ہوں)

| | |
|---|---|
| 3. Students should always speak English among themselves. | ۳۔ طالبعلموں کو آپس میں ہمیشہ انگریزی بولنی چاہیئے۔ |
| 4. Which of these subjects do you like most? | ۴۔ ان مضمونوں میں سے کونسا تم سب سے زیادہ پسند کرتے ہو۔ |
| 5. Please forgive me this time. | ۵۔ اس دفعہ مجھے معاف فرمائیے۔ |
| 6. Alas! I myself cannot agree with you | ۶۔ افسوس میں خود تمہارے ساتھ متفق نہیں ہو سکتا |
| 7. We have been living together for the last ten years. | ۷۔ ہم پچھلے دس سال سے اکٹھے رہ رہے ہیں۔ |
| 8. At what price will he sell the horse? | ۸۔ وہ گھوڑا کس قیمت پر بیچے گا۔ |
| 9. Which of you has put out the lamp? | ۹۔ آپ میں سے کس نے لمپ بجھایا ہے |
| 10. Mohan and Ahmad are nearly of the same age. | ۱۰۔ موہن اور احمد تقریباً ایک ہی عمر کے ہیں |
| 11. You can never succeed without our help. | ۱۱۔ آپ ہماری مدد کے بغیر کبھی کامیاب نہیں ہو سکتے |
| 12. What kind of cloth do you want? | ۱۲۔ آپ کو کس قسم کا کپڑا چاہیئے |

انگریزی میں ترجمہ کرو:۔

ان کپڑوں میں سے تم کو کونسا پسند ہے؛ مدعی کے وکیل کی دلیلیں بڑی زبردست ہیں۔ اس ریشم کا عرض کیا ہے جو تمہارے پاس ہے۔ اس کمرے کی چٹائی کتنی چوڑی ہے جس میں تم رہتے ہو۔ وہ کس قسم کی چائے ہے جو تم کل بازار سے لائے تھے۔ دفتر کے ردی کاغذ جلا دو۔ وہ لڑکا جس کا والد تم سے بہت

خوش نہیں تھا۔ ان سکولوں میں سے کونسا سب سے نزدیک ہے۔ ان لوگوں میں سے جہاز کا کپتان کون ہے۔ میں خود اس کا سبب جانتا ہوں۔ یا وہ تمہارے ساتھ بات کریگا یا اس کا کارندہ۔ دریا کتنا گہرا ہے۔ اور کیا تم اس میں کبھی تیرے ہو۔ ہمارے کمرے میں آگ مت جلاؤ۔ مجھکو خود ایک گھنٹہ دیر ہو جائیگی۔ میری کتاب کا ورق کس نے پھاڑا ہے؟ وہ رپورٹ کہاں تک درست تھی؟ ہندوستان کا سب سے بڑا شہر کونسا ہے۔ کاغذ قلم اور دوات میری ہے۔ ہر ایک سوداگر اور قلی بہت ہوشیار ہے۔ تم نے اپنے دوست کو اس کی شادی پر مبارکباد کا خط کیوں نہیں لکھا؟ یہ بنیا بازار کے بھاؤ سے زیادہ دام لیتا ہے۔

اردو میں ترجمہ کرو:۔

They divided all the money among themselves and gave us nothing. Our pleader uses very strong arguments. He himself could not build such a good house. How much snow falls at Simla in January and February ? My son will have passed the Matriculation Examination, before his marriage takes place. No boy should steal anything of any boy. Sohan had put on his coat, when I called him. I will see him at his house, as soon as I get time. I have cut my finger, and he has broken his leg. Every soldier was wearing his uniform. A meeting of the Committee will take place on the 15th of August 1929. None of them could enter the enemy's camp. He, who does not help his friends or neighbours in their distress, is not a man. Good students always help and love one another. Every man considers his house as a castle. The city itself is very clean. I am much pleased that you have passed.

سوال۔ ان فقروں میں ہر ایک pronoun کی قسم بتاؤ۔

# سبق نمبر ۳۶

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Meeting | میٹنگ | جلسہ | To decrease | ڈِکریز | گھٹانا |
| Public | پبلک | عوام یا سرکاری | To pitch | پِچ | گاڑنا |
| To hold a meeting | ہولڈ اے میٹنگ | جلسہ کرنا | Prisoner | پریزنر | قیدی |
| | | | To praise | پریز | تعریف کرنا |
| After all | آفٹر آل | آخر کار | Rose | روز | گلاب کا پھول |
| Cook | کُک | باورچی | To remove | رِموُود | دور کرنا یا لیجانا |
| To cook | کُک | کھانا پکانا | Smell | سمیل | بُو |
| Cotton | کوٹن | کپاس یا سُوتی | Song | سوَنگ | گیت |
| Wool | وُول | اُون | Tent | ٹینٹ | خیمہ |
| Woolen | وُولَن | اُونی | To improve | اِمپرُوو | ترقی کرنا یا بہتر بنانا |
| To dismiss | ڈِسمِس | موقوف کرنا | | | |
| Dismissal | ڈِسمِسَل | موقوفی | Inn | اِن | سرائے |
| To deserve. | ڈِزَرو | کا مستحق ہونا | Urgent | اَرجینٹ | ضروری |
| To export | ایکسپورٹ | ملک سے باہر بھیجنا (مال) | Vacancy | ویکینسی | خالی اسامی |
| | | | Wound | وُونڈ | زخم |
| To import | اِمپورٹ | دوسرے ملکوں سے لانا | Wounded | وُونڈڈ | زخمی |
| | | | To wound | وُونڈ | زخمی کرنا |
| To fill up | فِل آپ | پُر کرنا | War | وار | جنگ |
| Fort | فورٹ | قلعہ | Defeat | ڈفیٹ | شکست |
| Inhabitant | اِنہیبیٹنٹ | باشندہ | To defeat | ٹو ڈفیٹ | شکست دینا |
| King | کِنگ | بادشاہ | Honour | اونر | عزت یا اعزاز |
| Expense | ایکسپینس | خرچ | | | |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| To increase | انکریز | بڑھانا | Party | پارٹی | ٹولی۔ جلسۂ دعوت |
| Down | ڈاؤن | نیچے۔ کے نیچے | | | |
| Offence | ڈفینس | جرم | Around | اراؤنڈ | کے اردگرد |
| Favour | فیوَر | عنایت۔ رعایت | Imprisonment | امپرزنمینٹ | قید |
| | | | To imprison | امپرزن | قید کرنا |

# گرامر

## پیسو وائس (فعل مجہول) Passive Voice.

1. Sohan beat Mohan. ۔ ۱۔ سوہن نے موہن کو پیٹا۔

2. Sohan was beaten. ۔ ۲۔ سوہن پیٹا گیا۔

ان دونوں فقروں میں سوہن subject فاعل ہے کیونکہ اسی کا ذکر کیا گیا ہے۔ لیکن پہلے فقرہ میں یہ بتایا گیا ہے۔ کہ اس نے ایک کام کیا ہے۔ اور دوسرے میں یہ بتایا گیا ہے۔ کہ اسکو کچھ کیا گیا ہے۔ یعنی اسے پیٹا گیا ہے۔ اور یہ فرق verb سے معلوم ہوتا ہے۔ پہلے فقرہ میں verb ہے "beat" پیٹا دوسرے میں was beaten پیٹا گیا۔ یعنی فعل کو دو مختلف صورتوں میں استعمال کیا گیا ہے verb کی اس صورت کو جس سے یہ معلوم ہو کہ subject نے کچھ کیا ہے۔ یا اس کو کچھ کیا گیا ہے۔ voice وائس کہتے ہیں۔ voice کی دو قسمیں ہیں (۱) active voice ایکٹو وائس (فعل معروف) (۲) passive voice پیسو وائس (فعل مجہول)۔ active voice یہ ظاہر کرتی ہے۔ کہ subject کچھ کام کرتا ہے۔ اور passive voice یہ ظاہر کرتی ہے۔ کہ subject کو کچھ کیا گیا ہے۔

### مثالیں

1. Active:—Ahmad broke a chair.
Passive:—A chair was broken by Ahmad. } ۱۔ احمد نے ایک کرسی توڑی

2. Active:—Mohan eats mangoes.
Passive:—Mangoes are eaten by Mohan. } ۲۔ موہن آم کھاتا ہے

3. Active:—He will sing a song. } ۳-وہ ایک گیت
Passive:—A song will be sung by him. } گا ئیگا -

ان مثالوں سے معلوم ہوتاہے - کہ (۱) active voice میں جو لفظ object (مفعول) ہوتاہے - وہ passive voice میں subject (فاعل) کی جگہ استعمال ہوتا ہے - چنانچہ اوپر لکھی ہوئی مثالوں میں لفظ mangoes-chair اور song کو active voice میں object کے طور پر اور passive voice میں subject کے طور پر استعمال کیا گیا ہے -

(۲) active voice میں جو لفظ subject ہوتا ہے - وہ passive voice میں verb کے بعد آتا ہے اور اس سے پہلے preposition "by" لگا دیا جاتا ہے - اس لئے اگر وہ لفظ کوئی pronoun ہو - تو اس کو nominative case سے objective case میں بدل دینا چاہیئے - جیسا کہ تیسری مثال میں he کی جگہ him استعمال کیا گیا ہے -

(۳) active voice میں verb کو اور طرح استعمال کیا جاتاہے - اور passive voice میں اور طرح - جیسا کہ اوپر کی لکھی ہوئی مثالوں میں active voice کے لئے فعل broke eats اور will sing استعمال کئے گئے ہیں - لیکن passive میں was broken eaten are اور will be sung استعمال کئے گئے ہیں - اس کی وجہ یہ ہے - کہ جب فعل کو active voice میں استعمال کیا جاتا ہے تو اس کا tense اور طرح بنایا جاتا ہے - اور passive voice میں اور طرح active voice کے tenses بنانے کے قاعدے پچھلے سبقوں میں بیان ہو چکے ہیں - اب ہم passive voice کے tenses بنانے کے قاعدے بیان کرینگے - لیکن اس سے پہلے ہم تین ضروری باتیں بیان کر دینا چاہتے ہیں - ایک تو یہ کہ passive voice میں صرف آٹھ tenses استعمال ہوتے ہیں - ان کے نام ہم بعد میں بتائیں گے - دوسری یہ کہ passive voice صرف transitive verb کی ہوتی

ہے- اور intransitive verb کی نہیں ہوتی- اس کی وجہ یہ ہے- کہ passive voice میں فعل کا subject اصل میں object ہوتا ہے جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے- اور object صرف transitive verb کا ہوتا ہے- جیسا کہ اوپر لکھی ہوئی مثالوں میں break، eat اور sing تینوں transitive verb ہیں- تیسری بات یہ کہ passive voice ہمیشہ فعل کے past participle سے بنائی جاتی ہے- اور اس سے پہلے مدد کے لئے فعل to be (ہونا) کا کوئی نہ کوئی حصہ ضرور استعمال ہوتا ہے- جیسا کہ اوپر لکھی ہوئی مثالوں میں broken، eaten اور sung تینوں past participle ہیں اور ان سے پہلے was، is اور will be استعمال کئے گئے ہیں- passive میں یہ آٹھ tenses استعمال ہوتے ہیں-

(۱) Present indefinite. (۲) Past indefinite.
(۳) Future indefinite. (۴) Present imperfect.
(۵) Past imperfect. (۶) Present perfect.
(۷) Past perfect. (۸) Future perfect.

یہ آٹھوں "tenses" passive voice میں بھی انہی موقعوں پر استعمال ہوتے ہیں- جن کے لئے ہم ان کو active voice میں کرتے چلے آئے ہیں- فرق صرف اتنا ہی ہے کہ جب وہ شخص یا چیز وغیرہ جس کو subject کے طور پر استعمال کرتے ہیں کچھ کام کرتا ہے تو active voice کے tense استعمال کرتے ہیں- اور جب اس کو کچھ کیا جاتا ہے تو passive voice کے tense استعمال کرتے ہیں- یہ سب tenses فعل to be کی مدد سے بنائے جاتے ہیں- جیسا کہ اوپر لکھی ہوئی مثالوں میں broken وغیرہ سے پہلے is اور was وغیرہ استعمال کیا گیا ہے- اس لئے فعل to be کے حصوں کو یاد رکھنا ضروری ہے- جو کہ یہ ہیں:-

| Present. | Past | Past Participle |
|---|---|---|
| Is-are | Was | Been |
| Am-art | Were | |

اس کا present participle "being" ہے۔ پس جس فعل کے past participle سے پہلے فعل to be کا کوئی حصہ ہو سمجھو کہ اس کی "passive" voice ہے۔

نوٹ۔ بعض وقت فقرہ میں اصل فاعل کا ذکر نہیں کیا جاتا۔ مثلاً

A soldier was killed in the battle. ۔ ایک سپاہی لڑائی میں مارا گیا۔

اس فقرہ میں اصل فاعل یعنی مارنے والے کا کچھ ذکر نہیں کیا گیا۔

ہم پہلے بتا چکے ہیں۔ کہ بعض transitive verbs کے دو object (مفعول) ہوتے ہیں۔ ان میں سے ایک عام طور پر کوئی چیز ہوتا ہے جسے direct object کہتے ہیں۔ اور دوسرا کوئی شخص ہوتا ہے جسے indirect object کہتے ہیں۔ جو عام طور پر direct object سے پہلے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

I lent him a pen. میں نے اسے ایک قلم عاریتاً (ادھار) دیا

اس میں "him" indirect object ہے جو direct object "pen" سے پہلے آیا ہے۔ بعض وقت direct object پہلے آتا ہے۔ مگر اس صورت میں indirect object سے پہلے کوئی مناسب preposition "to" اور "for" وغیرہ استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. I gave a book to this man. ۱۔ میں نے اس آدمی کو ایک کتاب دی۔

2. He brought an apple for me. ۲۔ وہ میرے واسطے ایک سیب لایا۔

اس قسم کے فعلوں کو جب passive voice میں استعمال کیا جاتا ہے تو عام طور پر direct object کو subject کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ اور indirect object سے پہلے کوئی مناسب preposition استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. A book was given to me by Sohan. ۱۔ سوہن نے مجھے ایک کتاب دی

2. An apple will be brought for you by Ahmad. ۲۔ احمد تمہارے واسطے ایک سیب لائیگا۔

لیکن بعض فعلوں کے indirect object کو بھی subject کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

I was given a book by Sohan. سوہن نے مجھے ایک کتاب دی۔

اب ہم passive voice کے tenses بنانے کے قاعدے بیان کرتے ہیں :-

1. Present Indefinite Tense.

past participle سے پہلے فعل 'to be' (ہونا) کی present form لگائی جاتی ہے۔ یعنی is-am are یا art مثلاً:-

I am called. میں بلایا جاتا ہوں You are called. تم بلائے جاتے ہو

We are called. ہم بلائے جاتے ہیں He is called. وہ بلایا جاتا ہے

Thou art called. تو بلایا جاتا ہے They are called وہ بلائے جاتے ہیں

2. Past Indefinite Tense.

past participle سے پہلے فعل to be کی past form لگائی جاتی ہے۔ یعنی was یا were مثلاً:-

I was called. میں بلایا گیا You were called.- تم بلائے گئے

We were called. ہم بلائے گئے He was called. وہ بلایا گیا۔

Thou wert called.- تو بلایا گیا They were called. وہ بلائے گئے

(3) Future indefinite tense.

past participle سے پہلے فعل be اور اس سے پہلے will یا shall موضوع کے مطابق لگایا جاتا ہے۔ مثلاً:-

I shall be called. میں بلایا جاؤں گا۔

We shall be called. ہم بلائے جائیں گے۔

You will be called. تم بلائے جاؤ گے۔

He will be called.. وہ بلایا جائے گا۔

They will be called. وہ بلائے جائیں گے۔

Passive Voice کے باقی tenses اگلے سبق میں بیان کئے جائیں گے۔

# مثالیں

1. What is your ring made of? ۱۔آپ کی انگوٹھی کس چیز کی بنی ہوئی ہے
2. What language is spoken by these people? ۲۔یہ لوگ کیا بولی بولتے ہیں؟
3. How many men of your village were killed during the great war? ۳۔تمہارے گاؤں کے کتنے لوگ جنگ عظیم میں مارے گئے؟
4. Germany was defeated by Great Britain. ۴۔جرمنی نے برطانیہ اعظم سے شکست کھائی
5. The Headmaster said to the boy, "You shall be turned out of the school." ۵۔ہیڈماسٹر صاحب نے لڑکے سے کہا تم کو سکول سے نکال دیا جائے گا۔
6. When you pass, you will be given a reward by my friend. ۶۔جب تم پاس ہو جاؤ گے تم کو میرا دوست انعام دیگا۔
7. When will the summer vacations begin? ۷۔گرمی کی تعطیلیں کب شروع ہونگی
8. He who works hard shall succeed. ۸۔جو محنت کریگا کامیاب ہوگا
9. Where were you born? ۹۔تم کہاں پیدا ہوئے تھے!
10. I was born at Ludhiana. ۱۰۔میں لدھیانہ میں پیدا ہوا (تھا)
11. What did you do with the cheque? ۱۱۔تم نے چیک کو کیا کیا؟
12. You should improve your English, otherwise you can not pass. ۱۲۔تم کو انگریزی میں اپنی لیاقت بڑھانی چاہیئے ورنہ تم پاس نہیں ہو سکتے

انگریزی میں ترجمہ کرو۔ اور جن فقروں میں ممکن ہو فعل کو passive voice میں استعمال کرو:۔

آخرکار ایک شیر زندہ پکڑا گیا۔ گیہوں اور کپاس ہندوستان سے باہر بھیجی جاتی ہے۔ وہ غالباً واپس بلائے جائینگے۔ کیونکہ ان کے پاس کوئی کام نہیں ہے۔ ہم یہ بولی نہیں بولتے۔ ہمارا حکم ہے کہ تین ٹنیو گاڑے چلینگے۔ میرے بھائی نے مجھے ایک کرسی دکھائی۔ جو یقیناً لوہے کی بنی ہوئی تھی۔ سب میرے والد کی تعریف کرتے تھے۔ تم اپنے دشمنوں کے ہاتھوں تلوار سے مارے جاؤگے۔ اس کے بھائی کو سانپ نے کاٹ کھایا۔ کیا تمہارا نوکر موقوف کر دیا جائیگا۔ آپ کے آنے سے پہلے میں تاریخ کا سبق یاد کر چکا تھا۔ تم کو اپنا خرچ اب گھٹانا چاہیئے۔ کیونکہ تمہاری آمدنی بہت کم ہے۔ وہ میرے پہنچنے سے چند دن بعد مرگیا۔ میرا بھائی کل کی نسبت آج بہت اچھا ہے۔ جب میں اس کے پاس گیا وہ کھڑکی کے نیچے کھڑا تھا۔ اور پیالہ میں دودھ ڈال رہا تھا مجھے وہ بکس دکھاؤ جو چمڑے کا بنا ہوا ہے۔

اردو میں ترجمہ کرو۔

Ho, who does good to one who deserves it not, is always ill rewarded. The monkey ran down the tree. Buy what you like, but do not spend more than you earn. Some roses have no smell at all. Mohan does not look as old as your brother. Such mistakes are often made by students. He will probably be called back before you receive this letter. The vacancy was filled up in a few days. All wounded soldiers were probably removed to the hospital near the river. Where were those urgent telegrams sent? The Manager said to the chaprasi, "You shall

certainly be dismissed from service." We should increase our income, because our expenses have increased very much. A public meeting will be held to-morrow in the Town Hall. The case was decided in favour of our uncle. How many aeroplanes will be flown between Delhi and Karachi. All naughty boys will be expelled from the school. They stood around him, while he spoke. Why did you not put a cloth over the child, when it was sleeping? He seized me by the neck.

سوال - ان فقروں میں ہر ایک فعل کا tense اور voice بتاؤ

## سبق نمبر ۳۷

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Dispensary | ڈسپینسری | شفاخانہ | Brick | برک | اینٹ |
| Size | سائز | قد | Boil | بائل | پھوڑا |
| Already | آلریڈی | پہلے سے | To boil | ٹو بائل | اُبالنا۔ اُبلنا |
| Bridge | برِج | پُل | Correspondence | کورسپونڈنس | خط و کتابت |
| Carriage | کیرج | گاڑی | To correspond | ٹو کورسپونڈ | خط وکتابت کرنا |
| To cool | ٹو کول | ٹھنڈا کرنا | | | |
| Cool | کول | ٹھنڈا | To grant | ٹو گرانٹ | عطا کرنا۔ منظور کرنا |
| Citizen | سٹیزن | شہری | | | |
| Adult | اڈلٹ | بالغ | Grant | گرانٹ | عطیہ منظوری |
| To deceive | ٹو ڈسیو | دھوکہ دینا | Exercise | ایکسرسائز | ورزش، مشق |
| Dose | ڈوز | خوراک | To take exercise. | ٹو ٹیک ایکسرسائز | ورزش کرنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| To distribute | ڈِسٹرِبیوٹ | تقسیم کرنا | To sanction | سَینکشن | منظور کرنا |
| Distribution | ڈِسٹرِبیوشن | تقسیم | To criticise | کرِٹسائز | نکتہ چینی کرنا |
| To drive | ڈرائیو | ہانکنا۔چلانا | Secret | سِیکریٹ | بھید۔خفیہ |
| To drive away | ڈرائو اوے | بھگا دینا | Transfer | ٹرانسفر | تبدیلی |
| Driver | ڈرائیوَر | ہانکنے والا گاڑیبان | To transfer | ٹرانسفر | تبدیل کرنا |
| To sew | سو | سینا | Motor car | موٹر کار | موٹر کار |
| Wheel | وِیل | پہیہ | Presence | پریزنس | موجودگی |
| Villager | وِلیجَر | گاؤں والا | Purpose | پرپز | غرض۔مطلب |
| Sun | سَن | سورج۔دھوپ | Rashly | رَیشلی | بے تحاشا |
| Sunshine | سن شائین | دھوپ | To rebuild | رِبلڈ | دوبارہ بنانا |
| Gram | گریم | چنا | To settle | سَیٹل | تصفیہ کرنا بیباق کرنا |
| To encourage | ٹو اینکریج | حوصلہ بڑھانا | Machine | مِشین | کل |
| To expel | ٹو ایکسپیل | نکال دینا | Sewing machine | سیوِنگ مشین | کپڑا سینے کی کل |
| End | اَینڈ | خاتمہ | Beginning | بِگننگ | شروع |
| Complete | کمپلیٹ | مکمل۔پورا | Drinking | ڈرنکنگ | پینا شرابخوری |
| Incomplete | اِنکمپلیٹ | نامکمل | Snow | سنو | برف آسمانی |
| Fellow | فیلو | ساتھی شخص | To snow | سنو | برف پڑنا |
| Appearance | اپیرینس | شکل صورت | Ice | آئس | برف بناوٹی |
| On behalf of | اون بیہاف آو | کی طرف سے | Messenger | میسنجر | قاصد |
| In such circumstances | اِن سَچ سَرکمسٹنسز | ایسی حالت میں | To mistake for | مِسٹیک فور | غلط سمجھ لینا |

Tenses کے باقی Passive Voice

## (4) PRESENT IMPERFECT TENSE.

past participle سے پہلے being اور اس سے پہلے فعل 'to be' کی present form یعنی "is" یا am وغیرہ لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. I am being called. ۱۔میں بلایا جا رہا ہوں۔

2. You are being called. ۲۔تم بلائے جا رہے ہو۔

## (5) PAST IMPERFECT TENSE.

past participle سے پہلے being اور اس سے پہلے فعل 'to be' کی past form یعنی was یا were لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. We were being called. ۱۔ہم بلائے جا رہے تھے۔

2. She was being called. ۲۔وہ بلائی جا رہی تھی۔

## (6) PRESENT PERFECT TENSE.

past participle سے پہلے فعل to be کا past participle یعنی been اور اس سے پہلے has یا have لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. I have been called. ۱۔میں بلایا گیا ہوں

2. He has been called. ۲۔وہ بلایا گیا ہے۔

## (7) PAST PERFECT TENSE.

past participle سے پہلے been اور اس سے پہلے had لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. We had been called. ۱۔ہم بلائے گئے تھے۔

(2) You had been called. ۲۔تم بلائے گئے تھے۔

## (8) FUTURE PERFECT TENSE

past participle سے پہلے have been اور اس سے پہلے will یا shall موقعہ کے مطابق لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

1. I shall have been called. ۱۔میں بلایا گیا ہونگا۔

2. He will have been called. ۲- وہ بلایا گیا ہوگا۔

---

passive voice میں auxiliary verb (امدادی فعل) could۔may can should اور ought وغیرہ کے استعمال کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ past participle سے پہلے فعل "be" اور اس سے پہلے امدادی فعل لگا دیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. He can not be called. ۱- وہ بلایا نہیں جا سکتا۔

2. He should be called. ۲- وہ بلایا جانا چاہیئے۔

3. They could be called. ۳- وہ بلائے جا سکتے تھے۔

4. We may be called. ۴- ہم شاید بلائے جائیں۔

اگر tense میں perfect form کو استعمال کرنا ہو تو past participle سے پہلے 'have been' اور اس سے پہلے امدادی فعل لگا دینا چاہیئے۔ مثلاً

1. He should have been called. ۱- وہ بلایا جانا چاہیئے تھا

2. The witness ought to have. been called. ۲- گواہ بلایا جانا چاہیئے تھا۔

## IT

Pronoun "it" کو noun کی جگہ استعمال کرنے کے علاوہ اور بھی کئی طرح استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسا کہ نیچے لکھی ہوئی مثالوں سے معلوم ہوگا۔

۱- (۱) یہ تو میں تھا۔ (۲) وہ تو تمہارے بھائی تھے جنہوں نے اس لڑکے کو مارا تھا۔

اس قسم کے فقروں میں "یہ" اور "وہ" کا ترجمہ It سے کیا جاتا ہے اور اس کے بعد ہمیشہ Singular verb استعمال ہوتا ہے۔ present tense کے لئے "is" اور past کے لئے "was" استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

(1) It is I. ۱- یہ تو میں ہوں۔

(2) It was your brothers who beat this boy. ۲- یہ تمہارے بھائی تھے جنہوں نے اس لڑکے کو مارا۔

۲- ماں باپ کا حکم ماننا ہمارا فرض ہے۔ ہمارے لئے وہاں جانا ضروری ہے۔ اس قسم کے

فقروں کو عام طور پر اس طرح بدل دیا جاتا ہے۔ ہمارا فرض ہے "ماں باپ کا حکم ماننا" ضروری ہے ہمارے لئے وہاں جانا۔ اور فقرہ کے شروع میں It لگایا جاتا ہے۔ مثلاً

(1) It is our duty to obey our parents.

(2) It is necessary for us to go there.

۳ - (۱) ممکن ہے کہ وہ پاس ہو جائے۔ (۲) ظاہر ہے کہ وہ محنت نہیں کرتا۔ (۳) معلوم ہوتا ہے کہ شراب خوری نے اسے تباہ کر دیا ہے۔ (۴) کہا جاتا ہے۔ (کہتے ہیں) کہ وہ اس سال کشمیر جائیگا۔

اصل میں اس قسم کے فقروں کے شروع میں لفظ "یہ" یا "وہ" ہوتا ہے۔ جو استعمال نہیں کیا جاتا۔ انگریزی میں اس "یہ" کی جگہ It استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً :-

(1) It is possible that he may pass.

(2) It is evident that he does not work hard.

(3) It seems that drinking has ruined him.

(4) It is said that he will go to Kashmere this year.

۴ - موسم اور وقت کے لئے بھی فقرہ کے شروع میں It استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

۱۔ بارش ہو رہی ہے۔ (1) It is raining.

۲۔ کل سخت گرمی تھی۔ (2) It was very hot yesterday.

۳۔ صبح کے وقت موسم بہت اچھا تھا۔ (3) It was very fine in the morning.

۵ - IT کو this اور that کی جگہ بھی اکثر استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

(۱) یہ احمد کا قلم ہے۔ It is Ahmad's pen.

---

جو nouns یا pronouns ایک ہی شخص کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ اور ان کے درمیان کوئی conjunction نہیں ہوتا۔ ان کو nouns in apposition یا pronouns in apposition کہتے ہیں۔ ان کا case ایک ہی ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Maulvi Ahmad Ali, the Headmaster, is here.
۱۔مولوی احمد علی صاحب ہیڈماسٹر یہاں ہیں

اس فقرہ میں احمد علی اور ہیڈماسٹر دونوں لفظ nominative case میں ہیں۔اگر nouns in apposition کا "possessive" case ہو تو ملکیت کی نشانی s' صرف ایک noun کے ساتھ لگائی جاتی ہے۔مثلاً

1. Henry married his brother, Philip's wife.
۱۔ہنری نے اپنے بھائی فلپ کی بیوی سے شادی کی

2. It is a book of Harbans Lal's, the Manager of our school.
۲۔یہ ہمارے سکول کے منیجر صاحب ہربنس لعل کی کتاب ہے

ہم پہلے بتا چکے ہیں۔کہ جب verb کے ساتھ صرف subject کے استعمال کرنے سے فقرہ پورا ہو جاتا ہے۔تو اس کو intransitive verb کہتے ہیں۔مثلاً I will go میں جاؤں گا۔لیکن بعض intransitive verb ایسے ہوتے ہیں۔کہ جب تک subject کے علاوہ ان کے ساتھ کوئی اور لفظ استعمال نہ کیا جائے فقرہ پورا نہیں ہوتا۔مثلاً :۔

1. Ahmad seems clever.
۱۔احمد ہوشیار معلوم ہوتا ہے۔

2. Mohan became the Headmaster of our school.
۲۔موہن ہمارے سکول کا ہیڈماسٹر بن گیا

3. The patient looks much better to-day.
۳۔مریض آج بہت بہتر دکھائی دیتا ہے۔

اگر لفظ ہوشیار، ہیڈماسٹر اور "بہت بہتر" نکال لئے جائیں۔تو فقرے ادھورے رہ جاتے ہیں۔مگر یہ لفظ ایسے شخصوں یا چیزوں وغیرہ کے نام نہیں ہیں۔جن کو subject احمد۔سوہن یا موہن نے کچھ کیا ہو۔اس لئے ان لفظوں کو object (مفعول) نہیں کہہ سکتے۔اور اسی لئے فعل "معلوم ہونا" "دکھائی دینا" اور "ہونا" (بنتا) کو transitive verbs نہیں کہہ سکتے۔اس قسم کے فعلوں کو incomplete verb اِنکمپلیٹ وربّ (فعل ناقص)

کہتے ہیں۔ اور ان کے مطلب کو پورا کرنے کے لئے جن لفظوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ ان کو complement (پورا کرنیوالا) کہتے ہیں۔ جیسا کہ اوپر لکھی ہوئی مثالوں میں لفظ ہوشیار اور ہیڈ ماسٹر وغیرہ۔incomplete verbs یہ ہیں۔ seem (سیم) معلوم ہونا۔ appear (اپیر) معلوم ہونا) become-look اور to be وغیرہ۔

---

## THERE

فعل "to be" intransitive کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ اور incomplete verb کے طور پر بھی۔ مثلاً

1. He is a merchant. ۱۔ وہ سوداگر ہے۔

لفظ سوداگر complement ہے۔ اسلئے فعل "is" incomplete verb ہے۔ جب اس فعل کو complement کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اور اس کو "موجود ہونا"۔ "حاضر ہونا۔ رہنا" وغیرہ کے معنوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ تو یہ intransitive کہلاتا ہے۔ ایسی حالت میں عام طور پر subject کو verb کے بعد استعمال کرتے ہیں۔ اور فعل سے پہلے یعنی فقرہ کے شروع میں لفظ there لگاتے ہیں۔ اور سوالیہ فقرہ میں فعل کو there سے پہلے استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً

1. There are twenty boys in the tenth class. ۱۔ دسویں جماعت میں بیس لڑکے ہیں۔
2. Is there any milk in the cup? ۲۔ پیالہ میں کچھ دودھ ہے؟
3. There will be a cricket match to-morrow. ۳۔ کل کرکٹ میچ ہوگا

نوٹ ۔ ۱ ۔ اس قسم کے فقروں میں لفظ there کے معنی کچھ نہیں ہوتے۔

نوٹ ۔ ۲ ۔ اگر یہ پوچھنا یا جواب میں بتانا ہو۔ کہ کوئی شخص یا چیز فلاں جگہ ہے یا نہیں ہے۔ تو پھر there کو اس طرح استعمال نہیں کرتے مثلاً

1. Is the milk in the cup? ۱۔ کیا دودھ پیالہ میں ہے؟
2. The milk is not in the cup. ۲۔ دودھ پیالہ میں نہیں ہے۔

فعل to be کے علاوہ بعض دوسرے intransitive verbs کے ساتھ بھی there کو اسی طرح استعمال کیا جاتا ہے۔ خاص کر جبکہ فقرہ میں کوئی relative pronoun ہو اور فقرہ کو ٹھیک بٹھانے کے لئے یہ ضروری ہو کہ اس فقرہ کو جس میں relative pronoun موجود ہو۔ شروع کرنے سے پہلے دوسرے فقرہ کو بالکل ختم کر دیا جائے۔ مثلاً

1. There came a messenger from the king. — ۱۔ بادشاہ کی طرف سے ایک قاصد آیا

2. There lived in Madras a Brahman who had two hundred cows. — ۲۔ مدراس میں ایک برہمن رہتا تھا جس کے پاس دو سو گائیں تھیں

## Must

Must بھی ایک auxiliary verb امدادی فعل ہے۔ اور ضرورت مجبوری۔ فرض۔ پکا ارادہ یا پختہ یقین ظاہر کرتا ہے۔ مثلاً

1. I must finish this work. ۱۔ مجھکو یہ کام ضرور ختم کرنا چاہیئے (یا کرنا پڑیگا)

2. He must beat him. ۲۔ وہ اس کو ضرور مار یگا۔

3. My friend must be coming. ۳۔ میرا دوست ضرور آ رہا ہوگا۔

4. They must have finished their work. ۴۔ وہ ضرور اپنا کام ختم کر چکے ہوں گے

5. Man must be pious. ۵۔ انسان کو ضرور پرہیزگار ہونا چاہیئے۔

past tense میں may کی جگہ might استعمال کیا جاتا ہے۔ لیکن شک یا امکان کے معنوں میں might. کو present tense یا future tense میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. He might have come yesterday. ۱۔ ممکن ہے کہ وہ کل آیا ہو

2. You might like to go with us to-morrow. ۲۔ آپ شاید کل ہمارے ساتھ جانا پسند کریں۔

3. Mohan might be coming. ۳۔ موہن شاید آ رہا ہو۔

ہم کو جانا ہے - اس کو آنا تھا - تم کو ٹھیرنا ہوگا - ان فقروں میں کسی کام کے کرنے
کی مجبوری یا ضرورت ظاہر کی گئی ہے اس قسم کے فقروں میں اصل فعل کے infinitive
سے پہلے past tense کے لئے had—present کیلئے have یا has
اور future کے لئے will have استعمال کرتے ہیں - لیکن اگر subject
'I' یا "we" ہو - تو shall have استعمال کرتے ہیں - مثلاً

1. Mohan had to go. ۱- موہن کو جانا تھا -
2. I have to come. ۲- مجھکو آنا ہے - آنا پڑتا ہے -
3. He has to write. ۳- اس کو لکھنا ہے - لکھنا پڑتا ہے -
4. You will have to wait. ۴- تم کو ٹھیرنا پڑیگا -
5. We shall have to live here. ۵- ہمکو یہاں رہنا پڑیگا -

ایسے فقروں میں فعل have has یا had کی جگہ is am are
اور was وغیرہ استعمال کر سکتے ہیں - لیکن معنوں میں تھوڑا سا فرق ہوتا ہے - مثلاً
I am to go. مطلب یہ ہے - یہ فیصلہ ہو گیا ہے کہ میں جاؤں - I have to go.
کا مطلب یہ ہے "میرے لئے جانا ضروری ہے"

## فعل TO DO

تم وہاں جاتے ہو - ہاں ضرور جاتا ہوں - تم نے یہ بات کہی تھی ؟ ہاں ضرور
کہی تھی - اس قسم کے فقروں میں اصل فعل کے infinitive کا "to" اڑا کر اس
سے پہلے present tense کے لئے do past کے لئے did لگایا جاتا
ہے - مثلاً Yes, I do go. ہاں میں ضرور جاتا ہوں - Yes, he did go.
ہاں وہ ضرور گیا -

اگر ایک ہی فقرہ میں کوئی فعل دوسری دفعہ آجائے - تو دوسری دفعہ اس کی
جگہ do استعمال کیا جاتا ہے - مثلاً

You should always work as hard as you did yesterday.

۱- تم کو ہمیشہ اتنی محنت کرنی چاہیئے - جتنی تم نے کل کی تھی -

I like this book as much as you do.

۲- میں اس کتاب کو اتنا ہی پسند کرتا ہوں- جتنا کہ تم کرتے ہو-

## CAUSAL VERBS کازل ورب

(۱) بیٹھنا- لکھنا- سونا- پینا-

(۲) بٹھانا- لکھانا- سُلانا- پلانا-

یہ سب فعل کسی نہ کسی کام کے نام ہیں-

پہلے اور پچھلے فعلوں میں کیا فرق ہے- فرق یہ ہے کہ بیٹھنا- اور لکھنا وغیرہ اس وقت استعمال ہوتے ہیں- جبکہ ہم خود یہ کام کرتے ہیں- اور جب ہم یہ کام دوسروں سے کراتے ہیں- تو ان کی جگہ بٹھانا- لکھانا- سلانا- پلانا وغیرہ استعمال کرتے ہیں-

ان فعلوں کو جن سے یہ پایا جاتا ہے- کہ کام کسی دوسرے شخص سے کرایا جا رہا ہے causal verb کہتے ہیں- مثلاً to raise اٹھانا to fell گرانا- اردو میں causal verbs بنانے کے لئے عام طور پر فعل کے vowels میں کمی بیشی کر دی جاتی ہے- جیسے لکھنا سے لکھانا- پینا سے پلانا- سونا سے سلانا- لیکن انگریزی میں ایسے فعل بہت تھوڑے ہیں- جن کا causal اس طرح بنایا جاتا ہو- مثلاً to rise (اُٹھنا) سے to raise (اُٹھانا)- to fall (گرنا) سے to fell (گرانا) to lie (لیٹنا) سے to lay (لٹانا)

1. The tree fell. ۱- درخت گر پڑا-

2. He felled the tree. ۲- اس نے درخت گرا دیا-

3. The sun will rise at six. ۳- سورج چھ بجے نکلیگا-

4. I can not raise it. ۴- میں یہ اٹھا نہیں سکتا-

Causal Verb بنانے کا عام قاعدہ یہ ہے- کہ اصل فعل سے پہلے فعل make-get یا cause لگا دیا جاتا ہے- اور جس شخص سے کام کرانا ہو- اُسے ان دونوں کے درمیان رکھا جاتا ہے- مثلاً

1. Make him run. ۱- اس کو دوڑاؤ-

2. Get him to do this work. ۲-اس سے یہ کام کراؤ۔

3. We caused him to weep. ۳-ہم نے اس کو رُلا دیا۔

ان مثالوں سے معلوم ہوا۔ کہ جب get اور cause کو استعمال کرتے ہیں تو اصل فعل کا infinitive جوں کا توں استعمال ہوتا ہے۔ اور جب make استعمال کرتے ہیں۔ تو infinitive بغیر to کے استعمال ہوتا ہے۔

بعض وقت object کو اصل فعل سے پہلے رکھا جاتا ہے۔ لیکن ایسی حالت میں causal بنانے کے لئے object سے پہلے فعل make استعمال نہیں ہوتا get یا cause ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Get this work done. ۱-یہ کام کرالو۔

ایسے فقروں میں get کی جگہ cause استعمال ہو سکتا ہے۔ لیکن اصل فعل کے past participle سے پہلے "to be" لگایا جاتا ہے۔ اور جس شخص سے کام کرایا جاتا ہے اگر فقرہ میں اس کا بھی ذکر کیا گیا ہو تو اس سے پہلے "by" preposition لگا کر اسے فعل کے بعد رکھا جاتا ہے۔ اور اس قسم کے فقروں میں get یا cause کی جگہ have بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

1. Mohan caused this work to be done by Lala Bishan Dass. ۱-موہن نے یہ کام لالہ بشن داس سے کرالیا۔

2. I will have this room cleaned by the sweeper. ۲-میں یہ کمرہ مہتر سے صاف کراؤں گا۔

بعض فعل دونوں طرح استعمال ہوتے ہیں۔ یعنی معمولی فعل کے طور پر بھی اور causal verb کے طور پر بھی۔ مثلاً

1. He is flying a kite. ۱-وہ پتنگ اُڑا رہا ہے۔

A kite is flying. ایک پتنگ اُڑ رہی ہے۔

2. We grow wheat. ۲-ہم گیہوں بوتے ہیں

Wheat grows in India. گیہوں ہندوستان میں ہوتا ہے۔

# مثالیں

| English | Urdu |
|---|---|
| 1. Are we not being ruined by our own bad habits and evil customs? | ۱۔ کیا ہماری اپنی بدعادتیں اور بری رسمیں ہمیں تباہ نہیں کر رہی ہیں ؟ |
| 2 My son has been missing for a month. | ۲۔ میرا بیٹا ایک مہینہ سے لاپتہ ہے |
| 3. The School will have been inspected by the end of the next month. | ۳۔ سکول کا معاینہ اگلے مہینے کے آخر تک ہو چکا ہوگا۔ |
| 4. It is these prizes by which the boys have been encouraged. | ۴۔ یہی انعام تو ہیں جن سے لڑکوں کا حوصلہ بڑھ گیا ہے |
| 5. The chaprasi had been sent to the bazar, before the Headmaster called him. | ۵۔ ہیڈماسٹر صاحب کے بلانے سے پہلے چپڑاسی بازار کو بھیج دیا گیا تھا۔ |
| 6. It was very cold, when we were being attacked by the enemy. | ۶۔ جب دشمن ہم پر حملہ کر رہا تھا اس وقت بڑی سخت سردی تھی۔ |
| 7. It appears to me that this poor fellow will have been dismissed before you see the Headmaster. | ۷۔ مجھے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے ہیڈماسٹر صاحب سے ملنے سے پہلے یہ آدمی موقوف کر دیا جائیگا۔ |
| 8. It will be quite proper to consult the Health Officer in such circumstances. | ۸۔ ایسی حالت میں ہیلتھ آفیسر صاحب سے مشورہ کرنا بالکل مناسب ہوگا |
| 9. I am afraid your health is not improving. | ۹۔ مجھے ڈر ہے کہ آپ کی صحت بہتر نہیں ہو رہی ہے |
| 10. There has been no quarrel among the players. | ۱۰۔ کھلاڑیوں میں کوئی جھگڑا نہیں ہوا ہے |

11. He does not seem to be a Rajput. — ۱۱۔ وہ شکل سے تو راجپوت معلوم نہیں ہوتا

12. Is there a fort near the city? — ۱۲۔ کیا شہر کے پاس کوئی قلعہ ہے؟

13. He looks a king. — ۱۳۔ وہ بادشاہ دکھائی دیتا ہے۔

14. I mistook him for your brother. — ۱۴۔ میں نے اُسکو غلطی سے آپ کا بھائی سمجھ لیا۔

15. You must be back by half past five. — ۱۵۔ تم کو ساڑھے پانچ بجے تک واپس آجانا چاہیئے

16. He might have deceived you. — ۱۶۔ اُس نے شاید تمکو دھوکہ دیا ہوگا۔

17. You will have to finish your work before you go on leave. — ۱۷۔ تم کو اپنا کام چھٹی جانے سے پہلے ختم کرنا ہوگا۔

18. He had to go to Lahore. — ۱۸۔ اس کو لاہور جانا پڑا۔

19. Make your son write a letter. — ۱۹۔ اپنے بیٹے سے ایک چٹھی لکھواؤ۔

20. When will you get this parcel registered? — ۲۰۔ تم اس پارسل کی کب رجسٹری کراؤ گے

21. Send as many baskets of fruit as he does. — ۲۱۔ پھل کے اتنے ٹوکرے بھیجو جتنے وہ بھیجتا ہے۔

22. Yes, you did steal my pen. — ۲۲۔ ہاں تم ہی نے میرا قلم چرایا۔

انگریزی میں ترجمہ کرو۔

اور جہاں ممکن ہو فعل کو passive voice میں استعمال کرو۔

اسوقت سے پہلے وہ سب بھاگ چکے ہوں گے۔ بالغوں کے واسطے ایک نائٹ سکول اگلے سال تک کھولا جا چکا ہوگا۔ یہ تو ہم ہی تھے جنہوں نے اس سے رسید پر دستخط کرالئے چھٹی جماعت کے لڑکے رسّہ کھینچ رہے تھے۔ پانی اُبالا جا رہا تھا۔ ہر ایک طالب علم کے واسطے ورزش کرنا ضروری ہے۔ ہم اپنے سب دوستوں کو دعوت دے رہے ہیں۔ آج سخت سردی ہے۔ اس صندوق میں کچھ روپیہ ہے؟ پولیس کے پہنچنے سے پہلے گاؤں والوں نے چور پکڑ لئے تھے تم کو یہ مکان دس دن کے اندر خالی

کرنا پڑیگا۔ سینے کی مشین کی مرمت کرلی گئی ہے۔ ہمارے پہنچنے سے پہلے پولیس اور گاؤں والوں نے
ڈاکوؤں کو جنہوں نے گاؤں پر حملہ کیا تھا بھگا دیا ہوگا۔ میرے آنے سے پہلے کپڑے دھوئے
گئے تھے۔ گھنٹہ بجنے سے پہلے ہم سکول پہنچ چکے ہوں گے۔ یہ تو ہم ہی ہیں جو آپ کی سب باتیں
خفیہ رکھتے ہیں۔ تم کو اپنا حساب بیباق کردینا چاہیئے تھا۔ انہوں نے اپنے ہمسایہ احمد دین کا
روپیہ چرا لیا۔ صبح سے برف پڑ رہی ہے۔ دوات میں سیاہی نہیں ہے۔ جس دریا میں مَیں تیرا اس میں
بہت پانی تھا۔ وہ طالب علم معلوم ہوتے تھے۔ پیر بخش درزی مارا گیا۔ تم نے مکان صاف کیوں
نہیں کرایا۔ ہم کو ان کے ساتھ جانا پڑا۔ وہ برسوں گھر پہنچ گیا ہوگا۔ اس چٹھی کا ترجمہ بھائی
عمر دین سے کرانا چاہیئے۔ وہ آدمی بالکل بے گناہ پایا گیا۔

اردو میں ترجمہ کرو۔ اور بتاؤ کہ کونسے فعل پیسو وائس میں استعمال ہوئے ہیں۔

There are no books on the table for us. The cows we bought yesterday must be in the garden. You might have read this article before in newspaper. We shall have to turn out the boys who are so disobedient. All the doors had to be closed. It has been snowing since 24th instant. A meeting of the students was being held. The money will have been received, before it is evening. Every man will have to finish his work before quarter to six. Land is now being given to soldiers by the government in the Nili Bar. Prizes are being distributed to Mohan and other boys, the students of the fifth class. All of them seem to be lazy. The Headmaster must have considered your application for leave. Did you not see my pen? Yes, I did. We took only as much milk as you did. You should make your son work as hard as Sohan. Will you please get this letter sent to my brother? You don't look as ill as your doctor says you are. Mr. Anant Ram says, "The account ought to have been settled by this time."

# سبق نمبر ۳۸

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Unless | اَنلیس | جبتک نہ | Flat | فلیٹ | چپٹا |
| Lest | لیسٹ | ایسا نہ ہوکہ | Tosail | سیل | جہازمیں سفرکرنا |
| Polite | پولائیٹ | حلیم | To ashame | اشیم | شرمندہ کرنا |
| Politely | پولائٹلی | حلیمی سے | To boast | بوسٹ | شیخی مارنا |
| Subordinate | سب ورڈنیٹ | ماتحت | To despise | ڈسپائز | نفرت کرنا |
| Principle | پرنسپل | اصول | To hate | ہیٹ | نفرت کرنا |
| Principal | پرنسپل | بڑا | To pay off | پے آف | بیباق کرنا |
| Loss | لوس | نقصان | Debt | ڈیٹ | قرضہ |
| To err | ٹو آیر | غلطی کرنا | Soul | سول | روح |
| Human | ہیومن | انسانی | Truly | ٹرولی | سچ سچ |
| Sin | سن | گناہ | To engage | اینگیج | ملازم رکھنا |
| Novel | نوول | عجیب وغریب | Interpreter | انٹرپریٹر | مترجم |
| Fond | فونڈ | شوقین | To acknowledge | ایکنالج | تسلیم کرنا |
| To fade | ٹو فیڈ | مرجھانا | In accordance with | ان اکورڈینس وِد | کے مطابق |
| To wither | ٹو وِدر | مرجھانا | | | |
| Nobility | نوبلٹی | شرافت | Shameful | شیم فل | شرمناک |
| Somehow or other | سم ہاؤ آور اور | یوں توں کرکے | Deed | ڈیڈ | فعل حرکت |
| | | | Pretence | پریٹینس | بہانہ |
| Gain | گین | فائدہ | Religion | رلجن | مذہب |
| To gain | گین | حاصل کرنا | All the same | آل دی سیم | ایک برابر |
| To profit | پروفٹ | فائدہ پہنچانا | To manage | ٹو مینیج | انتظام کرنا |
| Beforehand | بفورہینڈ | پہلے سے | To get rid of | گیٹ رڈ آو | سے نجات پانا |
| To inform | انفارم | خبر دینا | To understand | انڈرسٹینڈ | سمجھنا |
| Manner | مینر | طریقہ | Common | کومن | عام معمولی |
| Manners | مینرز | اخلاق | Sense | سینس | سمجھ |
| Dictionary | ڈکشنری | لغت | Ordinary | آرڈینری | معمولی |

# گرامر

## موڈ MOOD

Go جاؤ. I go. میں جاتا ہوں If I go now اگر میں اب جاؤں۔

ان فقروں میں ایک ہی فعل go استعمال کیا گیا ہے اور ایک ہی tense میں یعنی present tense میں۔ لیکن مطلب میں فرق ہے۔ پہلے فقرہ میں ایک بات حکم یا تاکید وغیرہ کی حالت میں بیان کی گئی ہے۔ تیسرے میں شرط کی حالت میں اور دوسرے میں بغیر کسی حکم یا شرط وغیرہ کے ایک بات بیان کر دی گئی ہے۔ غرضکہ فعل کو تین مختلف حالتوں میں استعمال کیا گیا ہے۔ فعل کی وہ حالت جس سے یہ معلوم ہو کہ کوئی بات حکم اور تاکید یا شرط وغیرہ کے ساتھ بیان کی گئی ہے یا یونہی بغیر کسی حکم اور شرط وغیرہ کے بیان کی گئی ہے اس کو Mood کہتے ہیں۔

فعل کی اس حالت کو جس میں کوئی حکم یا شرط وغیرہ نہیں پائی جاتی بلکہ یونہی ایک بات بیان کر دی جاتی ہے یا کوئی بات دریافت کی جاتی ہے Indicative Mood انڈکیٹیو موڈ کہتے ہیں۔ مثلاً He is ill. وہ بیمار ہے Is he ill? کیا وہ بیمار ہے۔ فعل کی حکم یا تاکید والی حالت کو Imperative Mood امپیرٹو موڈ کہتے ہیں۔ مثلاً Go away. فعل کی شرط والی حالت کو Subjunctive Mood سبجنکٹو موڈ کہتے ہیں۔

If he comes, I will go. ا۔ اگر وہ آئے گا تو میں جاؤنگا۔

فعل کی اس حالت کو جس سے کوئی زمانہ پایا نہیں جاتا Infinitive Mood کہتے ہیں۔ پس mood کی چار قسمیں ثابت ہوئیں۔

اب ہم verb کے mood کے متعلق ایک ضروری بات بیان کرتے ہیں اور وہ یہ کہ کونسا mood کس tense میں استعمال ہوتا ہے۔

### Infinitive Mood

infinitive چونکہ کوئی زمانہ ظاہر نہیں کرتا۔ اس لئے یہ اکیلا کسی tense کے لئے استعمال نہیں ہوتا۔ مگر دوسرے فعلوں کے ساتھ تینوں زمانوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً۔

1. I am ready to go. ۱ - میں جانے کو تیار ہوں

2. I was ready to go. ۲ - میں جانے کو تیار تھا

3. I will be ready to go. ۳ - میں جانے کو تیار ہوں گا

## IMPERATIVE MOOD

یہ صرف present tense میں استعمال ہوتا ہے مثلاً Go there.

## INDICATIVE MOOD

یہ mood ہر ایک tense میں استعمال ہوتا ہے
چنانچہ active voice کے جن بارہ tenses اور passive voice کے جن آٹھ tenses کا ہم ذکر کر چکے ہیں وہ سب اسی mood کے ٹینس ہیں۔ اس لئے ان کے دہرانے کی ضرورت نہیں۔

## Subjunctive Mood

اس mood میں بھی وہ سب tenses استعمال ہوتے ہیں جو indicative میں استعمال ہوتے ہیں لیکن مطلب اور بنانے کے قاعدوں میں تھوڑا تھوڑا فرق ہے چنانچہ اس فرق کی وجہ سے چند خاص ضروری باتیں نیچے بیان کی جاتی ہیں۔

۱ - present tense اور past tense ان دونوں کی چاروں قسمیں اسی طرح بنائی جاتی ہیں جس طرح indicative mood کی مگر past imperfect میں ہر ایک subject کے لئے امدادی فعل were استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. If I see. ۱ - اگر میں دیکھوں۔

2. If he (she) sees. ۲ - اگر وہ دیکھے۔

3. If you are seeing. ۳ - اگر تم دیکھ رہے ہو۔

4. If he has seen. ۴ - اگر اس نے دیکھا ہو۔

5. If we have seen. ۵ - اگر ہم نے دیکھا ہو۔

6. If I saw. ۶ - اگر میں نے دیکھا۔

7. If I were seeing. ۷ - اگر میں دیکھتا ہوتا۔

8. If he (she) were seeing. ۸ - اگر وہ دیکھتا ہوتا (دیکھتی ہوتی)

9. If you had seen. ۹۔ اگر تم نے دیکھا ہوتا۔

نوٹ۔ پرانی انگریزی میں subjunctive mood کیلئے ہر ایک subject کیواسطے فعل کی present form جوں کی توں استعمال ہوتی تھی یعنی سب کے لئے be-have-see استعمال ہوتا تھا۔ If he see. اگر وہ دیکھے If he be ill. اگر وہ بیمار ہو۔ چنانچہ پرانی گراموں میں آپ یہی بات پائیں گے لیکن آج کل ایسا نہیں ہوتا بلکہ فاعل کے مطابق فعل استعمال ہوتا ہے۔ جیسا کہ اوپر بتلایا گیا ہے یعنی If he is ill. اور If he sees. وغیرہ

(۲) future tense بھی indicative mood کی طرح بنایا جاتا ہے۔ لیکن عام طور پر امدادی فعل will shall کی جگہ would should استعمال ہوتا ہے۔ we اور I کے لئے should اور باقی ہر ایک subject کے لئے would ہوتا ہے

1. If I should see. ۱۔ اگر میں دیکھونگا

2. If we should see. ۲۔ اگر ہم دیکھیں گے

3. If you should see. ۳۔ اگر تم دیکھو گے

4. If he would see. ۴۔ اگر وہ دیکھے گا۔

نوٹ۔ should فعل shall کا past ہے اور would will کا

(۳) present tense "future tense" کی جگہ استعمال ہوتا ہے مثلاً

If he comes, what will you do? ۱۔ اگر وہ آئیگا تو تم کیا کرو گے۔

(۴) past indefinite دیکھنے میں تو past ہے لیکن اکثر future tense میں استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

If he came, we will beat him. ۱۔ اگر وہ آیا تو ہم اسے مارینگے

(۵) جب شرط والے فقرہ کو past perfect میں استعمال کرتے ہیں۔ تو دوسرے یعنی جوابی فقرہ میں future perfect tense استعمال کرتے ہیں یعنی past participle سے پہلے we اور I کیلئے should have اور باقی ہر ایک subject کے لئے would have استعمال کرتے ہیں مثلاً

If I had passed, he would have come. ۱- اگر میں پاس ہوتا تو وہ آتا
If you had come, I should have gone. ۲- اگر تم آتے تو میں جاتا

Passive Voice

Subjunctive Mood کے tenses کی passive voice بھی Indicative Mood کیطرح بنتی ہے۔ مگر was کی جگہ were اور will shall کی جگہ would یا should موقعہ کے مطابق استعمال ہوتا ہے مثلاً

1. If I were given a horse, I should ride it.

۱- اگر مجھے گھوڑا دیا جاتا - تو میں اس پر سواری کرتا -

2. If you are sent back, will you go?

۲- اگر تم کو واپس بھیجا جائے تو تم جاؤ گے

3. He would be much obliged, if you would help him.

۳- اگر آپ اس کی مدد کریں گے - تو وہ آپ کا بڑا ممنون ہوگا -

4. We should be much pleased, if you could see us again.

۴- اگر آپ ہم سے پھر مل سکیں گے تو ہم بہت خوش ہونگے -

بعض وقت فعل were, had, should کو subject سے پہلے استعمال کرتے ہیں۔ مگر اس صورت میں If استعمال نہیں ہوتا - مثلاً

1. Had he not worked hard, he would never have passed. ۱- اگر وہ محنت نہ کرتا تو کبھی پاس نہ ہوتا

نوٹ - جب شرط والے فقرہ کو past perfect میں استعمال کرتے ہیں تو دوسرا یعنی جوابی فقرہ future perfect میں استعمال ہوتا ہے -

2. Should he meet me, he would know me at once.

۲- اگر وہ مجھ سے ملا تو مجھے فوراً پہچان لے گا

3 Were I he, I should pay the money.

۳- اگر میں وہ (اس کی جگہ) ہوتا تو روپیہ ادا کر دیتا -

نوٹ - شرط والا فقرہ عام طور پر بعد میں آتا ہے اور دوسرا پہلے آتا ہے - مثلاً

4. I should be much obliged to you, if you would lend me your dictionary.

۴- اگر آپ اپنی ڈکشنری مجھے عاریتاً دیں گے تو میں آپ کا بہت ممنون ہونگا۔

نوٹ۔ if کے علاوہ اور conjunction بھی subjunctive mood میں استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً until-unless-although

1. I shall not go, unless he comes. ۱۔ جبتک وہ نہ آجائے میں نہیں جاؤنگا۔

2. He will not pass, although he works hard. ۲۔ اگرچہ وہ محنت کرتا ہے مگر پاس نہیں ہوگا۔

---

اسی طرح جب کسی فقرہ میں کسی دوسرے فقرہ کا مطلب یا غرض بیان کی جاتی ہے یا کوئی حکم بیان کیا جاتا ہے تو اس کا فعل بھی subjunctive mood میں ہوتا ہے ان فقروں میں "if" کی جگہ "that" اور "lest" (مبادا) استعمال کرتے ہیں lest "should" اور that کے بعد may-might استعمال ہوتے ہیں۔

may کو عام طور پر present tense میں اور might کو past tense میں استعمال کیا جاتا ہے۔

1. I give you a prize that you may work well again.

۱۔ میں تم کو انعام دیتا ہوں۔ تاکہ پھر اچھی طرح کام کرو۔

2. I shall keep your book with me, lest you should lose it.

۲۔ میں تمہاری کتاب اپنے پاس رکھوں گا۔ تاکہ تم کہیں اسے کھو نہ دو۔

3. I gave you a prize that you might work well again.

۳۔ میں نے تم کو انعام دیا تاکہ تم پھر خوب کام کرو۔

4. I kept your book, lest you should lose it.

۴۔ میں نے تمہاری کتاب اپنے پاس رکھی تاکہ تم کہیں کھو نہ دو۔

اگر میں ہوں - اگر وہ ہو - اگر وہ ہوں - ایسے فقروں میں ہو - ہُوں اور ہوں کے لئے بھی is-am-are وغیرہ ہی subject کے مطابق استعمال ہوتا ہے - مثلاً (۱) اگر ہم (وہ) بیمار ہوں If we (they) are ill.

(۲) اگر وہ بیمار ہو If he (she) is ill (۳) اگر میں بیمار ہوں If I am ill.

(۴) اگر تم بیمار ہو - If you are ill.

---

اگر میں ہوتا - اگر وہ ہوتے وغیرہ - ایسے فقروں کا ترجمہ دو طرح کیا جاتا ہے اگر past tense مراد ہو تو had been استعمال ہوتا ہے اور اگر present tense ہو تو were استعمال ہوتا ہے -

جب شرط والے فقرہ میں were استعمال ہوتا ہے - تو جوابی فقرہ میں future indefinite form استعمال ہوتا ہے - اور had been کیلئے future perfect استعمال ہوتا ہے - مثلاً

1. If he were wise, he would treat his servants politely.

۱- اگر وہ عقلمند ہوتا تو اپنے نوکروں سے حلیمی سے پیش آتا -

2. If he had not been ill, he would have passed.

۲- اگر وہ بیمار نہ ہوتا تو پاس ہو جاتا -

نوٹ - ہونگا - ہوگا - ہونگے اور ہوگے وغیرہ کا ترجمہ اس طرح سے کیا جاتا ہے - مثلاً اگر میں ہونگا - If I should be.

If he would be. اگر وہ ہوگا If you should be. اگر تم ہوگے

نوٹ ۱- subjunctive mood میں زیادہ تر present indefinite tense future Indefinite-past perfect-past-indefinite استعمال ہوتے ہیں

نوٹ ۲- کتنا ہی غریب ہو - کتنی ہی محنت (کیوں نہ) کرو - ایسے فقروں میں کتنا ہی کتنی ہی وغیرہ کا ترجمہ However سے کیا جاتا ہے -

1. However poor a man is, he need not be dishonest.

۱- آدمی کتنا ہی غریب ہو اسے بددیانت ہونے کی ضرورت نہیں -

2. However hard you may work,

you can not pass,

until you attend your school regularly.

۲- تم کتنی ہی محنت کیوں نہ کرو- تم پاس نہیں ہو سکتے-
جب تک تم سکول میں باقاعدہ حاضر نہ ہو گے-

## فعل کے حصّے PARTS OF VERBS

اب ہم infinitive اور participle کے متعلق چند ضروری باتیں بیان کرتے ہیں
اصل میں یہ دونوں فعل ہیں- لیکن ان کو فعل کے علاوہ اور طرح بھی استعمال کیا
جاتا ہے infinitive کو ہم noun کی جگہ subject object
اور complement کے طور پر استعمال کر سکتے ہیں- مثلاً

1. To err is human. ۱- غلطی کرنا انسان کا کام ہے

2. To gamble is a sin. ۲- جوا کھیلنا گناہ ہے-

نوٹ- جب infinitive کو subject کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے،
تو سنگلر ورب (فعل واحد) استعمال کرتے ہیں-

infinitive کو noun کے طور پر استعمال کرنے کے لئے بعض وقت اسکا
"to" اڑا کر اس کے آخر میں "ing" لگا دیا جاتا ہے- خاصکر جبکہ اس سے
پہلے کوئی preposition ہو اس کو gerund یا verbal noun کہتے ہیں
کیونکہ یہ verb کا کام بھی دیتا ہے اور noun کا بھی-

1. Gambling is a sin. ۱- جُوا کھیلنا گناہ ہے

2. He likes playing. ۲- وہ کھیلنا پسند کرتا ہے

3. We are fond of reading novels. ۳- ہم ناول پڑھنے کے شوقین ہیں

نوٹ- preposition کے بعد infinitive استعمال نہیں ہوتا- اس لئے
ہم یہ نہیں کہہ سکتے He is fond of to swim اِس کی جگہ یہ کہیں گے-

He is fond of swimming.

infinitive کو کسی دوسرے فعل وغیرہ کے بعد اس کا مقصد یا غرض بیان
کرنے کے لئے لگایا جاتا ہے- ایسے اِنفنِٹِو کو gerundial infinitive

کہتے ہیں۔ مثلاً۔ تم لڑنے گئے You went to fight.

وہ کھیلنے آیا He came to play.

participles کو adjective کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً

۱۔ ایک مرجھاتا ہوا پھول a fading flower

۲۔ ایک مرجھایا ہوا پھول a faded flower

جب participle کو adjective (ایڈجیکٹیو) کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔ تو اُسے verbal adjective کہتے ہیں۔

نوٹ۔(۱) gerund یعنی verbal noun اور (۲) verbal adjective جبکہ یہ present participle ہوتا ہے۔ شکل وصورت میں ملتے جلتے ہیں اس لئے ان کی پہچان اس بات سے ہو سکتی ہے کہ وہ فقرہ میں noun کے طور پر استعمال کئے گئے ہیں یا adjective کے طور پر۔ مثلاً

۱۔ ہنسنا منع ہے 1. Laughing is forbidden.

اس میں laughing "gerund" ہے اور نچلے فقرہ میں verbal adjective

2. He punished the laughing boys.

۲۔ اس نے ہنستے ہوئے لڑکوں کو سزا دی

جب past participle سے پہلے لفظ بہت آتا ہے تو اس کا ترجمہ much اور present participle سے پہلے very کرنا چاہیئے۔ مثلاً

1. I was much surprised at hearing this news.

2. It was not a very surprising news.

participle کی ایک اور بھی قسم ہے۔ جسکو conjunctive participle کنجنکٹو پارٹیسپل یا perfect participle بھی کہتے ہیں مثلاً having seen (دیکھ کر) having killed (مار کر) اس کے بنانے کا قاعدہ یہ ہے۔ کہ past participle سے پہلے "having" لگا دیا جاتا ہے۔ یہ تو active voice میں استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

اپنا کام ختم کر کے وہ چلا گیا۔ Having finished his work, he went away.

اس کی passive voice بنانے کے لئے having کے بعد been لگا دیا جاتا ہے۔ مثلاً

Having been turned out of the school, he went away to his village.

سکول سے نکال دیئے جانے کے بعد وہ اپنے گاؤں کو چلا گیا۔

---

participle کو اس طرح بھی استعمال کیا جاتا ہے:-

۱۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ کھیل رہا ہے — He seems to be playing.

۲۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ لاہور پہنچ چکا ہے۔ — He seems to have arrived at Lahore.

جب کوئی فعل اکیلا یا کسی auxiliary verb کی مدد سے کسی tense میں استعمال ہوتا ہے۔ یعنی کسی خاص زمانے کو ظاہر کرتا ہے تو اس کو finite verb فائنٹ ورب کہتے ہیں۔ مثلاً He spoke۔ وہ بولا فعل "spoke" past tense میں ہے یعنی ایک خاص زمانے کو ظاہر کرتا ہے۔ اس لئے یہ finite verb ہے۔ اگر اصل فعل سے پہلے کوئی auxiliary verb ہو تو وہ بھی finite verb میں شامل ہوتا ہے۔ مثلاً He has spoken. اور He is speaking.

ان فقروں میں has spoken اور is speaking " finite verb ہیں۔ اور جب کوئی فعل کسی خاص (زمانہ) tense میں استعمال نہیں ہوتا۔ تو اس کو finite verb نہیں کہتے چونکہ participle gerund اور infinitive بھی اکیلے اپنے آپ کوئی زمانہ ظاہر نہیں کرتے اور اکیلے کسی tense میں استعمال نہیں ہو سکتے۔ اسلئے انکو finite verb نہیں کہہ سکتے۔

نوٹ۔ اردو میں کنجنکٹو پارٹیسپل بہت استعمال ہوتا ہے۔ مگر انگریزی میں خاص کر چھوٹے چھوٹے فقروں میں finite verb زیادہ استعمال ہوتا

ہے۔ مثلاً

1. I rose and said. ۱۔ میں نے اٹھ کر کہا۔

2. She sat down and began to read. ۲۔ وہ بیٹھ کر پڑھنے لگی

## finite verb کی مثالیں

ہر ایک مثال میں دو دو فقرے ہیں۔ پہلے فقروں میں ایک verb کو finite verb کے طور پر استعمال کیا گیا ہے اور دوسرے میں اسی کو infinitive اور gerund وغیرہ کے طور پر استعمال کر کے دکھایا گیا ہے۔

1. He plays tennis. ۱۔ وہ ٹینس کھیلتا ہے
   He likes to play. وہ کھیلنا پسند کرتا ہے

2. Don't gamble. ۲۔ جوا مت کھیلو
   Gambling is a sin. جوا کھیلنا گناہ ہے

3. He has finished his work. ۳۔ وہ اپنا کام ختم کر چکا ہے
   Having finished his work, he went away. وہ اپنا کام ختم کر کے چلا گیا۔

4. A boy is running. ۴۔ ایک لڑکا دوڑ رہا ہے
   I saw a boy running. میں نے ایک لڑکا دوڑتا دیکھا

5. He sees me. ۵۔ وہ مجھ سے ملتا ہے
   He came to see me. وہ مجھ سے ملنے آیا

6. The flower withered. ۶۔ پھول مرجھا گیا۔
   This is a withered flower. یہ مرجھایا ہوا پھول ہے

7. I walk in the garden. ۷۔ میں باغ میں سیر کرتا ہوں۔
   I am fond of walking. میں سیر کرنے کا شوقین ہوں

# فقرہ کی قسمیں

(۱) جس طرح لفظوں کی کئی قسمیں ہیں۔ اسی طرح sentence فقرے کی بھی کئی قسمیں ہیں جس فقرہ میں ایک ہی finite verb ہوتا ہے اس کو simple sentence فقرہ مفرد یعنی سادہ فقرہ کہتے ہیں۔ مثلاً

I came میں آیا He went. وہ گیا۔

(۲) I see Mohan is ill. یہ دو فقرے ہیں (۱) I see. (۲) Mohan is ill. دوسرا فقرہ مکمل (پورا) ہے۔ لیکن پہلا فقرہ مکمل نہیں ہے اور اسے مکمل کرنے کے لئے دوسرے فقرے کی ضرورت ہے۔ گویا دوسرا فقرہ پہلے فقرے کو مکمل کرنے کے لئے استعمال کیا گیا ہے۔ اس لحاظ سے یہ پہلے فقرے کا تابع (ماتحت) ہوا۔

پس ایسے تابع فقرے کو subordinate sentence یا dependent sentence (فقرہ تابع یا ماتحت) کہتے ہیں۔ اور جس فقرہ کا یہ تابع (ماتحت) ہو اسکو principal sentence یا principal clause یعنی اصل یا بڑا فقرہ کہتے ہیں۔ مثلاً

1. I see he is ill. ۱۔ میں دیکھتا ہوں وہ بیمار ہے

اس میں " I see." principal sentence ہے اور. "He is ill" ایک subordinate sentence ہے۔

subordinate sentence کی کئی قسمیں ہیں۔ ان کا ذکر ہم آئندہ کرینگے یہاں ہم یہ بتانا چاہتے ہیں کہ اگر principal sentence کا " past tense " verb میں ہو تو عام طور پر subordinate sentence کا past tense بھی ہی استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. It seemed that he was ill. ۱۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہ بیمار ہے
2. I thought he would fail. ۲۔ میرا خیال تھا کہ وہ فیل ہو جائیگا۔
3. If he were ill, he would not play the whole day. ۳۔ اگر وہ بیمار ہوتا تو سارا دن نہ کھیلتا۔

# مثالیں

| | |
|---|---|
| 1. To return good for evil is noble. | ۱- برائی کے عوض نیکی کرنا شریفوں کا کام ہے۔ |
| 2. If there are any mistakes, please get them corrected. | ۲- اگر کوئی غلطیاں ہوں تو مہربانی کرکے ٹھیک کرالینا |
| 3. If you had informed me beforehand, I should have sent a horse. | ۳- اگر آپ نے پہلے سے اطلاع دی ہوتی - تو میں گھوڑا بھیجدیتا۔ |
| 4. He took medicine that he might get well. | ۴- اس نے دوائی کھائی کہ آرام ہوجائے |
| 5. I could do this, if I were allowed. | ۵- اگر اجازت ہو تو میں یہ کرسکتا ہوں |
| 6. If you have no objection, I will come tomorrow to see you. | ۶- اگر آپ کو کوئی اعتراض نہو تو میں کل آپ سے ملنے آؤنگا۔ |
| 7. He worked hard, lest he should fail. | ۷- اس نے محنت کی تاکہ فیل نہ ہوجائے۔ |
| 8. If you were working hard, I should be much pleased with you. | ۸- اگر آپ محنت کرتے ہوتے تو میں آپ سے بہت خوش ہوتا |
| 9. Why should I be afraid ? | ۹- میں کیوں ڈرنے لگا۔ |
| 10. Exercise is as necessary to health as sleeping. | ۱۰- ورزش صحت کے لئے اتنی ہی ضروری ہے - جتنا کہ سونا۔ |
| 11. If he is so fond of playing, he will certainly ruin himself. | ۱۱- اگر وہ کھیلنے کا اتنا ہی شوقین ہے تو وہ ضرور اپنے آپ کو تباہ کرڈالیگا |
| 12. You will be dismissed, if you do not improve your manners. | ۱۲- اگر تم نے اپنے اخلاق نہ سنوارے تو تم موقوف کردیئے جاؤگے |
| 13. If he were here, I would tell him. | ۱۳- اگر وہ یہاں ہوتا تو میں اس کو بتا دیتا۔ |

14. If he should try, he would succeed. ۱۴۔ اگر وہ کوشش کریگا تو کامیاب ہو جائیگا۔

15. If the earth were flat, men could not sail round it. ۱۵۔ اگر زمین چپٹی ہوتی تو آدمی اسکے گرد جہاز میں سفر نہ کرسکتے

16. You can go after you have finished your work. ۱۶۔ کام ختم کرنے کے بعد آپ جا سکتے ہیں۔

17. He was ashamed of having been beaten in class. ۱۷۔ جماعت میں مار کھاکر وہ شرمندہ ہوگیا۔

18. A boasting man is much despised by all. ۱۸۔ شیخی مارنے والے سے لوگ بہت نفرت کرتے ہیں۔

19. It appeared that the house was to let for the next year. ۱۹۔ معلوم ہوتا تھا کہ مکان اگلے سال کیلئے کرایہ پر چڑھنے والا تھا

20. We can not give up our efforts, until we succeed. ۲۰۔ جب تک ہم کامیاب ہو جائیں اپنی کوششیں چھوڑ نہیں سکتے

## انگریزی میں ترجمہ کرو۔

اگر تم اپنا قصور تسلیم کرلیتے تو میں تمہیں معاف کردیتا۔ تم کو دودھ کے ساتھ کونین کھانی چاہئے۔ تاکہ تم کو موسمی بخار سے آرام ہو جائے۔ کیا تمہارا خیال تھا کہ میں فیل ہو جاؤں گا۔ وہ آہستہ چلتا ہے تاکہ کہیں گر نہ پڑے۔ میں یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں۔ کہ وہ کس قیمت پر یہ کتاب بیچینگے۔ خدا کرے کہ ظالم تباہ ہو جائے۔ ہم دفتر سے چلے گئے تھے۔ کہ برف پڑنے لگی۔ تمہارے بھائی اب یہاں ہوتے تو میں ان سے اس کی بابت پوچھتا۔ اگر تم میری جگہ ہوتے تو تھک جاتے۔ اگر تم ثابت قدم رہوگے۔ تو آخرکار کامیاب ہو جاؤگے۔ اگر تم زیادہ محتاط ہوتے تو ایسی مصیبت ہم پر نہ پڑتی۔ اگر آپ کسی کے قرضدار ہیں تو آپ کو اس عہدہ پر مقرر نہیں کیا

جا سکتا۔ اگر اس نے گھوڑا بیچنے کا وعدہ نہ کیا ہوتا تو وہ اب ہرگز نہ بیچتا۔
جب تک وہ راضی نہ ہو جائے ہم کچھ نہیں کر سکتے۔ اگر آپ اپنی صحت
قائم رکھنا چاہتے ہیں تو آپ کو ضرور اعتدال سے کھانا پینا چاہیئے۔
وہ دوڑ رہا تھا تاکہ وقت پر سکول پہنچ جائے۔ اگر وہ تمہارا خیر خواہ
ہوتا تو اب تمہاری مدد کرتا۔ جب تک انہوں نے یہ دوائی نہ کھائی
انہوں نے کھانسی سے نجات نہ پائی۔ اگر تم گھوڑے کو پانی نہیں پلا سکتے
تو اور کیا کر سکتے ہو۔ کچھ پانی لاؤ تاکہ میں منہ دھو لوں۔ اگر وہ کھانا کھا رہا ہو
تو اس کو یہاں نہ بھیجنا۔ برتن دھونے کے لئے کچھ گرم پانی لاؤ۔ اگر تم
سڑے ہوئے پھل کھاؤ گے۔ تو تم بیمار ہو جاؤ گے۔ اپنے دوست
سے مل کر میں اپنے گھر کو واپس چلا گیا۔ اگر وہ میچ دیکھنے جا رہے ہوں
تو ہم بھی ان کے ساتھ چلیں گے۔ یہ وہی آدمی ہے جس سے میں ملنا
چاہتا تھا۔ اس نے پشاور جانے کا ارادہ کیا۔ ان لڑکیوں کو لکھنے
پڑھنے کا بڑا شوق ہے۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ مر جائے گا۔ آج گھر
سے ایک بڑی رنجدہ خبر آئی ہے۔ ہمکو جھوٹ بولنے سے نفرت
ہے۔ کیا تم نے سڑک پر ایک گرا ہوا درخت نہیں دیکھا۔ میرا نام
سنکر اس کو بڑا تعجب ہوا۔ وہ کھانا کھا کر سو گیا۔ لکھنے سے ہجے
کرنا زیادہ مشکل ہے۔ اگر تم فیل ہو جاؤ گے۔ تو ہم کو بڑا افسوس ہوگا۔

## اردو میں ترجمہ کرو۔

A man is truly happy only when he is in sound health and fears God. If you don't know the language of the country, you must engage an interpreter. If he had acknowledged his fault, I should have forgiven him. If we do not look to everything, who else will? If your actions would

have been in accordance with common sense, you would not have been ruined. You cannot be allowed to do such shameful deeds on pretence of religion. Twenty one years have passed since my father died. It is all the same to me. He managed somehow or other to pay off his debt. After all you will find that you were mistaken. You can never get rid of debt, unless you reduce your expenses or increase your income. It will profit a man nothing, if he gains the whole world and lose his own soul. They seem to have refused to stay with us any longer. He spoke so rapidly that we could not understand him. Besides advising he gave them money. You should live here, until your father calls you back.

## سبق نمبر ۳۹

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Rogue | روگ | بدمعاش | Regret | رِگریٹ | افسوس |
| Good-bye | گڈبائی | خداحافظ | To regret | رِگریٹ | افسوس کرنا |
| Dead | ڈیڈ | مُردہ | Previous | پریویَس | سابقہ پہلا |
| Complaint | کمپلینٹ | شکایت | Following | فولوانگ | نیچے لکھا ہوا |
| To request | رِیکویسٹ | درخواست کرنا | Hence | ہَینس | اب سے |
| Tyrant | ٹائرینٹ | ظالم | Thence | دَینس | تب سے |
| Capable | کیپبل | لائق | Respectfully | رِیسپیکٹفلی | ادب سے |

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| To inquire | اِنکوائر | دریافت کرنا | Hither | ہِدر | اِدھر |
| Inquiry | اِنکوائری | تحقیقات | Thither | دِذر | اُدھر |
| To entreat | اَنٹریٹ | منت، سماجت کرنا | Until | اَنٹل | جب تک کہ |
| | | | Arrival | ارائیول | آمد |
| Pardon | پارڈن | معافی | To breathe | ٹو بریدھ | سانس لینا |
| To pardon | پارڈن | معاف کرنا | Particular | پرٹکلر | خاص |
| To advise | ایڈوائز | مشورہ دینا | Time | ٹائم | وقت |
| Delight | ڈیلائیٹ | خوشی | Opressor | اُوپریسر | ظالم |
| To delight | ڈیلائیٹ | خوش کرنا | Direct | ڈائریکٹ | بالواسطہ |
| To bless | بلیس | برکت دینا | Indirect | انڈائریکٹ | بلاواسطہ |
| Blessing | بلیسنگ | برکت | Narration | نیریشن | بیان |
| To confess | کنفیس | اقبال کرنا | To move | مُوو | حرکت کرنا۔ہلانا |
| To propose | پروپوز | تجویز کرنا | Mortal | مورٹل | فانی |
| Guilty | گِلٹی | مجرم | Speech | سپیچ | تقریر |
| To oppress | اُوپریس | ظلم کرنا | To give a speech | گِو اے سپیچ | تقریر کرنا |

## DIRECT AND INDIRECT NARRATION.

## ڈائریکٹ نیریشن اِنڈائریکٹ نیریشن

1. Ahmad said, "I am ill."
2. Ahmad said that he was ill.

احمد نے کہا میں بیمار ہوں۔

ان دونوں فقروں کا مطلب ایک ہی ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ احمد نے جو کچھ کہا تھا وہ پہلے فقرہ میں جوں کا توں بیان کر دیا گیا ہے یعنی اسی کے الفاظ لکھ دیئے گئے ہیں۔ لیکن دوسرے فقرہ میں اس کا مطلب تو ٹھیک ادا کر دیا گیا ہے۔ مگر

لفظ وہی استعمال نہیں کئے گئے۔ جب ہم کسی دوسرے شخص کے کلام کو یعنی
دوسرے کی کہی ہوئی بات کو بیان کرتے ہیں تو اسکو reported speech
(رپورٹڈ سپیچ) کہتے ہیں جیسے کہ اوپر لکھی ہوئی مثالوں میں "I am ill" اور
"He was ill." یہ دونوں فقرے "reported speech" ہیں
اگر reported speech یعنی کسی کے کلام کو جوں کا توں یعنی اسی کے
الفاظ میں بیان کیا جائے تو اس کو direct narration (ڈائریکٹ نیریشن)
یا "direct speech" ڈائریکٹ سپیچ کہتے ہیں۔ اور اس کی پہچان کیلئے
اس سے پہلے (") اور آخر میں (") لگا دیتے ہیں جنکو inverted commas
کہتے ہیں اور پہلے لفظ کا پہلا حرف capital استعمال ہوتا ہے۔ جیسا کہ اوپر لکھی
ہوئی مثال میں فقرہ "I am ill" reported speech ہے اور
direct narration میں بیان کیا گیا ہے اگر reported speech
یعنی کسی کے کلام کو اسی کے لفظوں میں جوں کا توں بیان کرنے کی بجائے اس کا
مطلب ہم اپنے لفظوں میں ادا کریں تو اسکو indirect narration یا
indirect speech انڈائریکٹ سپیچ کہتے ہیں جو اردو میں بہت ہی کم استعمال
ہوتی ہے۔ لیکن انگریزی میں عام طور پر استعمال ہوتی ہے indirect narration
میں "inverted commas" استعمال نہیں ہوتے اور اس کو شروع
کرنے سے پہلے اس سے پہلے عام طور پر "that" conjunction
(کہ) استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً

1. Direct speech. Rama said, " I am ill."
   Indirect speech. Rama said that he was ill.

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ indirect speech میں "I" pronoun
کی جگہ "he" اور "am" verb کی جگہ "was" کیوں
استعمال کیا گیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جب ہم کسی شخص کے کلام یعنی
reported speech کو indirect narration میں بیان کرتے
ہیں تو بعض وقت reported speech کے verb-pronoun

اور بعض دوسرے لفظوں کو بھی بدلنا پڑتا ہے جسکے متعلق کچھ قاعدے مقرر ہیں۔ ان قاعدوں کو بیان کرنے سے پہلے ہم ایک بات بیان کرنا ضروری سمجھتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ کسی reported speech کو یعنی کسی کے کلام کو بیان کرنیکے لئے اس سے پہلے اپنی طرف سے ہم جو فقرہ استعمال کرتے ہیں وہ ایک قسم کا introductory sentence انٹروڈکٹری سینٹینس (کلام کو شروع کرنیوالا فقرہ) ہوتا ہے اور اس میں جو فعل استعمال ہوتا ہے اسکو introductory verb (کلام کو شروع کرنے والا فعل) کہتے ہیں۔

چنانچہ جو مثال اوپر بیان کی گئی ہے اس میں "Rama said" ایک introductory sentence ہے اور فعل "said" introductory verb ہے اب ہم لفظوں کو بدلنے کے قاعدے بیان کرتے ہیں

۱ - verb کے متعلق قاعدہ یہ ہے کہ اگر introductory verb کا "tense" present یا "future" ہو تو direct سے indirect میں بدلتے وقت reported speech کے verb کا tense جوں کا توں رہتا ہے۔ مثلاً

1. Dir. Dev Datt says, "Ahmad is sick." (۱) دیودت کہتا ہے
Indir. Dev Datt says that Ahmad is sick. احمد بیمار ہے۔

2. Dir. Ahmad says, "Mohan was ill." (۲) احمد کہتا ہے
Indir. Ahmad says that Mohan was ill. موہن بیمار تھا

3. Dir. Niaz says, "Ahmad will pass." (۳) نیاز کہتا ہے
Indir. Niaz says that Ahmad will pass. احمد پاس ہو جائیگا

چونکہ introductory verb "says" present tense میں ہے اسلئے تینوں فقروں میں reported speech کے verb (فعل) indirect narration میں بھی جوں کے توں ہی رہے۔

4. Direct. Ahmad will say, "Ashraf has a horse."
Indirect. Ahmad will say that Ashraf has a horse.

(۴) احمد کہے گا کہ اشرف کے پاس گھوڑا ہے۔

